U1381 — २२-१२-०९

itle - USOOL SIYASIYAAT MADAN (Part-1).

reator - Ray Bahadur Pandit Dharam Narain Dehelvi

Publisher - Intitute Press (Aligarh)

Date - 1869

Pages - 257.

Subjects - Muaashiyaat.

# NO. 12.

THE
## RUDIMENTS OF POLITICAL ECONOMY
PART I,

Compiled from the well known learned work of Jo
Stuart Mill, and from other sources,

BY

PUNDIT DHURM NARAIN OF DELHI.

*" Industry and Frugality are the means by which on rise to distinction."*

Contributed to and Published by the Allygurh Scientific Society.

1869.

Printed at the Institute Press.—Allygurh.

# اُصول سیاست مدن

## مقالہ اول

مؤلفه راے بہادر پنڈت دھرم نراین دهلوي

کتاب بے عدیل عمدة الحکماء جون سٹورٹ مل صاحب سلمه الرحمان
و دیگر مآخذ

جسکا حق طبع مؤلف نے سینٹیفک سوسئیٹي کو مرحمت فرمایا
اور
سوسئیٹي نے اُسکو بنظر افادۂ عام چھاپ کر مشتہر کیا

( محنت اور کفایت ذریعہ ہی سعادت کا )

علیگڑھ
مطبوعۂ انسٹیٹیوٹ پریس
سنه ۱۸۶۹ ع

Price per Copy.
1 Rupee 4 annas,

DEDICATED

TO

**HIS GRACE THE DUKE OF ARGYLL,**

BY

THE SCIENTIFIC SOCIETY.

اِس کتاب کو

بنام نامي

جناب معلي القاب هزگريس ڌيوک آف آرگائيل

کے

سين‌ٹيفک سوسئيٹي نے معزز کيا

# فہرست مطالب رسالہ سیاست مدن

مضمون | صفحہ

## دیباچہ

## مقدمہ اولی ۵



## مقدمہ ثاني ۱۹

## مقالہ اول

### پیدایش

مضمون | صفحه

# NO. 12.

THE

# RUDIMENTS OF POLITICAL ECONOMY.

## PART I.

**Compiled from the well known learned work of John Stuart Mill, and from other sources,**

BY

PUNDIT DHURM NARAIN OF DELHI.

*"Industry and Frugality are the means by which one may rise to distinction."*

Contributed to and Published by the Allygurh Scientific Society

1869.

Printed at the Institute Press.—Allygurh.

# اُصول سیاست مدن

## مقالہ اول

مؤلفہ راے بہادر پنڈت دھرم نراین دھلوی

از کتاب بےعدیل عمدۃالحکماء جون سٹورٹ مل صاحب سلمہالرحمان

و دیگر مآخذ

جسکا حق طبع مؤلف نے سینٹیفک سوسئیٹی کو مرحمت فرمایا

اور

سوسئیٹی نے اُسکو بنظر افادہ عام چھاپ کر مشتہر کیا

(محنت اور کفایت ذریعہ هی سعادت کا)

علیگڈہ

مطبوعہ انسٹیٹیوٹ پریس

سنہ ۱۸۶۹ ع

# دیباچہ

# PREFACE.

The unexpected favorable reception, which my Urdu Treatise on the "Principles of Government" received from the indulgent Public, encouraged me to commence the preparation of a Work on the "Principles of Political Economy"—a science almost unknown to Asiatic Literature and yet so essential to all who aspire not only to improve the Social and Political condition of their country, but also to those who wish to see their efforts in the sphere of their own domestic economy crowned with desired success.

I had formerly translated Wayland's compendious Treatise on this Science and it was published in 1845 by the Society for the diffusion of useful knowledge then working in connection with the Government College at Delhi.

ارباب سخن نے جو براہ مہربانی میرے رسالہ اُصول حکومت کو زیادہ اُس سے کہ توقع تھی پسند فرمایا اِس لیئی جرأت ہوئی کہ ایک رسالہ اُصول اِنتظام مدن میں ترتیب دیا جاوے اِس فن شریف کی ضرورت صرف اُنہیں لوگوں کو نہیں ہی جو اپنے ملک کی ملکی اور معاشرت کی حالت کو بہتر کرنا چاہتے ہیں بلکہ اُن کو بھی جو انتظام امور خانہداری میں کامیاب ہونے کی تمنا رکھتے ہیں باوجود اِسقدر بکار آمد ہونے اِس علم کے ملک ایشیا میں اُس کو وہ وسعت حاصل نہیں ہوئی جو ہونی چاہیئے تھی راقم نے بایام طالبعلمی ویلنڈ صاحب کے مختصر رسالہ کا ترجمہ زبان اُردو میں کیا تھا اور اُسکو سوسئیٹی اشاعت علوم مفیدہ نے کہ باعانت مدرسہ دھلی کے ترویج علوم میں مصروف تھی سنہ ۱۸۴۵ع میں چھپوایا تھا مگر چونکہ اُس زمانہ میں ترقی کے ایسے مختصر

Feeling that the requirements of the present time could not be sufficiently met by such a brief Treatise, I thought of preparing a more comprehensive work, and wishing not to be hampered with a strict regard to the system of any of the various English authors on this Science, my first intention was to adhere to the principle of a free compilation, which I had observed in the preparation of my "Principles of Government".

Acting on this view I made the introduction of the Present work to consist of two parts.— In the first, the purpot of Wayland's Introductory remarks was embodied in an abriged form, while in the second, Mill's introduction to his work was epitomized with more or less freedom of arrangement and thought as seemed suited to my purpose.

On a second consideration of the question, however, I was afraid that independence of arrangement might lead to con-

رسالہ سے رفع ہونا ضرورت کا نظر نہ آیا اِس لیئے راقم نے ارادہ کیا کہ کوئی ایسی کتاب تالیف کی جاوے جو جمیع اصول کو اِس فن کے حاوی ہو اور چونکہ منظور نہیں تھا کہ راقم کسی خاص انگریزی مصنف کی ترتیب کا پابند رہے اِس لیئے اوایل میں یہہ ارادہ کیا کہ مثل رسالہ اصول حکومت کے اِس کتاب کو بھی اپنے ہی طور پر ترتیب دے اور اِسی نظر سے اِس کتاب کے مقدمہ کو دو حصص میں تقسیم کیا مقدمہ اولی میں ویلنڈ صاحب کی کتاب کے مقدمہ کو بطور ایجاز اور اختصار ترتیب دیا اور مقدمہ ثانی میں باِفراط و تفریط مل صاحب کی کتاب کے مقدمہ کا ترجمہ کیا مگر پھر جو بجاے خود فکر کی تو اندیشہ دامنگیر ہوا کہ نئی اور جداگانہ ترتیب سے مبادا بیان میں ایسے وسیع اور دقیق فن کے مطالب کے ہرج واقع ہو اور چونکہ بعد مطالعہ چند کتابوں کے یہہ یقین ہوگیا کہ مو شگافی اور ترتیب میں کوئی مصنف مل صاحب سے گوے سبقت نہیں لیگیا اِس لیئے اُنہیں کی کتاب کی ترتیب کا پابند رہنا قرین صواب نظر آیا اور اُنہیں کی کتاب کا مقالہ اول کہ تیرہ باب کو مشتمل ہے نذر ارباب سخن کیا جاتا ہے ہرچند راقم صاحب

fusion in the treatment of a large and deep subject such as the science of Political Economy necessarily is, and being convinced that Mr. Mill had surpassed all other writers not only in the depth and the exhaustiveness of thought, but also in the regularity of its arrangement, I determined to keep strictly to his system in the division of my work, the first book of which therefore with which I am now venturing to appear before the Indian Public, contains 13 chapters arranged exactly as those of the original author.

Although resolved to adhere to the arrangement of Mr. Mill I had nevertheless prepared the first three chapters of my first Book with that freedom of translation which I thought essential to its acceptance by the Public of my country, when from the communication which I then had with my respected friend Moulvee Syed Ahmed Khan, the Life Honorary Secretary to the Allygurh Scientific

موصوف کي ترتيب کا پابند رها هی مگر اِس خيال سے که لفظي ترجمه عام فهم نهيں هوتا اور اُسکي پابندي سے لطف کتاب بگڑ جاتا هی اِس ليئے اول کے تين باب ميں اصل مطالب سے غرض رکهي اور جس پيرايه ميں مضمون کو ادا کرنا مناسب معلوم هوا اُس ميں ادا کيا اِس اثنا ميں مکرمي معظمي سيد احمد خاں صاحب بهادر آنريري سکرٹري سين‌ٹيفک سوسئيٹي عليگڈه کي تحريرات سے معلوم هوا که سوسئيٹي مل صاحب کي کتاب کے ايسے ترجمه کي طلبگار هی جو يونيورسٹي کي تعليم ميں کام آئے اِس ليئے راقم نے اِس خيال سے که جهاں تک هوسکے برآمد مدعا ميں سوسئيٹي کي مدد ديني چاهيئے باب چهارم سے مصنف کے بيان کي پوري پابندي اختيار کي اور هرچند اصل کتاب کے مطالب ميں کچهه افراط اور تفريط نهيں کي مگر اِس بات کا بهت خيال رکها که پڑهنے والوں کو مطلب کے سمجهنے ميں وه دقتيں پيش نه آئيں جو لفظي ترجمه کے سمجهنے ميں اکثر لاحق هوتي هيں باب اول سے ترتيب فقرات کي وهي هی جو نه اصل کتاب ميں مصنف نے ملحوظ رکهي هی ناظرين

Society, I learnt that the Institution was anxious to have a translation of Mill's Work prepared with such a regard to the original text as might render it useful in connection with the Standard of an university training. Too glad to make my effort subservient to the views and labours of the Society, the last ten chapters of this Book have been prepared to suit the above views, but although in doing so I have generally neither abriged Mr. Mills train of thought nor altered the unfamiliarity (to a native mind) of his illustration, I have nevertheless tried to make this book free from that heaviness and ambiguity which generally attend a too strict regard to literal translating.

For the sake of facility of reference I have numbered my Paragraphs exactly as those of the original, and, I trust, that a comparison will show that the purport of the original has not been departed from.

In conclusion I have to observe that I aspire to be regarded neither as an author nor as a compiler. If my humble efforts can only aid in initiating those of my country-men into a knowledge of Political Economy, who do not enjoy the benefit of acquaintance with the English language, I shall have been sufficiently requited for my trouble.

DHARUM NARAIN.

INDORE:
*The 9th June* 1868.

جس وقت چاهیں ترجمه کو اصل سے مقابله
کرایں یقین هی که عموماً مطلب میں فرق
نه پائینگے خاتمه میں بنده عرض کرتاهی
که مترجم کو مصنف یا مولف کهلانے کا
شوق نهیں اُس کي غرض صرف اِتني هی
که اُس کے هموطنوں میں اِس علم کے
پهیلنے کي کوئي راه نکل آئے اگر اهل سخن
کے نزدیک وه اِس راه کے بتانے میں کامیاب
هوا تو اُس نے اپني محنت کا بدل
کافي پایا *

هیچ میرز دهرم نارایں مقام اندور
مورخه دهم ماه جون سنه ۱۸۶۸ ع

# اُصول سیاست مدني

## مقدمۂ اولیٰ

اُصول حکومت کے رسالہ کے مقدمہ میں هم بہ تفصیل بیان کر آئے هیں کہ اِنسان مدني الطبع هی یعني اُسکو چونکہ هزاروں حاجتیں لاحق هوتي هیں اور وہ اپني ذات سے اُن میں سے ایک کے سر انجام کا بهي اچهي طرح سے متکفل نهیں هوسکتا اِس لیئے ضرورت پیش آتي هی کہ آدمي جماعت میں رهیں اور پیشوں اور حرفوں کو آپسمیں بانٹ لیں جب ایک حرفہ والے کو دوسرے حرفہ والے کي جنس کی ضرورت پیش آئے تو اُسکو مبادلہ میں حاصل کرے یہاں سے معلوم هوا کہ مقصود جماعت میں رهنے کا یہہ هی کہ آدمي اشیاے حاجات ضروري اور سامان عیش و کامراني بآساني مهیا کرسکیں اِن اشیاے حاجات ضروري اور سامان عیش و کامراني کا نام هم دولت رکهتے هیں اور علم دولت کو سیاست مدني سے تعبیر کرتے هیں *

۲ لغت میں علم کے معني هیں جاننا مگر اِس رسالہ میں علم سے فقط جاننا هي مراد نهیں هی بلکہ بہ ترتیب بیان کرنا اُصول کسي فن کا پس جن اُصول پر پیدایش اور اِنقسام اور مبادلہ اور صرف اشیاے حاجات اور سامان عیش و آرام کا موقوف هی اُنکو ترتیب سے بیان کرنے کا نام سیاست مدني هی واسطے آساني کے بجاے اشیاے حاجات اور سامان عیش و آرام کے هم لفظ دولت کا برتیں گے *

۳ جاننا چاهیئے کہ دولت کے تصور میں اول تو یہہ امر داخل هی کہ وہ کوئي ایسي شی هوني چاهیئے جس سے کوئي حاجت اِنسان کي

رفع هو اور اشیاے دنیوي اکثر بدوں پانے کسي تبدل کے اپني اصلي حالتمیں
اِس لایق نهیں هوتیں که اُن سے حاجت رفع هو اور کسي شی کي حالتمیں
تبدل راه نهیں پاسکتا تاوقتیکه وه کسیکے قبضه میں نه آجاے یهاں سے ظاهر
هوا که دولت ایسي شے هوني چاهیئے جو حاجت بهي رفع کرسکے اور
کسي کے قبضه میں بهي آنے کے لایق هو جس شخص کے قبضه میں اِس
قسم کي اشیاء زیاده هونگي وه زیاده دولتمند تصور کیا جائیگا *

۴ اب جاننا چاهیئے که اُس خوبي کو کسي شے کي جس سے وه
رفع حاجت کا باعث هوتي هی اُس شے کي صفت ذاتي کهتے هیں مثلاً
لکڑي میں یهه خوبیاں هیں که اُس سے آگ جلا سکتے هیں مکانات
بنا سکتے هیں اور طرح طرح کے سامان طیار کرسکتے هیں اِن خوبیوں کے
سبب سے لکڑي اِنسان کي حاجتیں رفع کرتي هی اور یهه سب خوبیاں
اُس کي صفات ذاتي هیں مگر جب هم اشیاے دنیوي کو غور سے
دیکهتے هیں تو معلوم هوتا هی که اُن میں دو قسم هیں یعني بعض اُنمیں
کي ایسي هیں که اُن کے عوض میں همکو اور شے ضرورت کي ملسکتي هی
مثلاً سونا چاندي لوها لکڑي وغیره یهه سب چیزیں ایسي هیں که اگر هم
چاهیں تو اُن کے بدلے میں همکو اور چیزیں جنکي همکو ضرورت هو
ملسکتي هیں مگر بعضي چیزیں ایسي هوتي هیں که اُن کي عوض میں
همکو اور کوئي چیز نهیں ملسکتي مثلاً روشني آفتاب اور هوا اور بعض
اوقات پاني اگر هم چاهیں که هوا کے بدل میں اور کوئي چیز لیویں تو
همکو هرگز نه ملیگي اشیاء کي اُس خوبي کو جسکے سبب سے همکو اُنکے
بدل میں دوسري چیز ملسکتي هی صفت تبادله کهتے هیں اور اس
صفت کو هم آساني کے واسطے لفظ قیمت سے موسوم کرینگے *

۵ دیکهنے میں آتا هی که بعض اشیاء میں صفت ذاتي بهت بڑي
اور کارآمد هوتي هی مگر اُسکي قیمت بهت کم یا کچهه بهي نهیں هوتي
مثلاً لوها دیکهنا چاهیئے که اُس کي صفات ذاتي کتني بهت هیں یعني وه

کتنی حاجتیں انسان کی رفع کرسکتا هی مگر اُس کی قیمت نسبت اور اشیاء کی کتنی تهوڑي هی جتنے کام لوهے سے نکلتے هیں اُتنے چاندي سے نهیں نکلتے مگر قیمت میں چاندي لوهے سے کہیں زیادہ هی علی‌هذالقیاس هوا کتنی بکار آمد هی یعنی اِنسان کی حیات کا مدار اُسپر موقوف هی مگر اُسکی کچهه بهي قیمت نہیں اب اگر اُن اشیاء کو جنکی قیمت هی مقابله میں اُن اشیاء کے دیکها جاے جنکی کچهه قیمت نهیں تو پایا جائیگا که اُن میں دو فرق هیں یعني اول جو موصوف بصفات ذاتي هیں مگر قیمت نہیں رکهتیں وه هر جگهه بافراط تمام موجود هیں اور هر شخص کو بلا تردد اور محنت ملسکتي هیں مگر اشیاء قیمتي مقامات مخصوص میں بمقدار معین هوتي هیں اور اُن کے حصول میں تهوڑي بہت محنت ضرور کرنی پڑتي هی اول قسم کي اشیاء میں انسان کي محنت سے کچهه تبدل راه نہیں پاتا جو صفت اُن میں هوتي هی وه خداوند تعالی کی دي هوئي هوتي هی بخلاف اُن کے دوسري قسم کي اشیاء کو قیمتي بنانے میں ضرور محنت صرف هوتي هی مثلاً هوا میں اِمداد حیات کي جو صفت هی بخشیده خداوند تعالی هی آدمي کي محنت کا اُس میں کچهه دخل نهیں بخلاف اُس کے لوها جو قیمتي هوا وه انسان کي محنت کے سبب سے هوا ورنه حالت اصلي میں پتهر سے بہتر نہیں جب تک آدمي نے لوهے کو کان سے کهود کر باهر نه نکالا اور اُس کے میل کو اُس سے دور نه کیا تب تک وه کسي کام کا نه تها اور کوئي آدمي اُس کے بدل میں کسي شے کے دینے کو راضي نہوتا کان سے کهودنے اور میل سے جدا کرنے اور فروخت کي جگهه تک لانے میں جو محنت لگي وه اُس کي قیمت کا باعث هوئي ۔*

۲ جب آدمي اپني محنت سے کسي شے کو قیمتي بناتا هی تو اُس کو بوجهه محنت کرنے کے اُس شے پر باستثناء اوروں کے حق قبضه حاصل هوجاتا هی یعني وه شے اُس کي ملک خاص سے هوجاتي هی

اگر کسي دوسرے آدمي کو اُس شے کي خواهش هو تو لازم آتا هی که
یا تو وہ آپ محنت کر کے اُس کو بناے یا وہ شخص جس کے پاس
وہ هی برضاے خود اُس کو دیڈالے مگر جب آدمي محنت کر کے کوئي
قیمتي شے بناتا هی وہ اُسے دوسرے کو مفت نهیں دیڈالتا وہ تو جبهي
دیتا هی که دوسرا اُس کو عوض میں کوئي ایسي قیمتي شے دے جسپر
اُس نے بهي اتني هي محنت کي هو جتني شخص اول نے اپني شے پر
مثلاً ایک آدمي نے دن بهر محنت کر کے قلمتراش بنایا وہ اِس آله
قیمتي کو دوسرے آدمي کو مفت ندیگا اور نه عوض میں کسي ایسي
شے کے جسکو وہ نصف روز کي محنت سے بناسکے اگر کسیکو اِس آله کي
ضرورت هو تو اُس کو کوئي ایسي شے اُس کي عوض میں دیني پڑیگي
جو دن بهر کي محنت سے بنائي جاے یہانسے معلوم هوا که انسان
نعماے دنیوي کو بے محنت حاصل نهیں کرسکتا اب جاننا چاهیئے که هر
آدمي کسي خاص قسم کي محنت کا کرنا پسند کرتا هی اور اُسکا فائده
بهي اسي میں هی که وہ ایک هي قسم کي محنت کرے کیونکه اگر دو
چار دس پانچ قسم کي محنت کریگا تو کسي کام کو بهي اسلوبي اور
درستي سے انجام ندیسکیگا اور کسي قیمتي شی کے بنانے پر بهي قادر نهوگا
چونکه هر آدمي بذات خود ایک قسم کي محنت کرتا هی یعني اشیاء
قیمتي میں سے ایک هي قسم کي شی بناتا هی اور اُسکو بہت سي چیزوں
کي ضرورت پڑتي هی اس سبب سے جو شی وہ آپ بناتا هی اُس میں
سے وہ ایک حصه کا مبادله دوسرے لوگوں کي اشیاء سے کرنیکو آماده هوتا
هی اور جب یهه نوبت پهونچ جاتي هی که جو شی همنے بنائي اُسکي
عوض میں دوسرا آدمي اپني بنائي هوئي شی کے دینے کو آماده هوجاے
تو هماري محنت سے جو چیز بنائي جاتي هی وہ قیمت پاتي هی یعني
وہ قیمتي هوجاتي هی *

۷ معلوم رهے که عموماً قیمت کسي شی کي باندازِ اُس محنت
کے هوتي هی جو اسکے بنانے میں لگتي هی اگر هم دو دن محنت کرکے

ایک شی قیمتی بنائیں تو ممکن نہیں کہ ہم اُسکو عوض میں اُس شے کے دیڈالیں جو ایک هي مقدار هنر سے دن بھر کي محنت سے بن سکے اگر همکو اس دوسري شی کي ضرورت پیش آئیگي تو هم بجاے اسکے کہ اُسکو بعوض اپني شي کے جو دو دن کي محنت سے طیار هوئي هی لیں خود دن بھر محنت کرکے اُسکو آپ بنالینگے *

۸ جو محنت کسي شی کے بنانے میں لگتي هی اُسکو اکثر اُسکي لاگت کہتے هیں اور همیشہ قیمتي شی کي قیمت کا انداز اُسکي لاگت سے هوتا هی شاید چند روز کے واسطے قیمت لاگت سے کم یا زیادہ هوجاے مگر همیشہ قیمت لاگت کے انداز پر رهتي هی بعض صاحب یہہ فرمائینگے کہ قیمت تو بانداز لاگت کے هوتي هی مگر لاگت میں مصالحہ اور اور چیزیں بھي داخل هوتي هیں اکیلي محنت هي لاگت نہیں هوتي اسکے جواب میں کہا جاتا هی کہ یہہ اعتراض درست هی مگر معلوم رهے کہ مصالحہ قیمتي جو کسي شے کے بنانے میں لگتا هی وہ بھي محنت هي میں شامل هوسکتا هی اور اب تک همنے فقط محنت کا ذکر کیا هی اور مصالحہ وغیرہ کي کیفیت کا حال پھر بیان کرینگے ناظرین اوراق یاد رکھیں کہ تقریر صدر میں هر صورت میں مبادلہ کي محنت ایک هي قسم کي مفہوم هی یعني جب یہہ کہا جاتا هی کہ ایک شے دن بھر کي محنت سے بنائي گئي اور دوسري دو دنکي محنت سے تو مراد هماري یہہ هی کہ دونوں صورتوں میں محنت ایک هي قسم کي هی فرق اُس کي مقدار میں هی نہ اُس کي کیفیت میں *

۹ همنے اوپر ذکر کیا هی کہ هر شے کي قیمت کا انداز براے دوام اُس کي لاگت سے هوتا هی بعضے اسباب چند روز کے واسطے اِس انداز قیمت میں فرق پیدا کرتے هیں یعني قیمت کو لاگت سے بڑھا یا گھٹا دیتے هیں مگر یہہ فرق چند هي روز رہ سکتا هی اور قیمت کا میلان همیشہ لاگت کي طرف هوتا هی یعني قیمت همیشہ موافق لاگت کے هوا کرتي

هی جو فرق چند روز کے واسطے آ جاتا هی اُس کے اسباب هم بیان کرتے هیں فرض کرو که فی الحال دوسیر مچهلي کامبادله سیر بهر هرن کے گوشت سے هوتا هی *

اب اول صورت اگر کسي وجهه سے رسد مچهلي کي زیاده هوجاے یعني فرض کرو که ایک آدمي دن بهر کي محنت سے بجاے دوسیر کے چار سیر مچهلي پکڑے تو شکاري اب سیر بهر گوشت جو اُس کے دن بهر کي محنت کا نتیجه هی دوسیر مچهلي کي عوض میں دینے کو راضي نهوگا وه اپنے سیر بهر گوشت کے واسطے چار سیر مچهلي طلب کریگا یعني قیمت مچهلي کي گهٹ جائیگي سیر بهر مچهلي کے واسطے پهلے جتنا گوشت ملتا تها اب اُتنا نملے گا مگر قیمت کے گهٹ جانے سے مچهلي کي مانگ زیاده هوجائیگي یعني نسبت سابق کے اب اُس کے زیاده خریدار هونگے اور مقدار مطلوبه سابق سے اب زیاده مقدار کي مانگ هوگي اور اِس مانگ کے زیاده هوجانے سے مچهلي واله اپني جنس کو نصف قیمت پر نسبت سابق کے نه بیچے گا یعني نصف سے زیاده قیمت لیگا شاید بعوض سیر بهر گوشت کے اب وه تین سیر مچهلي دیگا نتیجه اِسکا یهه هوگا که نسبت سابق کے مچهلي والوں کو دن بهر کي محنت کے عوض میں زیاده گوشت اور گوشت واله کو زیاده مچهلیاں ملینگي یہاں سے ظاهر هی که ایک شخص کا نفع جمیع اشخاص کے نفع کو حاوي هی اور اِس تقریر سے یهه بهي ظاهر هی که اور باتیں اگر ایک سي رهیں تو جتني رسد کسي شی کي زیاده هوگي اُتني اُسکي قیمت کمتي هوگي یعني وه اپني عوض میں اور اشیاے کي کم مقدار دلاسکے گي *

دوسري صورت فرض کرو که نسبت سابق کے اب مچهلي پکڑنے کي محنت دوچند هوگئي یعني دن بهر کي محنت سے اب مچهلي واله سیر بهر مچهلي پکڑسکتا هی اِس حال میں وه سیر بهر مچهلي کو که اُسکي دن بهر کي محنت کا نتیجه هی آده سیر گوشت کي عوض میں

جو نصف روز کي محنت سے بہم ہوتا ہی ندیگا وہ سیر بھر مچھلي کے واسطے سیر بھر گوشت مانگے گا مگر چونکہ نرخ کي گراني کے سبب سے اُسکے خریدار کم ہوجائینگے اور جو خریدینگے وہ بھي نسبت سابق کے مقدار میں کم لینگے اِس سبب سے اُسکو اپني جنس کے فروخت کرنے میں دقت پیش آئیگي اور اِس دقت کے باعث سے وہ بجاے سیر بھر کے تین پاؤ گوشت سے سیر بھر مچھلي کا مبادلہ کرنے پر راضي ہوگا نتیجہ اِس کا یہہ ہی کہ مچھلي والہ کو دن بھر کي محنت کي عوض میں نسبت سابق کے کم گوشت ملیگا اور گوشت والہ کو کم مقدار مچھلي کي یعني ایک فریق کا نقصان دونوں فریق پر پڑیگا یعني ایک کے نقصان میں سب کا نقصان ہی یہاں سے ظاہر ہوا کہ جتني ایک جنس کي رسد کم ہوگي اُتني ہي اُس کي قیمت زیادہ ہوگي *

تیسري صورت فرض کرو کہ محنت میں مچھلي پکڑنے کے تو کچھہ فرق نہیں آیا مگر پہلے کي نسبت سے اُس کي مانگ دوچند ہوگئي مثلاً اگر پہلے سو خریدار تھے اب دو سو ہوگئے اور بازار میں جنس آدھے خریداروں کي حاجت کي برابر ہی اب ظاہر ہی کہ خریداروں میں رقابت پیدا ہوگي جو زیادہ دام دیگا وہي خریدیگا پس مچھلي کي عوض میں زیادہ گوشت ملیگا یعني قیمت مچھلي کي چڑہ جائیگي اور جب تک مانگ نہ گھتے گي یا بہت سے آدمي مچھلي پکڑنے میں محنت کرکے اُس کي رسد کو مانگ کي برابر نہ کردینگے تب تک قیمت چڑھي رہیگي یہاں سے ظاہر ہی کہ جتني مانگ کسي شی کي زیادہ ہوگي اُتني ہي اُس کي قیمت زیادہ ہوگي *

چوتھي صورت اب فرض کرو کہ مچھلي پکڑنے کي محنت میں کچھہ فرق نہیں آیا مگر کسي سبب سے تعداد خریداروں کي گھٹ گئي یعني فرض کرو کہ سو آدمي کي ضرورت کے موافق بازار میں مچھلیاں ہیں مگر خریدار پچاس هي رهے اِس صورت میں مچھلي والوں کے اندر رقابت

پیدا ہوگي اور اِس خیال سے کہ اُنکي جنس بڑي نرخ وہ سستي بیچنے لگینگے یعني نسبت سابق کے اب وہ کم گوشت کو مچھلي دینگے پس قیمت مچھلي کي گھٹیگي اور یہہ حال اُس وقت تک رہیگا جب تک یا تو مانگ زیادہ ہوجاے یا بہت سے مچھلي والے اپنا کام چھوڑ کے اور پیشہ میں لگیں اور اِس وجہہ سے رسد بمقدار مانگ کے رہ جاے خلاصہ یہہ کہ اگر رسد میں کسي جنس کے فرق نہ آئے تو جتني اُس جنس کي مانگ کم ہوگي اُتني ہي اُس کي قیمت بھي کم رہیگي *

۱۰ جو اصول اوپر بیان ہوئے ہیں اُنھیں کے عمل سے سارے جہان میں رسد ہر شے کي بانداز اُسکي مانگ کے رہتي ہی دیکھہ لو کہ ہر بستي میں ہمیشہ رسد ہر جنس کے موافق اُس کي مانگ کے رہا کرتي ہی جب قیمت کسي جنس کي لاگت سے کم ہوجاتي ہی تو اُس کا بنانا تاوقتیکہ اُس کي قیمت نہ بڑھے موقوف ہوجاتا ہی اور جب لاگت سے کسي شے کي قیمت زیادہ ہوجاتي ہی تو فوراً پیشہ ور اُس کے بنانے میں متوجہہ ہوجاتے ہیں اور اُس کي رسد کو مانگ کے برابر کردیتے ہیں اور قیمت بھي لاگت کي برابر ہوجاتي ہی اکثر دیکھنے میں آتا ہی کہ جب قیمت کسي شے کي زیادہ ہوجاتي ہی تو اُس کے بعد اُس کي قیمت گھٹ جاتي ہی اور گھٹاؤ کے بعد قیمت بڑہ جاتي ہی وجہہ اِس کي یہہ ہی کہ جب کسي چیز کي قیمت اُس کي لاگت سے زیادہ ہوجاتي ہی تو اُس کے بنانے والے اُس کے بنانے میں زیادہ متوجہہ ہوجاتے ہیں اور اُس کي رسد کو اُس کي مانگ سے زیادہ کردیتے ہیں اور اِس سبب سے اُس کي قیمت گھٹ جاتي ہی اور قیمت لاگت سے کم ہوجاتي ہی تو پیشہ ور اُس کے بنانے اور اُس میں پیسہ لگانے سے باز رہتے ہیں اور اِسوجہہ سے رسد مانگ کي نسبت سے کم ہوجاتي ہی اور قیمت بڑھتي ہی مگر یاد رکھنا چاہیئے کہ یہہ اوتار چڑھاو عارضي ہی اور قیمت ہمیشہ لاگت کے برابر رہتي ہی *

۱۱ یہہ گھٹاؤ اور چڑھاؤ قیمت میں اجناس کے بہت کرکے اُن کي
عدم پائداري پر موقوف ہوتا ہی جو اجناس ایسي ہیں کہ مدت تک
پڑے رہنے سے خراب نہیں ہوتیں اُنکي قیمت میں بہت فرق نہیں آتا
مثلاً جو لوہے کي رسد مانگ سے زیادہ ہوجاے تو اُس کي ارزاني
تو فی الجملہ ہوگي مگر قیمت اُسکي بہت نہ گھٹیگي کیونکہ مال والے
تاوقتیکہ مانگ زیادہ نہوجاے یا کمي رسد کے سبب سے اُسکا بہاؤ تیز
نہوجاے اُسکو رکھہ چھوڑینگے کیونکہ رکھہ چھوڑنے میں اُنکو یہہ دغدغہ
نہیں ہی کہ اُن کي جنس بگڑ جائیگي بخلاف اسکے جو جنسیں غیر
پائیدار ہیں اُن کي قیمت میں جلد اور بہت سا فرق آجاتا ہی
مثلاً ترہ فروش کي دوکان میں اگر مانگ سے ترکاري زیادہ ہوجاے تو
اُس کو یہہ تردد لاحق ہوگا کہ اگر میري جنس پڑي رہ جائیگي تو خراب
ہوجائیگي اور کچھہ بھي دام نہ آٹھینگے وہ اس خوف سے بہت سستي
بیچ ڈالیگا اِس سبب سے بعض اوقات بعض جنسوں کي قیمت میں
دن بھر کے اندر آدھوں آدہ کا فرق ہوجاتا ہی یعني اگر صبح کو آنہ سیر
ہوتي ہی تو شام کو وهي جنس آنہ کي دو سیر بکتي ہی اجناس کے
جلد یا دیر میں طیار ہونے پر بھي اُن کي قیمت کا اوتار اور چڑھاؤ
موقوف ہی یعني جو جنس در صورت بافراط ہونے مصالحہ کے
بآساني طیار ہوسکتي ہو اُس کي قیمت میں زیادتي مانگ کے سبب سے
بہت فرق نہ آئیگا جب ذرا بھي اُس کي قیمت بڑھیگي کاریگر اُس کو
بافراط بنائینگے اور جلد رسد کو مانگ کي برابر کردینگے اور خریداروں کو بھي
چنداں اضطراب اُسکي خریداري میں نہوگا وہ تھوڑے دن اِس خیال سے
صبر کرینگے کہ رسد جلد آجائیگي اور چند روز صبر کرنیسے اُنکو جنس مطلوبہ
سستي ملیگي بخلاف اسکے اگر جنس مطلوبہ بہت دیر میں طیار
ہوسکتي ہو اور ضرورت اُسکي اہم ہو تو مانگ کے زیادہ ہوجانے سے
اُسکي قیمت چڑہ جاتي ہی کیونکہ اُس کے بغیر لوگوں کا گذارہ نہیں ہوتا

اور بننے میں اوسکے دیر لگتي هی اِس سبب سے خریداروں کو اضطراب هوتا هی اور ایک پر ایک گرتا هی اور قیمت کو اُس کي بڑها دیتا هی *

یہہ بهي ظاهر هی کہ بایع اور مشتري کا جہاں تک پانو درمیان هی اِس گهٹاؤ اور چڑهاؤ سے آنکا نقصان برابر هوجاتا هی یعني جب بیچنے والے کے پاس جنس کم رہ جاتي هی اور مانگ اُس کي زیادہ هوتي هی تو وہ زیادہ قیمت لیتا هی اِسیطرح جب جنس کي کثرت هوتي هی اور مانگ کم تو اُس کو ضرورتاً کم نفع سے بلکہ بعض صورتوں میں لاگت سے کم قیمت پر اپني جنس بیچني پڑتي هی ایک وقت کا نفع دوسرے وقت کے نقصان کا معاوضہ کر دیتا هی جب بایع نقصان سے بیچتا هی اُسوقت خریدار اُس کي همدردي نهیں کرتے اِسلیئے جب وہ تهوڑے دنوں کے واسطے معمولي بهاؤ سے زیادہ قیمت کو اپني جنس بیچے اُس وقت خریداروں کو اُسکا شاکي بهي نهیں هونا چاهیئے *

۱۲ بیان صدر سے اُصول عامہ جو ذیل میں لکھے جاتے هیں مستخرج هوتے هیں *

اول۔ لاگت یعني محنت جو صرف هوتي هی بنیاد قیمت کي هی زمانہ دراز کے لیئے قیمت لاگت سے بہت تجاوز نهیں کرتي یعني همیشہ هر جنس لاگت پر جسمیں معمولي نفع بایع کا شامل هو ملسکتي هی مگر جو اور اسباب ایک سے رهیں تو قیمت کا اوتار چڑهاؤ چندروز کے لیئے صورت هاے ذیل پر موقوف هوگا یعني

دوم اگر رسد زیادہ هوجائیگي قیمت گهٹیگي

سوم اگر رسد کم هوجائیگي قیمت بڑهیگي

چهارم جو مانگ زیادہ هوگي قیمت بڑهیگي

پنجم جو مانگ کم هوگي قیمت گهٹیگي

ششم عموماً اگر لاگت ایک سي رهے تو جتني رسد زیادہ هوگي اُتني قیمت کم هوگي اور جتني مانگ زیادہ هوگي اُتني قیمت زیادہ هوگي

هفتم اگر اِس اصل کو زیادہ عام طور سے بیان کرنا چاهیں تو یہہ کہنا
چاهیئے کہ قیمت هرجنس کي زمان معین میں بمقدار لاگت
کے بہ نفي و اثبات اُس فرق کے جو رسد اور مانگ کي کمي اور
زیادتي کے سبب سے هوتا هی رها کرتي هی *

۱۳ معلوم رهے کہ اِس فن میں لفظ دولت کا اُن جمیع اشیاء کو
حاوي هی جو قیمت رکھتي هیں یعني اپني عوض میں دوسري جنس
دلا سکتي هیں *

زبان متعارف میں قیمت کے معني دام هیں یعني وہ نقدي جو کسي
جنس کي عوض میں ملے مگر اِس رسالہ میں قیمت سے وہ خوبي بهي
مراد لیگئي هی جسکے سبب سے ایک جنس اپني عوض میں دوسري
جنس دلاسکتي هی اِس خوبي کو چاهے قیمت سے نامزد کرو چاهے
صفت مبادلہ سے مفهوم دونوں کا ایک هی *

## پیدایش یا صنعت کاري

۱۴ جو کچھہ هم اوپر ذکر کرچکے هیں اُس سے پیدایش یا صنعت کاري
کي تعریف بہ آساني هوسکتي هی پیدایش یا صنعت کاري اُس
عمل کو کہتے هیں جس سے کسي جنس میں کوئي خوبي پیدا کیجاے
یعني اُس کو اِس لایق بنایا جاے کہ اُس سے کوئي حاجت رفع هوسکے
معلوم رهے کہ آدمي نہ کسي جنس کو خلق کرسکتا هی نہ معدوم وہ فقط
مادہ موجود کي هیئت و مقام کو بدل سکتا هی جب کسي چیز کي
هیئت و مقام کے بدلنے سے اُس میں یہہ خوبي پیدا هوجاے کہ وہ ایک
ایسي حاجت رفع کرسکے جو پہلي هیئت یا مقام میں اُس سے رفع نہیں
هوسکتي تهي تو اِس هیئت یا مقام کے بدلنے کے کام کو اصطلاح میں اِس
فن کي صنعت کاري یا عمل پیدایش کہتے هیں اور عامل کو اِس عمل کے
پیدا کرنے والا یا صانع اور جو شے عمل مذکور سے طیار هوجاتي هی اُسکو
مصنوع یا پیداوار تاکہ اشیاء دنیوي قابل رفع کرنے حاجت انساني کے

بنیں اُن میں ہمکو صدہا طرح کے تبدل کرنے پڑتے ہیں مگر ہر تبدل
کسي ھي قسم کا ھو اگر اُس کے سبب سے کسي شے میں خوبي رفع کرنے
حاجت انساني اور دلانے کسي اور شے کے مبادلہ میں حاصل ھوجاے
تو تبدل مذکور داخل عمل پیدایش ھوجاتا ھی معلوم رھے کہ بعض اشیا
تو ھمکو اپني اصلي حالت میں دستیاب ھوتي ھیں جیسا کہ پتھر اور
فلزات کانوں میں اور بعض اشیاء دوسرے کاریگروں سے ملتي ھیں جنھوں نے
ھم سے پہلے محنت کرکے اُن میں کوئي خوبي پیدا کي ھوتي ھی اور
ھم اُن میں دوسري خوبي پیدا کرتے ھیں مگر دونوں صورت میں جو
شے ھمکو ملتي ھی اور جسپر ھم محنت کرتے ھیں وہ ھمارا راس‌المال
کہلاتا ھی اوربعد صرف ھونے ھماري محنت اور حاصل ھوجانے خوبي مطلوبہ
کے وھي راس‌المال ھمارا مصنوع بن جاتا ھی یہاں سے ظاھر ھی کہ
ایک ھي شے ایک کاریگر کا مصنوع ھوتا ھی اور دوسرے کا راس‌المال
مثلاً چرم‌دباغ کا مصنوع ھی اور کفش دوز کا راس‌المال مگر معلوم رھے کہ
اصطلاح اِس فن میں راس‌المال سے فقط مصالحہ ھي مراد نہیں ھی بلکہ
جمیع اوزار اور وہ سب اشیاء حاجات جنپر محنتي بسر کرتے ھیں داخل
راس‌المال ھیں *

## مبادلہ

۱۵ ہر شخص کسي نہ کسي طرح کي محنت کرتا ھی اور قسم
اُس کي محنت کي اُس کے مذاق اور اُس کي صورت حال پر موقوف
ھوتي ھی مگر اُسکي محنت ایک قسم خاص کي مصنوعات کے بنانے
میں محدود ھوا کرتي ھی کیونکہ اِسمیں اُسکا فائدہ ھی مگر اُس کي
حاجات اتنے کثیر ھیں جتنی کہ اشیاء مصنوعي کہ رفع حاجات کیواسطے
بنائي جاتي ھیں وہ آپ تو اشیاء حاجات میں سےفقط ایک ھي کو بناتا ھی
مگر محتاج مثلاً ھزار کا ھوتا ھی اِس حالت میں اُسکو نو سو ننانویں
چیزیں مبادلہ میں واسطے رفع حاجات کے مہیا کرني پڑتي ھیں اور جو

جنس وہ آپ بناتا ھی اسکے حصص مختلف آسکو واسطے حاصل کرنے اجناس اوروں کے دینی پڑتی ھیں اور یہاں سے ضرورت مبادلہ ھاے دایمی کی پیدا ھوتی ھی اور یہی سبب ھی کہ افراد جماعت میں سے اکثر فردیں اسی کام میں مبادلہ کے مصروف رھتی ھیں اور اُن افراد کو بیوپاری یا تاجر یا سودا سلف کرنے والوں کے نام سے نامزد کرتے ھیں جو لوگ سامان تجارت کو خواہ براہ خشکی یا تری ایک مقام سے دوسرے مقام کو نقل کرتے ھیں وہ بھی اسی کام میں مبادلہ کے مصروف ھوتے ھیں *

## تقسیم

۱۶ بستی یا جماعت کے اوایل ھی میں عیاں ھوجاتا ھی کہ قابلیت پیدایش محنت انسانی کی بسبب اجتماع سعی اور تقسیم محنت کے زیادہ ھوجاتی ھی مثلاً اگر دس آدمی جمع ھوکر محنت کریں تو ظاھر ھی کہ اُنکی محنت کا نتیجہ زیادہ ھوگا بہ نسبت اُسکے جو اُنھیں دس آدمیوں کے الگ الگ کام کرنے سے حاصل ھو خصوصاً جب کسی کام کے مختلف حصص جدا کردیئے جاویں اور ایک ایک حصہ ایک ایک شخص کو جو لیاقت مخصوص اُس کے انجام دینے کی رکھتا ھو سونپا جاے جب راس‌المال جمع ھوجاتا ھی تو اکثر ایسا ھوتا ھی کہ مالک راس‌المال دوسروں کے ساتھہ جو فقط محنت کرتے ھیں شامل ھوجاتا ھی یعنی وہ راس‌المال دیتا ھی اور محنتی اسپر محنت کرتے ھیں جب چند آدمیوں کی محنت مشترکہ سے شی مصنوعہ طیار ھوجاے تو اُس کا انتفاع سب محنت کرنے والوں میں کسی واجبی طریق سے تقسیم ھونا چاھیئے مختلف محنت کرنیوالوں کو مختلف انداز اُجرت کے ملنے کا استحقاق حاصل ھوتا ھی اور محنت کی اُجرت اور راس‌المال کی اُجرت میں ایک واجبی نسبت قایم کرنی پڑتی ھی معلوم ھو کہ جن اصول پر تصفیہ اِس انتفاع کی تقسیم کا کیا جاتا ھی اُن کی تشریح اھل فن تقسیم کی ذیل میں کرتے ھیں *

# صرف یا خرچ

۱۷ فرض کرو کہ ایک شی طیار ہوگئی یعنی اُس میں کوئی خوبی مطلوبہ دی گئی اور وہ اُس شخص کے پاس پہنچ گئی جسکو اُس کی ضرورت ہی اب یہہ شخص اُس کو اپنے صرف میں لائیگا اور صرف میں آنے سے شی مذکور کی خوبی مخصوص غارت ہوجائیگی مثلاً ہم نے بعوض محنت یا روپیہ یا غلہ کے ایندھن لیا اور اُس کو مطبخ میں جلا دیا اب ظاہر ہی کہ بعد عمل جلانے کے ایندھن میں جو خوبی جلنے اور گرمی پہنچانے کی تھی وہ جاتی رہی اسیطرح اگر ہم نان بائی سے روٹی خرید کے کھالیں بعد کھانے کے خوبی مخصوص جو روٹی میں تھی جاتی رہی نان بائی میدہ خرید کے روٹی بناتا ہی بعد بن جانے روٹی کے جو خوبی میدہ میں روٹی بنانے کی ہوتی ہی وہ غارت ہوجاتی ہی پس یہہ عمل جس سے ہم کسی شی کی خوبی مخصوص غارت کردیتے ہیں اِس فن کی اصطلاح میں عمل صرف کہلاتا ہی اور وہ مخالف عمل پیدایش کے ہی بعض اوقات خوبی اشیاء کی محض بغرض حصول حظ نفسانی غارت کی جاتی ہی مثلاً آتشبازی کا جلادینا یا کسی اور دل لگی کے کام میں روپیہ کا صرف کرڈالنا بعض اوقات خوبی کسی شی کی تو غارت کی جاتی ہی مگر وہ دوسری ہیئت زیادہ مفید و کارآمد و قیمتی میں نمود کرتی ہی مثلاً جب کفش دوز ادھوڑی کے چرسہ سے کفش بناتاہی تو خوبی چرسہ کی براے دوام غارت ہوجاتی ہی مگر یہہ خوبی دوسری ہیئت میں کفشوں کے کہ زیادہ قیمتی ہی نمود کرتی ہی غذا جو ہم کھاتے ہیں نظر سے غایب ہوجاتی ہی مگر اُس کی خوبی ہماری تازگی اور قوت میں کہ باعث ہماری محنت کرنے کا ہوتی ہی نمودار ہوتی ہی اول قسم کا صرف غیر پیداوار کہلاتا ہی اور صرف ثانی پیداوار *

۱۸ تقریر صدر سے واضح ہوتا ہی کہ علم سیاست مدنی چار حصوں پر مشتمل ہی *

حصہ اول پیدائش کے بیان میں یعنی اُن اصول کے جنپر محنت راس المال کے ساتھہ شامل ہوکر اشیاء قیمتی کے بنانے میں صرف ہوتی ہی *

حصہ دوم مبادلہ کے بیان میں یعنی اُن اصول کے جنپر مبادلہ کرنے والے وقت تبادلہ کے عمل کرتے ہیں یعنی جنپر وہ اپنی محنت کے ثمرہ سے دوسرے کی محنت کے نتیجہ کو حاصل کرتے ہیں *

حصہ سوم تقسیم کے بیان میں یعنی اُن اصول کے جنکے بموجب انتفاع کسی مصنوع کا اُن لوگوں میں تقسیم کیا جاتا ہی جنھوں نے شامل ہوکر اُس کو بنایا ہی *

حصہ چہارم صرف کے بیان میں یعنی اُن اصول کے جنکے بموجب صفات اشیاء کے زائل کرنے میں کاربند ہونا چاہیئے *

ہم ان مطالب کو بلحاظ اِس ترتیب کے اِس رسالہ میں بیان کرینگے *

## مقدمہ ثانی

۱۹ واضح رہے ناظرین اوراق کیا جاتا ہی کہ بموجب تعریف مندرجہ مقدمہ اولے کے سیاست مدنی سے علم دولت مراد ہی اور دولت میں وہ جمیع اشیاء داخل ہیں جو حاجات انسانی رفع کرسکیں اور اپنے عوض میں دوسری اشیاے حاجات دلاسکیں مگر نزدیک عوام کے دولت سے فقط روپیہ مراد ہی کیونکہ جس کے پاس بہت روپیہ یا چاندی سونا ہوتا ہی اُسکو دولتمند کہتے ہیں اور جس ملک میں غیر ملکوں سے سونا چاندی زیادہ آتا ہی اُسکی نسبت ایسا کہا کرتے ہیں کہ یہہ ملک روز بروز دولتمند ہوتا جاتا ہی اور یہہ تصور عوام کا بظاہر معقول بھی نظر آتا ہی

کیونکہ روپیہ یا سونا چاندي گو بذات خود کوئي حاجت انساني رفع نکرسکیں تاهم اُنمیں یہہ طاقت حاصل هی کہ جب چاهیں اُنکے ذریعہ سے اشیاے حاجات مہیا کرلیں قطع نظر اِسکے جسکو دیکھو وہ روپیہ جمع کرنے پر ہمہ تن آمادہ هوتا هی کرسان کھیتي کرتا هی اور کھیتي سے جو غلہ پیدا هوتا هی اُسکو روپیہ میں بدلتا هی مزدور دن بهر محنت کرتا هی اور شام کو اپني اُجرت نقدي میں مانگ لیتا هی تاجر سامان تجارت بیچتے هیں اور قیمت روپیہ میں لیتے هیں جب سارے جہان کو اِس عمل میں مصروف دیکھیں تو بهلا فقط روپیہ هي کو کیونکر دولت تصور نکریں مگر جو نظر تامل سے دیکھا جاے تو روپیہ کا طالب هونا اِسوجھہ سے نہیں هی کہ وہ دولت هی وہ تو ایک آلہ هی جس سے سامان عیش و آرام و حاجات ضروري بآساني حاصل هوسکتي هیں روپیہ بذات خود کوئي حاجت رفع نہیں کرتا اور اِس لیئے وہ دولت نہیں هی فرض کرو کہ ایک آدمي کے پاس لاکھہ روپیہ نقد موجود هیں اور اتفاقات زمانہ سے وہ ایسي جگھہ جا پهنسا کہ جہاں بجز جنگلي حیوان کے کھانے کو اور بجز اُنکے چرم کے پہنے کو نہیں ملتا اب اِس لاکھہ روپیہ سے اُسکو کونسي نعمت حاصل هوگي ایسي حالت میں روپیہ جو اُسکے پاس موجود هی کنکر پتھر سے بهتر نہیں اِس شخص کو کون دولتمند کہیگا لفظ دولت کا تو اِس فن میں اُنہیں نعماے دنیوي کي نسبت صادق آتا هی جو رافع حاجات انساني هیں اور جنکے عوض میں همکو دیگر اشیاے حاجات میسر آسکتي هیں اگر کسي دولتمند کے گھر کو جاکر دیکھا جاے تو اُس میں هزاروں چیزیں رافع حاجات مہیا ملینگي مگر نقدي بہت تهوڑي اب اگر اُس کي نقدي هي سے اُس کي دولت کا اندازہ کیا جاے تو وہ بجاے دولتمند کے مفلس قرار پائیگا یہاں سے ظاهر هوا کہ فقط روپیہ هي دولت نہیں هی وہ تو بمنزلہ ایک آلہ کے هی کہ جس سے کام تبادلہ کا بآساني انجام پاسکتا هی هم کئي بار ذکر کرچکے هیں کہ ایک

فرد خاص ایک خاص شی کے بنانے میں محنت کرتی ھی اور اُسکی محنت سے جو پیدا ھوتا ھی اُس کی عوض میں اور اشیاء حاجات کو مہیا اب اگر روپیہ یعنی آلہ تبادلہ نہو تو ھر فرد کو ایک جماعت کی اشیاء حاجات کے بہم کرنے میں بڑی دقت پیش آئے مثلاً کرسان غلہ پیدا کرتا ھی اور اُسکو کپڑا اور جوتا اور برتن وغیرہ مطلوب ھیں واسطے حاصل کرنے اِن اشیاء حاجات کے اُسکو چاھیئے کہ اپنے غلہ کو لاد کے کسی بستی میں جاے اور تلاش کرے کہ کونسا بزاز اور کفش دوز اور کسیرا طالب غلہ ھی بعد تلاش کے اُنکو اپنا غلہ دے اور اُسکی عوض میں اشیاے حاجات لے اِسمیں اُسکو کمال تکلیف ھوگی اور اُسکا وقت ضایع جائیگا اور چونکہ بصورت نہونے روپیہ کے ھر پیشہ ور کو یہی دقت پیش آتی ھی اِسلیئے واسطے مٹانے اِس دقت اور تکلیف کے باتفاق راے ایک ایسی چیز مقرر کی گئی جسکو سب اپنی جنس کی عوض میں بلا تامل لیلیں اور اُسکے بدلہ میں جس چیز کو چاھیں مہیا کریں اِس جنس کا نام روپیہ رکھا گیا چونکہ وہ ایسی چیز ھی کہ اُسکا لینا ھر شخص کو منظور ھوتا ھی اِس لیئے ھر پیشہ‌ور اپنی جنس کا اول اُس سے مبادلہ کرتا ھی اور پھر اُسکے ذریعہ سے دیگر اشیاء حاجات کو بہم پہنچاتا ھی مگر یہہ جنس دولت نہیں ھی وہ صرف آلہ تبادلہ ھی اور کچھہ ضرور نہیں ھی کہ وہ چاندی سونا ھو کوئی شی جو باقرار اھل جماعت کے مقرر ھوجاے اور جسکو جمیع اشخاص بلادغدغہ بعوض اپنی اجناس کے لیلیا کریں وہ یہہ آلہ بن سکتی ھی ٹکڑے کاغذ یا چمڑے کے بھی یہہ کام دیسکتے ھیں زمانہ حال میں یہہ کام کاغذ سے بہت آسانی اور آرام سے انجام پاتا ھی قیمتی دھاتیں مثل چاندی اور سونے کے جو واسطے بنانے اِس آلہ کے مقرر ھوئی ھیں اِس کی وجہہ یہہ ھی کہ اُن میں صفات مخصوص ھیں اور اِن صفات کو ھم بجاے مناسب بیان کرینگے *

٢٠ اب ھم اِسی مطلب کو کہ روپیہ بذات خود دولت نہیں ھی دوسرے طریق سے بیان کرتے ھیں واضح ھو کہ فی‌الحال ھمکو یہہ عادت

هو رهي هی که هر جنس کي قیمت کا انداز اُس روپیه سے کرتے هیں جو اُسکي عوض میں ملتا هی یعني همنے روپیه کو پیمانه بنایا هی اور اُس سے هر جنس کي قیمت کا انداز کرتے هیں مثلاً جب کوئي پوچھتا هی که گیهوں کیا بهاؤ هی تو کہا جاتا هی که باره سیر یعني ایک روپیه کا باره سیر جب کوئي پوچھتا هی که سال پیوسته کي نسبت امسال گیهوں سستا هی یا مهنگا تو جواب دیا جاتا هی که سال پیوسته میں دس سیر تھا امسال باره سیر هی یعني امسال سال پیوسته کي نسبت سے فی روپیه دو سیر زیاده هی یا کوئي پوچھے که چنا سستا هی یا گیهوں تو کہتے هیں که چنا روپیه کا پندره سیر هی اور گیهوں باره سیر اِس لیئے چنا سستا هی خلاصه یهه که روپیه کي قیمت کو معین سمجھتے هیں یعني یهه جانتے هیں که اُس میں کمي بیشي نہیں هوتي جو فرق آتا هی وه اجناس کي قیمت میں آتا هی مگر معلوم رهے که روپیه کي قیمت کو معین سمجھنا امر اعتباري هی اگر اجناس کي قیمت کو معین سمجھیں تو روپیه کي قیمت میں کمي بیشي کہنے لگینگے مثلاً اگر سال پیوسته میں من بھر گیهوں کے واسطے چار روپیه ملتے تھے اور امسال اُسي من بھر کے واسطے آٹھه روپیه تو یهه کهه سکتے هیں که امسال روپیه سستا هو گیا مگر چونکه روپیه ایسي جنس کا بنایا جاتا هی جسکي لاگت میں کمي بیشي بہت کم هوتي هی اِس لیئے بوقت واقع هونے کمي بیشي کے یهه هي تصور کیا جاتا هی که اجناس کي قیمت میں کمي بیشي هوئي کوئي روپیه کي قیمت میں کمي بیشي تصور نہیں کرتا مگر هم مقدمه اولیٰ میں بیان کرچکے هیں که اجناس کي قیمت کا گھٹاؤ اور بڑھاؤ اُنکي رسد کي کمي بیشي پر هوتا هی تحقیق کرنا چاهیئے که اِس باعث کمي و بیشي سے قیمت میں روپیه کے کیا اثر هوتا هی اوپر هم ذکر کرچکے هیں که روپیه آله تبادله هی اب فرض کرو که ایک بستي میں واسطے انجام دینے کام تبادله کے هزار روپیه لگتے هیں اور اِس بستي میں بصورتیں لگنے هزار

روپیہ کے گیہوں روپیہ کا من بھر بکتا ھی اب اگر بجاے ھزار روپیہ کے اُس بستی میں دو ھزار روپیہ اُسی کام تبادلہ کے واسطے آجائیں اور وہ زیر زمین دفن یا صندوق میں بند نکیئے جائیں اور اُس بستی کے باھر بھی نجائیں تو اِس زیادتی رسد کا بجز اِس کے اور کیا نتیجہ ھوگا کہ قیمت اُسکی گھٹ جاے یعنی اب من بھر گیہوں بجاے ایک روپیہ کے دو روپیہ میں آئیگا یعنی روپیہ میں جو قدرت دلانے اشیاء حاجات کی پہلے تھی وہ نصف رھجائیگی پہلی صورت میں سو روپیہ کی آمدنی والے کو جو اشیاء حاجات سو روپیہ میں ملتی تھیں اب اُتنی اُتنے روپیہ میں نملینگی اُسکے پہلے کے وقت کے سو روپیہ جو کام دیتے تھے وہ کام ابکے سو روپیہ ندینگے جو اشیاء حاجات اُسکو پہلے پچاس میں ملتی تھیں اب سو روپیہ میں ملینگی یعنی اُسکی دولت پہلے کی نسبت سے آدھی رھجائیگی اُسکی آمدنی کا روپیہ تو وھی رھا مگر اُسکی استطاعت خرید نے سامان عیش و آرام کی آدھی رھگئی اِس تقریر سے صاف ظاھر ھی کہ روپیہ جسکو دولت سمجھتے تھے وہ دولت نہیں ھی دولت تو وھی اشیاء ضروریہ ھیں جن سے حاجتیں رفع ھوتی ھیں اور جنکی عوض میں ھمکو اور چیزیں مل سکتی ھیں یہاں سے یہہ بھی سمجھنا چاھیئے کہ جس ملک میں ھر سال ضرورت سے زیادہ روپیہ کی کثرت ھوتی جائیگی وہ ممکن ھی کہ بجاے ھر سال زیادہ دولتمند ھونے کے مفلس ھوتا جائیگا بخلاف اِس کے اگر ایک ملک میں روپیہ تو بقدر حاجت یعنی ضرورت انجام دینے کام تبادلہ کے ھو مگر وھاں کے لوگ جتنا سامان معیشت غیر ملکوں سے اپنے ملک میں لاتے ھوں اُتنے ھی کا مال اپنے ملک سے عوض میں غیر ملکوں کو بھی لیجاتے ھوں تو یہہ ملک روز بروز دولت میں زیادہ ھوتا جائیگا دولتمند ھونا کسی ملک کا اِس پر موقوف نہیں کہ غیر ملکوں سے روپیہ یا چاندی سونا اُس میں لایا جاے بلکہ اُس میں کہ غیر ملکوں سے اُس کے اندر وہ سامان معیشت لایا جاے جسکے پیدا کرنے کی

اُنکو خصوصیت حاصل هو اور اُسکي عوض میں وہ چیزیں بهیجي جائیں جو کہ ملک مذکور میں پیدا کیا جانیکي خصوصیت رکهتي هوں ایسي کار روائي میں یہہ فائدہ هی کہ لوگوں کو اشیاء حاجات سستي ملینگي یعني وہ اپني محنت کے نتیجہ سے زیادہ عیش و آرام کے سامان پر قدرت رکهینگے واسطے توضیح اِس قول کے هم یہاں ایک مثل فرضي درج کرتے هیں فرض کرو کہ هندوستان میں افیون بہت آساني اور کم خرچ سے پیدا هوسکتي هی اور بهاؤ اُسکا في روپیہ تین چهٹانک هی اور چاء دقت سے پیدا هوتي هی اور بهاؤ اُسکا في روپیہ پاؤ سیر هی فرض کرو کہ چین میں چاء آساني اور کم خرچ سے پیدا هوتي هی اور افیون دقت اور زیادہ خرچ سے اور نرخ چاء کا في روپیہ تین پاؤ کی اور افیون کا في روپیہ ایک چهٹانک اور کہ اگر چین کي چاء هندوستان میں لاکر بیچي جاے تو بعد اداے خرچ باربرداري وغیرہ کے وہ روپیہ کي دو پاؤ یعني آدہ سیر بک سکتي هی اور اگر هندوستان سے چین کو افیون لیجائي جاے تو وہ روپیہ کي دو چهٹانک بک سکتي هی اِس صورت میں اظہر هی کہ دونوں ملکوں کا فایدہ اِسي میں هی کہ اهل هند افیون کو پیدا کرکے چین لیجائیں اور چین والے چاء پیدا کرکے هندوستان میں لائیں اب فرض کرو کہ چین اور هندوستان میں باب تجارت جاري نہیں هی اور دونوں ملک اپني اپني زمین پر چاء اور افیون پیدا کرکے اپنے صرف میں لاتے هیں اور سال بهر میں ایک ایک شخص بیس بیس سیر چاء اور سیر سیر بهر افیون کا خرچ رکهتا هی اِس صورت میں

### خرچ سالانہ ایک آدمي هندوستان کا

| | | | |
|---|---|---|---|
| چاه ۴۰ ار في روپیه ــ ار | ... | ... | لسه |
| افیون ۱ ار في روپیه ۲۶ ار | ... | ... | صم ۵ر ۳ |
| میزان کل | | | لسه ۵ر ۳ |

### خرچ سالانہ ایک آدمي چین کا

| | | | |
|---|---|---|---|
| چاه ۴۰ ار في روپیه ۲ ار | ... | ... | عسه ۱۰ر ۸ |
| افیون ۱ ار في روپیه ۶ ار | ... | ... | عه |
| میزان کل | | | للعه ۱۰ر ۸ |

اب فرض کرو که دونوں ملکونمیں تجارت جاري هوگئي اور هندوستان سے چین کو افیون اور چین سے هندوستان کو چاه آنے لگي اِس صورت میں میزان خرچ دونوں شخص کي حسب ذیل هوگي *

### خرچ سالانہ ایک آدمي هند کا

| | | | |
|---|---|---|---|
| چاه ۴۰ ار في روپیه ۱۰ ار | ... | ... | للعه |
| افیون ۱ ار في روپیه ۲۶ ار | ... | ... | صم ۵ر ۳ |
| میزان کل | | | للعه ۵ر ۳ |
| باقي | | | للعه |

### خرچ سالانہ ایک آدمي چین کا

| | | | |
|---|---|---|---|
| چاه ۴۰ ار في روپیه ۲ ار | ... | ... | عسه ۱۰ر ۸ |
| افیون ۱ ار في روپیه ۲ ار | ... | ... | طے |
| میزان کل | | | للعه ۱۰ر ۸ |
| باقي | | | طے |

اِس حساب سے واضح ھی کہ ھندوستان کے ایک آدمي کو ان دونوں جنسوں کے خرچ میں چالیس روپیہ سال کي اور چین کے آدمي کو آٹھہ روپیہ سال کي بچت ھوئي اور اِس بچت سے یہہ دونوں آدمي نسبت سابق کے جسب تجارت نہ تھي زیادہ اشیاء حاجات پر قدرت رکھہ سکتے ھیں اور وہ نسبت زمان سابق کے اب زیادہ دولتمند اور فارغ البال کہلا سکتے ھیں *

۲۱ اِس مقام پر ھمکو مناسب معلوم ھوتا ھی کہ متعلق دولت کے اھل ھند کي اِس شکایت کي تحقیقات کي جاے کہ زمانہ حال میں ملک ھندوستان سے بعہد سرکار انگریزي روپیہ کي برکت جاتي رھي یعني تھوڑے روپیہ سے جو کام پہلے نکلتا تھا اب نہیں نکلتا اور ھر شی روز بروز گراں ھوتي جاتي ھی عوام کے نزدیک برکت کا جاتا رھنا مسلم ھی اور واقعي یہہ شکایت کچھہ قدر درست بھي ھی یعني درحقیقت فی‌الحال بعض لحاظوں میں خاص مقدار روپیہ سے اُتنا کام نہیں نکلنا جتنا پہلے نکلتا تھا تحقیقات اِس برکت جانے کي بہت دلچسپ ھی مگر افسوس کوئي اُسکي طرف توجھہ نہیں کرتا سب شکایت تو کرتے ھیں مگر اسباب اُسکے تلاش نہیں کرتے اِس مقام پر ھم سب اسباب بیان نہیں کرسکتے مگر شاید اِس کتاب میں کسي اور جگہہ اُنکي تحقیق میں تردد کریں یہاں فقط اُنہیں کو لکھتے ھیں جو حال کي بحث سے تعلق رکھتے ھیں واضح ھو کہ قطع نظر کثرت آدمیوں اور اُسکے سبب سے تردد میں آنے زمین کم پیداوار اور درستي شاھراھوں اور ریلوے یعني لوھے کي سڑک کے جو بسبب گھٹانے خرچ بار برداري کے قیمت اجناس کي ھر جگہہ تخمیناً برابر کردیتي ھی امنیت ملک اور کثرت تجارت اور اُسکے سبب سے زیادہ بنجے میں آجانے روپیہ کے ملک ھندوستان میں اِس کمي برکت روپیہ میں بہت دخل رکھتي ھیں توضیح اِس مبہم کي یہہ ھی کہ پہلے وقتوں میں اِس ملک کے اندر امن کم تھا جان و مال لوگوں کا اتنا سلامت نہیں تھا

جتنا اب ہی سارے قزاقوں اور غارتگروں کے اکثر مالدار اپنے روپیہ کو
ظاہر نہیں کرتے تھے زمین کے تلے گاڑ رکھتے تھے مگر جب سے امن حاصل
ہوا اور مالداروں کو لٹنے یا سرکاری بدعت کا تودد نرہا اُنھوں نے دبا ہوا
روپیہ باہر نکالا اور اُسکو بنج میں لگایا سواے اِس کے جو کثرت تجارت
کی غیر ملکوں سے اِس زمانہ میں ہوئی وہ پہلے کبھی نہیں تھی کثرت
تجارت تو باعث دقت نہیں مگر اِس تجارت میں ایک خصوصیت
ہی اور وہی خصوصیت باعث کمی برکت روپیہ کا ہوئی ہی
خصوصیت مذکور یہہ ہی کہ ملک ہندوستان سے خام پیداوار یعنی
اجناس غیر ملکوں کو بہت جاتی ہی اور اُس کی عوض میں
سواے اجناس غیر ملکوں کے سونا چاندی اُن ملکوں سے بہت چلا
آتا ہی اور یہہ سونا چاندی دارالضربوں میں ہر سال سکہ ہوکر
ملک میں پہیلتا ہی یعنی ہر سال اِس ملک میں تعداد روپیہ
کی زیادہ ہوتی جاتی ہی اور یہہ بات ہم اوپر بیان کرچکے ہیں کہ
جسقدر روپیہ کی افراط ہوگی اُسیقدر وہ سستا ہوگا یعنی اُسکی عوض میں
اشیاء حاجات کم ملینگی اور خواہمخواہ روپیہ کی برکت گھٹ جائیگی
اِس ملک میں روز بروز اُن اجناس کی جو یہاں پیدا ہوتی ہیں
گرانی ہوتی جاتی ہی خصوصاً غلہ کی جس پر مدار زندگی کا ہی
اِس گرانی سے فقط اُنہیں لوگوں کا نقصان ہی جو آمدنی معین روپیہ
میں رکھتے ہیں کیونکہ زمین والوں کی زمین قیمتی ہوتی جاتی ہی مزدور
اپنی اُجرت بڑھا لیتے ہیں تاجر اپنی جنسوں کی قیمت چڑھاتے ہیں
خرابی اُنہیں کی ہی جو نقدی معین پاتے ہیں ایک نہ ایک روز سرکار
والا تبار انگریزی اور رؤساء ہندوستانی کو اِس امر کی ضرورت پیش آئیگی
کہ وہ اپنے ملازموں کی تنخواہ بڑھائیں تقریر صدر سے زیادتی روپیہ کی اور
اِس زیادتی کے سبب سے کم ہو جانا قیمت روپیہ کا تو ظاہر ہو چکا اب ہم
کہتے ہیں کہ باوجود کم ہو جانے قیمت روپیہ کے قیمت اُن اشیاء کی جو

اور ملکوں سے یہاں لائي جاتي هیں نسبت اُس زمانه کے که وہ نهیں لائي جاتي تهیں اور یهیں بنائي جاتي تهیں زیادہ نهیں هی مثلاً سوئي یا سوت یا میخ آهني یا کپڑا وغیرہ سامان ولایت کا آیا هوا جتنا فی‌الحال ایک روپیه میں ملتا هی اُس قدر پہلے زمانه میں یہاں کا بنا هوا نهیں ملتا تها اگر یہاں کا بنا هوا سامان سستا هوتا تو اُسي سامان کو کوئي غیر ملکوں سے نه لاتا اور اِس ملک کے کارخانے بند نهو جاتے بند هو جانا کارخانوں کا خود دلیل اِس امر کي هی که غیر ملکوں سے آیا هوا سامان یہاں کے بنے هوئے سامان سے زیادہ نفیس اور سستا هی اور برکت روپیه کي اُس سامان کي نسبت کم نهیں هوئي بلکه اُنکي نسبت برکت زیادہ هو گئي کیونکه اب ادنیٰ اعلیٰ سب اُس سامان کو برتنے لگے اب رهیں جنسیں جو اب بهي اِس ملک میں پیدا هوتي هیں خصوصاً غله اِن جنسوں کي نسبت شاید روپیه کي برکت کم هو گئي هو اور اُسکے کم هونے کے اسباب میں سے ایک تو وهي سبب کثرت و ارزاني روپیه کا هی جو هم اُوپر بیان کر چکے هیں باقي سببوں کو اُنکے اُنکے محل پر بیان کرینگے مگر یہاں اتنا بیان کر دیتے هیں که همارے ملک کے لوگوں کو واسطے اسودگي اِس ملک کے چاهیئے که ایسي تجویزیں نکالیں که جن چیزوں کے پیدا کرنے کي اِس ملک کو خصوصیت حاصل هی اُنکي لاگت میں تخفیف هو اور جو اشیاء که اب بهي یہاں بنائي جاتي هیں مگر وہ غیر ملک سے سستي میسر آ سکتي هیں اُنکو یہاں نه بناویں اُنکو غیر هي ملک سے لاویں تاکه سستي آویں اور غیر ملک سے جو زیادہ روپیه فی‌الحال همارے ملک میں بعوض همارے ملک کي اجناس کے هر سال چلا آتا هی اُسمیں کمي هو اگر تلاش کي جائیگي تو ایسي چیزیں بہت سي معلوم هو جائینگي که جو وارے سے غیر ملکوں سے یہاں آ سکتي هیں همارے ملک والوں کو تو بحالت هونے آزادي تجارت کے اُنهیں چیزوں کو پیدا کرنا چاهیئے جنکے

پیدا کرنے کي همارے ملک کو خصوصیت حاصل هی اور جہاں تک هو سکے اِس امر میں سعي کرني چاهیئے کہ اُنکے پیدا کرنے کے صرف میں کمي اور تخفیف هو *

۴۲ تقریر صدر سے یقین هی کہ ناظرین اوراق کے ذهن نشین هو جائیگا کہ سیاست مدني میں دولت سے فقط روپیہ پیسہ مراد نہیں هی بلکہ اُن جمیع اشیاے کار آمد و پسندیدہ سے مراد هی جو قیمت رکھتي هیں اب دریافت کرنا چاهیئے کہ دولت شخصي اور ملکي میں کچھہ فرق هی یا نہیں واضح هو کہ ایک ملک یا جماعت افراد سے مشتمل هوتي هی اور اگر افراد کي دولت کو جمع کریں تو مجموع کا نام دولت ملکي هو سکتا هی اور جن اُصول پر پیدایش و تقسیم و مبادلہ اور صرف افراد کي دولت کا موقوف هوگا اُنهیں پر ملکي دولت کا بهي موقوف هونا چاهیئے مگر اتني بات یاد رکھني چاهیئے کہ بعض حصص دولت افراد کے ایسے هوتے هیں کہ وہ داخل ملکي دولت کے نہیں هو سکتے مثلاً فرض کرو کہ ایک دولتمند نے ایک هزار روپیہ زید کو دیئے اور یہہ قرار لکھا لیا کہ وہ دس روپیہ مہینا سود کا دیا کرے اب دولتمند کي جیب سے هزار روپیہ نکل گئے اور اُنکي عوض میں ایک کاغذ قرار داد کا ملا یہہ کاغذ اُسکے نزدیک هزار روپیہ کي دولت کے برابر هی کیونکہ اُسکے ذریعہ سے اُسکو آمدني بهي هوتي هی اور اگر چاهے تو وہ اُسے هزار روپیہ کو بازار میں بیچ بهي ڈالے مگر یہہ کاغذ گو کہ دولتمند کي دولت هی مگر ملک کي دولت میں داخل نہیں هو سکتا کیونکہ اگر قرار داد مذکور باطل هو جاے تو نتیجہ اِسکا یہہ هوگا کہ هزار روپیہ جیب سے دولتمند کے جاتے رهینگے اور دولت میں زید کے بڑہ جائینگے مگر کل تعداد دولت میں ملک کے کچھہ فرق نہ آئیگا اُسکي مقدار تو نہ گھٹیگي نہ بڑھیگي جیسے هین تحریر دستاویز قرار داد ملک کي دولت میں کچھہ افزایش نہیں هوئي ویسي هي دستاویز کے باطل هونے سے اُسمیں

کچھہ کمي نہ آئي دولت شخصي اور ملکي کے اندر جو بعض لحاظوں میں فرق بیان کیا گیا ہی اُسکو ذہن میں رکھنا چاہیئے کیونکہ اُسکے ذہن میں نہ رہنے سے اکثر غلطي سر زد ہو جاتي ہی مثلاً بوقت مقرر کیا جانے محصول آمدني کے میر مال جو دارندگان اور نویسندگان تمسکات دونوں پر اُنکي اُنکي کل آمدني کے موافق محصول مقرر کرتا ہی یہہ اُسکي غلطي فہم کا نتیجہ ہی کیونکہ دارندگان تمسکات کي آمدني اُس روپیہ کے سود سے ہوتي ہی جو وہ قرض دیتے ہیں اور نویسندگان تمسکات اُسي روپیہ کو بذریعہ بیوپار میں لگا کے نفع پیدا کرتے ہیں اور اِسي نفع یا آمدني سے سود قرض دینے والے کا ادا کرتے ہیں اگر اُنکي کل آمدني پر محصول لگا لیا جاے تو گویا زر سود کي آمدني پر بھي محصول ادا ہو گیا پس دارندگان تمسک سے محصول لینا بیجا ہی اگر اُنسے لیا جائیگا تو گویا اصل آمدني کے محصول سے زیادہ محصول لیا جائیگا اگر دارندگان تمسک سے محصول لیا جاے تو مناسب ہی کہ نویسندگان تمسک کي کل آمدني سے رقم سود کي مجرا دے کے جو باقي رہے اُسپر محصول لگایا جاے ہاں اگر ایک ملک کا روپیہ دوسرے ملک میں بطور قرض کے جاکر لگے اور اُس سے ملک اول میں سود کي آمدني ہو تو اُسپر محصول لگانا جائزہوسکتا ہی مگر یہہ بہي اِسکے ساتھہ یاد رکھنا چاہیئے کہ اگر یہہ دونوں ملک ایک ہي حاکم کے ماتحت ہوں تو وہ بمنزلہ دو ملکوں جداگانہ کے متصور نہیں ہوسکتے اور تمسکات زر قرضہ دولت ملکي میں شامل نہونگے *

۲۳ بعد لکھنے اِن مراتب کے خاطر کو ناظرین اوراق کے اُس اختلاف عجیب کي طرف مایل کیا جاتا ہی جو بمعاملہ دولت اقوام مختلف میں اور بزمان مختلف مشاہدہ ہوتا ہی یہہ اختلاف مقدار اور اقسام دولت ہي میں نہیں پایا جاتا بلکہ ایک جماعت خاص کي کل دولت اُسي بستي کي افراد میں بحصص مختلف منقسم ہوتي ہی

شاید زمان حال میں کوئي جماعت بني نوع انسان کي ایسي نہوگي که
جو روئیدگي خود رو پر بسر کرتي هو مگر بہت سي جماعتیں اب بھي
ایسي هیں که مدار اُنکي قوت کا بہت کرکے جنگل کے حیوانوں اور
شکار پر موقوف هي پوستین اُنکا لباس هی اور برگ و شاخ درخت
سقف و جدار جب چاهیں چھوڑکر الگ هوجائیں غذا اِس قابل نہیں
که ذخیرہ کیجاے اور چونکه مایحتاج کا ذخیرہ نہیں هوتا اکثروں کو
عذاب گرسنگي اوٹھانا پڑتا هی دولت اِن لوگوں کي مشتمل هی اُن
پوستین سے جو وہ پہنتے هیں اور چند زیوروں سے جنکے پہنے کا شوق
رکھتے هیں اور برتن اور اُن آلات سے جنسے شکار مارتے هیں یا حریفوں سے
مقابله کرتے هیں ڈونگوں سے جنپر بیٹھہ کر دریا سے پار هوتے هیں یا
مچھلیوں کا شکار کرتے هیں یا شاید سنمبور یا دیگر پیداوار جنگل و
پہاڑوں سے جنکو اِس غرض سے جمع کرتے هیں که اُنکي عوض تاجران اقالیم
تربیت یافته سے کمل و شراب و تماکو وغیرہ اشیاء حاجات یا نفیس آلات
شکار مہیا کریں اِس فہرست مختصر پر اشیاء دولت اِس جماعت کي
اُنکي زمین کو بھي چڑھانا چاهیئے گو که اِس آله پیدایش سے وہ لوگ
بہت کم کام لیتے هیں تاهم وہ باعث اُنکي قوت کا هوتي هی اور اگر اُنکے
قرب و جوار میں کوئي ایسي قوم هو جو زراعت کرتي هو اور طالب زمین هو تو
تو اُن کي زمین قیمت بھي رکھتي هی یہه حالت نہایت هي افلاس
کي هی جسمیں ساري فردیں ایک جماعت بني نوع انسان کي مبتلا
پائي جائیں بعض دولتمند ملکوں میں یہه تو هوتا هی که بعض فردیں
ایسي حالت افلاس میں مبتلا ملتي هیں مگر ساري جماعت کا یہه حال
نہیں هوتا هندوستان میں ایسي حالت افلاس کي في الجمله بھیلوں
میں پائي جاتي هی کیونکه دیکھا گیا که یہه لوگ جنگل اور پہاڑوں میں
رهتے هیں شکار اور جنگلي درختوں کے پھلوں پر مثل چرونجي اور مہوہ
وغیرہ کے بسر کرتے هیں بانس اور درخت کے پتوں سے جھونپڑا بناتے هیں

تین چار مٹي کے برتن رکھتے هیں جب جاڑا لگا جنگل سے لکڑي کاٹي
آگ جلائي اور تاپنے لگے جہاں کوئي اپنے سے زبردست نظر آیا تیر کمنتھہ
هاتھہ میں لیا جھونپڑي کو سلام کیا اور پہاڑوں کو نکل کھڑے هوئے بجز
پھٹے پورانے کمل اور تیر کمنتھہ اور چتھڑہ لنگوٹي کے اور کچھہ سامان نہیں
رکھتے ایسي بدتر حالت اور کون هوگي جسمیں قوم کي قوم مبتلا پائي
جائے *

۲۴ اِس حالت سے بڑا درجہ ترقي کا گلہ باني هی کہ جب بندہهاے
خدا مویشي پالتے هیں اور اُن کے دودہ اور گوشت پر بسر کرتے هیں
اِس حالت میں اُن کو جنگلوں کے اندر شکار کي تلاش میں بھٹکنا
نہیں پڑتا اور قوت روز مرہ کي طرف سے في الجملہ دغدغہ مٹ
جاتا هی یہہ حالت آیندہ کي ترقي کے لیئے بہت ساز گار هوتي هی اور
اُس میں لوگوں کے پاس دولت بھي زیادہ جمع هوجاتي هی جب تک
قدرتي چراگاهیں روئے زمین کي موجود هوتي هیں اور کلیہ دخل و تصرف
میں بعض بعض لوگوں کے نہیں آجاتیں تب تک ذخیرہ غذا کا
همیشہ بڑہ سکتا هی اور سلامت بھي رہ سکتا هی اور بجز اسکے کہ
مویشي کو درندوں اور غارتگروں کے گزند سے بچائیں لوگوں کو اِس ذخیرہ
کے بڑھانے میں اور کچھہ محنت نہیں کرني پڑتي مرور ایام میں محنتي
اور کفایت شعار اپني ذات کي سعي اور تردد سے اور سردار قبیلہ توابع کي
محنت اور جانفشاني سے بڑے بڑے گلوں کے مالک هوجاتے هیں اور
اِس نہج سے افراد قبیلہ میں بمعاملہ مقدار دولت بڑي کمي بیشي راہ
پاتي هی جو حالت وحشت میں وجود نہیں رکھتي کیونکہ اُس حالت
میں لوگوں کے پاس ضروري سامان معیشت بھي اچھي طرح سے نہیں
هوتا دولت جمع هونے کا تو کیا ذکر هی گلہ باني کي حالت میں بعض
افراد کے پاس تو اتنا ذخیرہ فراهم هوجاتا هی کہ وہ ایک جم غفیر
کي بسر کے واسطے کفایت کرے اوروں کے پاس فقط ضرورت کے برابر

ھوتا ھی اور بعض کے پاس کچھہ بھي نہیں ھوتا مگر خوبي یہہ ھی کہ
غذا کي تنگي اور کمي نہیں رھتي کیونکہ کامیاب اور متمول اپنے ذخیرہ لئے
بجز اِس کے اور کیا کام لیسکتے ھیں کہ جو کم نصیب ھوں اُن کي
پرورش کریں اور جسقدر ایسي فردیں اُن سے توسل پیدا کرتي ھیں اُسیقدر
اُن کي امنیت اور قوت میں افزایش ھوتي ھی بجز اِس کے کہ اپنے امور
کي نگراني اور سربراھي کریں اور متوسلوں کو فراھم لائیں اُن کو کچھہ اور
محنت نہیں کرني پڑتي یہہ متوسل جنگ و پیکار کے وقت میں اُن کي
طرف سے لڑتے جھگڑتے ھیں اور امن کے ایام میں اُن کي خدمت
کرتے ھیں اِس حالت گلہ باني میں ایک بڑي خوبي یہہ ھی کہ
اُس میں اکثر افراد قبیلہ کو مہلت اور فرصت ملتي ھی فکر معیشت
میں تھوڑا ھي وقت صرف ھوتا ھی اور مابقي شام و پگاہ کي معاش کے
دغدغہ سے منغص نہیں ھوتا ایسي حالت بے فکري میں لوگوں کے دلوں
میں نئي نئي خواھشیں پیدا ھوتي ھیں اور اُن کے رفع کرنے کا موقع بھي
ملتا ھی یعني متمولوں کے دلوں میں اچھے اچھے مکانات اور لباس اور
آلات وغیرہ کي تمنا پیدا ھوتي ھی اور چونکہ اُن کے پاس ذخیرہ غذا
پس انداز ھوتا ھی اُن کے توابع میں سے بعض فردیں یا دیگر اھل
حاجات گلہ باني کو چھوڑ کے اُن کي حاجتوں کے سامان کے بنانے میں
مصروف ھوجاتے ھیں اور حرفت و دستکاري کي بنیاد قایم کرکے آھستہ
آھستہ اُس کو رونق دیتے ھیں اگر تواریخ میں تلاش کیا جاے تو کوئي
قبیلہ گلہ بانوں کا ایسا نہ ملیگا جسمیں حرفت و دستکاري موٹے یا باریک
کام کي نہوئي ھو جو قومیں فی الحال زیور علم و ھنر سے آراستہ ھیں
اُن میں بزمان گلہ باني لوگوں کو کاتنے اور بننے اور رنگنے اور دباغي وغیرہ
میں قدرت تامہ حاصل تھي بلکہ بعضے علوم نے بھي اُسي زمانہ بیدکري
میں وجود پایا ھی چنانچہ روایت ھی کہ گلہ بانان کلدیا علم ھیئت
کے موجد ھیں اور یہہ روایت قرین قیاس معلوم ھوتي ھی کیونکہ حالتھ

گله بانی میں لوگوں کو وسیع میدانوں میں واسطے چرانے مواشی کے رهنا
پڑتا تها وہ گردشات اجرام فلکی کو ضرور دیکهتے هونگے اور کیا عجب هی
جو اُنهیں سے تعیین وقت اور جهات کرتے هوں *

۴۵ واضح هو که تحویل اهل جماعت کی اِس حالت سے بحالت
مرزبانی کچهه آسان نهیں هی وہ تو مرور ایام میں بتدریج و با قتضاے
اسباب صورت وقوع کی پکڑتی هی یعنی به تمادی ایام جب آدمیوں اور
چارپایوں کی کثرت هوجاتی هی اور خود رو چراگاهیں روے زمین کی اُنکی
بسر کے واسطے کفایت نهیں کرتیں تب ضرورتاً زمین کا تردد کرنا پڑتا هی
اور گله بانوں میں سے بعض قبایل بتدریج مرزبان هوجاتے هیں اور قبایل
دیگر اسی ضرورت کے سبب سے اپنے وقت پر پهلے تو مرز بانوں پر زور
دیتے هیں اور جب اُن کو اپنے سے قوی پاتے هیں اور تاب مقاومت اور
مجادلت کی نهیں لاسکتے تب اُنهیں کے موافق وہ بهی مرزبان بن جاتے
هیں بعد اِس تحویل کے پهر ترقی اگر اسباب غیر معمولی معین نهو جائیں
جلدی نهیں هوتی کیونکه هرچند باوجود غیر کامل هونے فن زراعت
اور آلات کشاورزی کے زمین سے غذا بهت زیادہ به نسبت اُس کے جو
بحالت گله بانی میسر آتی هی پیدا هوتی هی اور پس انداز بهی زیادہ
هوتا هی اور یهه زیادتی پس انداز کی بالضرور باعث زیادتی آبادی کا
هوتی هی مگر معلوم رهے که واسطے حصول اِس پس انداز کثیر کے
محنت بهی زیادہ کرنی پڑتی هی اور اِس سبب سے مرزبانوں کو اُتنی
مهلت اور فرصت نهیں ملتی جتنی گله بانوں کو حاصل رهتی هی اور
مرزبان اگر سر زمین و آب و هوا ساز گار نهو اپنی ضرورت سے اسقدر
زیادہ پیدا نهیں کرسکتے که وہ دیگر قسم کی محنت کرنے والوں کی کثرت
سے پرورش و پرداخت کریں قطع نظر اِس کے اُن کی پیداوار کا پس انداز
چاهے تهوڑا هو چاهے بهت اُن سے چهن جاتا هی یعنی یا تو سرکار
جس کے وہ ماتحت هوتے هیں لیلیتی هی یا وہ لوگ که جنهوں نے

بدعوي قوت یا شرف خاندان یا واقف کاري کے معاملات دینیہ سے اپني بزرگي کا نقش لوگوں کے دلوں پر جمایا ہوتا ہی *

۴۹ زمانہ قدیم سے سلطنت ہاے عظیم کہ بلاد وسیع ایشیا میں قایم ہوتي آئي ہیں واسطے اِس طریق اخذ پس انداز مزارع کے مختص ہیں ہر چند حسب اقتضاے طبعیت اور میلان خاطر حاکم شخصي کے اِن بلاد کي عملداري کا طریق بدلتا رہتا ہی مگر کسي بھي عملداري میں بیچارہ مزارع کو سواے اُس قدر سرماے کے جو اُس کے حوایج ضروري کے لیئے کفایت کرے اور کچھہ نہیں ملتا بعض صورتوں میں تو ان بیچاروں پر اتني تنگ طلبي ہوتي ہی کہ اُن کے پاس حوایج ضروري کے لیئے بھي کچھہ باقي نہیں رہتا اور حاکموں کو بحالت مجبوري اُسي مال میں سے کہ جو سابق اُن سے لے چکے ہیں ایک حصہ بطور تقاوي کے دینا پڑتا ہی تاکہ یہہ بیچارے بیج و کھاد کا بندوبست کریں اور نئي فصل تک عذاب گرسنگي سے بچیں ایسي عملداري میں ہرچند عوام‌الناس مفلوک ہوتے ہیں مگر حاکم اکثر افراد سے تھوڑا تھوڑا خراج لیکر رقم کثیر جمع کرلیتے ہیں اور اُسکو بہ کفایت و بانتظام صرف میں لاکر اظہار دولت کرتے ہیں مگر معلوم رہے کہ اُن کي یہہ دولت فروشي رعایا کے اصل حال کي نمایندہ نہیں گو محل شاہي پر دولت بر ستي ہو مگر اضلاع میں شاید لوگوں کے بدن پر کپڑا بھي نہوگا اِس دولت شاہي سے قطع نظر اُس حصہ کثیر کے جو بالا بالا محصلوں کے ہاتھہ لگتا ہی بلاشبہہ بہت سے آدمي علاوہ خاص خادمان شاہي کے تمتع اُٹھاتے ہیں جزء کثیر عاملان سرکاري اور مقربان شاہي میں تقسیم ہوتا ہی ایک حصہ کبھي کبھي تعمیر عمارات و صرف کارخانجات نفع عام میں لگتا ہی پادشاہان دور اندیش و بلند ہمت بخیال فیض رساني تالاب اور کوئیں بند اور نہریں اِبازار و سرائیں مدارس و دارالشفا وغیرہ بنواتے ہیں اور دولتمندان نامجو اُنہیں کي تتبع پر اپني دولت کو کہ در حقیقت

صریحاً یا غیر صریحاً خزاین شاہی سے نکلتی ہی ایسے ہی کاموں میں
لگاتے ہیں ایسی جماعت کے حاکم کے پاس بعد اداے اصراف مقربان
سلطانی اور عمال و سپاہ کے زر کثیر پس انداز رہتا ہی اور اِس بجہت سے وہ
اپنی عیش و کامرانی اور حظ نفسانی کے سامان مہیا کرتا ہی اور اِسی
طرح مقربان شاہی جو عطایاے سلطانی سے امیر ہوجاتے ہیں پس انداز
پر دست قدرت رکھتے ہیں اور اُس کو سامان عیش میں صرف کرتے ہیں
اِس وجہہ سے اُردوے شاہی میں اُن اشیاء نفیسہ کی مانگ پیدا
ہوتی ہی جو محنت و صنعت سے بنائی جاتی ہیں اور اِن اشیاء کو
اکثر تاجران اقالیم غیر جہاں صنعت کاری کی گرم بازاری ہوتی ہی
سرانجام کرتے ہیں مگر اِس مانگ کی جہت سے خود اُس جماعت
میں بھی ایک گروہ ایسے کاریگروں کا پیدا ہوجاتا ہی جو بعض اشیاء
مصنوعی کو نہایت ہی لطافت سے بنانے لگتے ہیں اور اپنے حرفہ میں
صرف تحمل اور محنت اور نظر باری سے بلا کامل طریق سے جاننے
خواص اشیاء کے دست قدرت حاصل کرتے ہیں مثلاً ململیں ہندوستان
کی انہیں کاریگروں کی صنعت اور حرفت کا نتیجہ ہی یہہ کاریگر اُس
قوت پس انداز سے پرورش پاتے ہیں جو سرکار اور اُس کے عمال مرزبانوں
کی پیداوار سے بطور اپنے حصہ کے لیتے ہیں اہل جماعت کی ایسی
حالت میں چونکہ مال محفوظ نہیں ہوتا اِس لیئے بڑے بڑے
مالدار بھی اُنہیں اشیاء کو ترجیح دیتے ہیں جو دیر پا ہوں اور تھوڑے
حجم میں بہت قیمت رکھتی ہوں اور ضرورت پر باسانی چھپ سکتی
اور منتقل ہوسکتی ہوں یہی سبب ہی کہ ایسی قوموں کی دولت کا
بہت سا حصہ سونا چاندی اور جواہرات ہوتا ہی چنانچہ اکثر دولتمندان
ایشیا اپنی ساری جمع پونجی کو اپنے بدن پر لیئے پھرتے ہیں بجز بادشاہوں
کے کوئی اپنی دولت کو اشیاء غیر منقولہ میں نہیں لگاتا جب بادشاہ
اپنی حکومت کو مستقل دیکھتا ہی اور اُس کو بھروسا ہوتا ہی کہ میری

اولاد میری جانشین هوگی تب هي وه تعمیر عمارات عالي میں توجهه
کرتا هی اور مکانات لطیف مثل روضہ تاج گنج اور مقبرہ سکندرہ کے بلند
هوتے هیں اهل جماعت کي ایسي حالت میں موتا سامان دستکاري کا
جو بیچارے کاشتکاروں کو بوتنا نصیب هوتا هی دیهاتي کاریگر بنایا
کرتے هیں اور اِن کاریگروں کو زمیندار یا تو زمین معافي میں لگا دیتے هیں
یا بعد اداے حق سرکار اُن کي پیداوار میں سے جسقدر اُن کے حصہ کي
اجناس بچ رهتي هی اُس میں سے اُن کو بهي حصہ دیتے هیں ایسي
حالت جماعت کي تاجروں اور بیوپاریوں کے وجود سے خالي نهیں هوتي
بڑے تاجر غلہ فروش یا مهاجن هوتے هیں غلہ فروش عاملان سرکاري سے
جهاں بٹائي کا دستور هوتا هی یا خود کاشتکاروں سے جهاں یهہ دستور
نهیں هوتا غلہ خرید کے اُن مقامات کو لیجاتے هیں جهاں حاکم اور اُنکے
عامل اور بهت سا حصہ اُن کي سپاہ اور اُن کاریگروں کا جو اُن کي
حاجات کا سامان بناتے هیں رها کرتا هی ساهوکار بد نصیب کاشتکاروں کو
جن کے پاس آفات ارضي و سماوي کے سبب سے پس انداز نهیں رهتا
قرض دیتے هیں تاکہ کار کشتکاري جاري رهے اور فصل پر اپني جمع معہ
سود کثیر کے وصول کرلیتے هیں یا یهہ لوگ خود سرکار کو قرض دیتے هیں
اور محالات پر برات کرالیتے هیں یا سرکار کي طرف سے پرگنات کے مستاجر
هو جاتے هیں اور زر قرضہ اُن سے وصول کرتے هیں تاکہ اُن کو روپیہ وصول
هو جاے روساء پرگنات مفوضہ پر اُن کو حکومت کا اختیار دیتے هیں اور
جب تک قرض نهیں اوتر لیتا یهہ لوگ حکومت کرتے هیں یهاں سے
ظاهر هی کہ ساهوکاروں اور غلہ فروشوں کا بیوپار عموماً اُس حصہ
پیداوار سے تعلق رکهتا هی جو سرکار کا حق هوتا هی اسي مخزن سے یهہ
لوگ ابتدا میں سرمایہ پیدا کرتے هیں اور اُسي سے سال بسال اُس کو
آگے کو بڑهاتے جاتے هیں المختصر زمانہ دراز سے ممالک ایشیا کي کفایت

کي يہہ صورت رهتي آئي هی اور اُن بلاد میں جہاں غیر ملکوں کي مداخلت کا اثر نہیں هوا هی اب بهي یہي صورت هی *

۲۷ بخلاف اِس کے فرنگستان کے صوزبانوں کي پوراني بستیوں میں اور هي اتفاد پڑي يعني ابتدا میں يہہ بستیاں شہري تهیں یا تو وہ ملک هاے غیر آباد میں قایم هوئیں یا بلاد هاي آباد میں بعد خارج کرنے باشندگان اصلي کے هر دو صورت میں جس زمین پر وہ متصرف هوئیں اُس کو بحصص مساوي یا غیر مساوي افراد جماعت میں بانٹ لیا بعض صورتوں میں کئي شہر ایک هي قوم کے قبایل سے آباد هوئے هر کنبا اپنے هي گهر میں اپنا سامان معیشت پیدا کرتا عورات اُوني اور سوتي کپڑے بناتیں اور اُنہیں پر اُس زمانہ کے آدمي قناعت کرتے سرکاري محصول کچهہ دینا نہیں پڑتا اول تو اُن میں سرکاري ملازم تنخواہ پانے والے نہوتے اور اگر هوتے تو اُن کي تنخواہ کے لیئے زمین جداگانہ مقرر هوتي جسکو غلام تردد کرتے خود شہري سپاهي کا کام دیتے کل پیداوار زمین کي بلا وضعات نوعي ملک سے اُس کنبے کے هوتي جو زمین تردد کرتا جب تک یہہ طریق قایم رها اهل جماعت کاشتکاران آزاد رهے اور بعض صورتوں میں اُن کے اندر علم و هنر کي جلد ترقي هوئي یعني اگر یہہ بستیاں کسي ایسے بحر کے کنارہ پر کہ جسکي دوسري جانب مردمان با علم و هنر بستے تهے واقع هوئیں تو یہہ امر اُن کي ترقي کا سبب هوا کیونکہ ایسے مقام پر واقع هونے کے سبب سے جو علم و هنر اُن کے همسایوں میں تها وہ اُن میں بهي آساني سے شایع هوگیا اور غیر بستیوں کي اشیاء نفیسہ کے برتنے کا شوق پیدا هوا اور اِس شوق نے لوگوں کو محنت کرنے پر آمادہ کیا اشیاء مذکور کے شوق میں اِن نئي بستي والوں نے اپني زمین کا کامل تردد کیا اور جتنا اُس سے پیدا هوسکتا تها اُتنا پیدا کیا جب زمین پیدا نکرسکے ان میں سے اکثر لوگ تاجر بن گئے یعني یہہ لوگ غیر ملکوں سے سامان تجارت خرید کر کے دوسرے ملکوں کو

لیجاتے اور وہاں نفع سے بیچکر سرمایہ پیدا کرتے مگر اِس حالت کي
بقا کے باب میں اول هي سے دغدغہ تھا کیونکہ ایسي چھوتي چھوتي بستیاں
همیشہ آپسمیں لرتي جھگرتي رهتي هیں اور اِس خصومت کے اسباب
بھي فراهم هوا کرتے هیں ایسي بستیوں میں کہ جہاں فقط کشتکاري هوا
کرتي هی خصومت کا ایک تو یهي برا سبب هوتا هی کہ روز بروز آبادي
زیادہ هوتي جاتي هی اور اُن کي زمین کي پیداوار اُن کے قوت کے لیئے
کفایت نہیں کرتي یہہ تنگي قوت کي قحط کے زمانہ میں اور بھي زیادہ
هوتي هی اور ایسي شدید ضرورت کي حالت میں اِن بستیوں کے نوجوان
شمشیر بدست کسي ضعیف بستي پر جا گرتے هیں اور وهاں کے لوگوں کو
بے وطن کرتے هیں یا آپ مالک بنتے هیں اور وهاں کے قدیم لوگوں کو
واسطے تردد کرنے زمین کے اپنا غلام بناتے هیں جو امر بستي هاے حاجتمند
کي جانب سے ضرورتاً صادر هوتا هی وهي بستي هاے دولتمند کي طرف
سے باقتضاے بلند نظري و جنگ آزمائي صورت وقوع کي پکرتا هی چنانچہ
بمرور ایام یہہ ساري شہري بستیاں یا تو فتاح هوگئیں یا مفتوح بعض
صورتوں میں فتاحوں نے مفتوحوں سے فقط خراج پر قناعت کي مفتوح تو
بوجہہ اداے خراج اپني حفاظت و حراست کے دغدغہ سے بیفکر هوگئے اور
في الجملہ حالت فراغت میں بسر کرنے لگے فتاحوں کو دولت کا پس
انداز عیش و آرام کے لیئے هاتھہ لگا اسي پس انداز سے عمارات عالي
بنائي گئیں بت تراشان نامي کي پرورش هوئي شاعران بلیغ اور
متکلمان فصیح نے انعام پائے هر چند یہہ نظام اپنے قیام تک باعث
ترقي هوا مگر افسوس اُس میں کوئي جزو ایسا نہیں تھا کہ اُس کو
پایداري کي صورت دیتا کیونکہ دستور هی کہ جو فتاح اپنے فتوحات کو
ربط نہیں دیتے وہ آخرکار خود بھي مفتوح هوجاتے هیں غرضکہ اِن سب
فرنگستاني بستیوں پر حکومت پانا نصیب میں رومیوں کے تھا جو
اِس طریق پر عمل کرتے تھے اُن کا یہہ دستور تھا کہ جو زمین

فتح کرتے اُس کے جزء عظیم کو اپنے لوگوں میں تقسیم کردیتے اور قابضان مابقی میں سے جو بڑے بڑے ہوتے اُن کو حاکموں اور عاملوں کے جرگہ میں ملا لیتے ہم ضرورت نہیں دیکھتے کہ رومیوں کے طریق کفایت ملال انگیز کو یہاں تفصیل سے بیان کریں مگر یاد رکھنا چاہیئے کہ جب کسي بستي کي افراد میں دولت کي عدم مساوات شروع ہوجاتي ہی اور بد نصیب اپني محنت سے اپنے نقصان کا جبر نہیں کرسکتے تو یہہ عدم مساوات روز بروز زیادہ ہوتي جاتي ہی اور ساري دولت افراد کي چند

بڑے مال داروں کے پاس سمٹ آتي ہی چنانچہ آخر کار ساري وسیع سلطنت میں روم کے چند ہي دولتمند کنبوں کي جائدادیں نظر آتي تھیں اور اِن خوش نصیبوں کے عیش و آرام و شان و شوکت کے لیئے ہزاروں طرح کے سامان لطیف بنائے جاتے تھے زمین کے سارے تردد کرنے والے یا تو غلام تھے یا چھوٹے چھوٹے بےمایہ کاشتکار غلاموں سے کچھہ ہي بہتر اِسی نوبت پر پہونچنے کے بعد سلطنت کي دولت روز بروز گھٹتي ہي چلیگئي اوایل میں سرکار اور عمائد کي آمدني نے سارے ملک کواتلي کے مکانات عالي اور عمارات نفیس سے بھر دینے میں کفایت کي مگر آخر زمانہ میں بد نظمي کے سبب سے یہہ آمدني اتني گھٹ گئي کہ اُن عمارات کي مرمت بھي اُس سے نہو سکي ساري دولت و قوت اِس سلطنت عظیم کي گلہ بانان شمالي کي مدافعت نکر سکي ان گلہ بانوں نے ملک کو زیر و زبر کر ڈالا اور اُنکے اختلاط سے نظام کا ایک نیا ہي ڈھنگ پیدا ہوا واضح ہو کہ بعد غلبہ گلہ بانان شمالي کے جماعت ہاے فرنگستاني نے جو صورت پیدا کي اُسمیں ہر ملک کي آبادي دو شق کو ..شتمل تھي ایک مالکان زمین اور دوسري کاشتکاروں کو کاشتکاروں کا [illegible] بین پر بہ چند شرایط مشروط ہوتا تھا اور چونکہ یہہ شرطیں بزور ڈوالي جاتي تھیں اِس لیئے حاکمانہ ہوتي تھیں گو کہ وہ غلامي مطلق پر شرط قبول کرنے والوں کي دلالت نکرتیں سلطنت روم کے آخر زمانہ

میں یہہ غلامي ایک نوع کي باج گذاري میں بدل گئي کیونکہ اُسوقت
روسیوں کے متوسل ایک نوع کے باج گذار تھے غلام نہ تھے اور چونکہ فاتحان
وحوش سیرت بذات خود محنت کے کاموں میں دل نہیں لگاتے تھے
اِس لیئے اُنکو چند حقوق کاشتکاروں کو ضرورتاً دینے پڑتے تھے تاکہ وہ زمین
کے تودہ میں دل لگائیں مثلاً اگر کاشتکار اپنے مالک کے لیئے هفتہ میں
تین روز جبراً محنت کرتا تو باقي دنوں کي محنت کا محاصل خود
اُسکي ملک سے هوتا اگر اُسکو انواع و اقسام کے سامان معیشت اپنے مالک
کي خدمت میں پہونچانے پڑتے اور ضرورت کے وقت معمول سے زیادہ
بھي دینا هوتا تاهم اگر بعد بھر دینے اِن لاگوں کے وہ اپني محنت سے زیادہ
سامان فراهم کرسکتا تو اُس کو وہ اپنے صرف میں لاسکتا تھا اِس نظام کے
زمانہ میں جیسا کہ ملک روس میں اب بھي هوتا هی باج گذار کچھہ
سرمایہ فراهم کرلیتے تھے اور در حقیقت اُنہیں لوگوں کا پس انداز حال
کي فرنگستاني قوموں کي دولت کا مخزن هی اِس سخت گیري اور
بد نظمي کے زمانہ میں یہہ باج گذار بعد فراهم کرنے پس انداز کے یا تو
مال دیکر غلامي سے آزاد هوتے اور کسي شہر یا دیہہ مستحکم میں مسکن
اختیار کرتے اور یا بلا حصول آزادي روپوش هوکر کسي مامن میں پناہ
لیتے اور اُن امن گاهوں میں اپنے هم جنسوں کے ساتھہ بسر کرتے اور اپني
قوت اور رفیقوں کي پشتي سے سخت گیران جنگ جو کي جورو تعدي
کي آفات سے محفوظ اور محروس رهتے اِن آزادي پائے هوئے باج گذاروں
میں سے اکثر اهل حرفہ بنتے سامان دستکاري بناتے اور اُس قوت پس انداز
سے اُس کا مبادلہ کرکر گذر کرتے جو امیران باج ستان کي زمین سے پیدا
هوتي غرضکہ شاهان ایشیا اور آن کے متزلزل رفیقوں اور ملازموں کے مقابل
ملک فرنگستان میں ایک جماعت نے مستقل زمینداروں کے وجود
پایا گو کہ آن کي شان و شوکت مثل شاهان مذکور کے نہ تھي کیونکہ
یہہ فقط اپنے اپنے پس انداز پر دست قدرت رکھتے تھے اور جزو کثیر اس

پس انداز کا متوسلوں کي پرورش میں کہ جنکو اُس زمانہ نا ایمني میں ضرورتاً رکھنا پڑتا تھا صرف ھوجاتا تھا مگر چونکہ اِس نظام میں لوگوں کي حالت کو زیادہ استقلال تھا وھي استقلال باعث ترقي ھوا اور اھل جماعت کي ترقي میں ھرج نہونے پایا سلامتي جان و مال کي بتدریج مگر باستقلال بڑھتي گئي فنون نے روز بروز ترقي پائي اور فقط لوٹ مار پر دولت کا جمع ھونا موقوف ھوا اور فرنگستان باج گذار درجہ بدرجہ فرنگستان تجارت پیشہ اور صاحب حرفہ ھوگیا چنانچہ اُس زمانہ میں جسکو تواریخ فرنگستان میں زمانہ اوسط کے نام سے موسوم کرتے ھیں اکثر شہروں میں اُس ملک کے کاریگروں اور صناعوں کي بہت کثرت ھوگئي اور بہت سے رئیسان شہري ایسے پیدا ھوئے کہ جنکي دولت دستکاري کي محنت سے یا سامان دستکاري کي خرید فروخت سے جمع ھوئي معلوم رھے کہ حال کے رئیسان انگلستان اور فرانس وغیرہ انہیں رئیسوں کي اولاد سے ھیں چونکہ یہہ لوگ کفایت شعار تھے اور امیران باج ستان کي اولاد فضول خرچ آھستہ آھستہ اکثر زمینیں فریق ثاني کي فریق اول کے ھاتھہ لگیں بعض صورتوں میں اُس زمانہ کے لوگوں نے اِس میلان طبعي کو باعث خرابي تصور کرکے قوانین مخصوص کے ذریعہ سے اُس کو روکنا چاھا بعض صورتوں میں انقلاب ملکي نے اُس کو جلد وقوع میں لایا المختصر درجہ بدرجہ مگر بہ آھستگي کاشتکاران زمین غلامي یا نیم غلامي کي حالت سے نکلکر آزاد ھوگئے *

۴۸ واضح راے ناظرین اوراق ھو کہ ابتداے آفرینش میں بھي زمین تھي اور یہي اُس کے مخزن مگر اِس زمین سے جتني اب قوت پیدا ھوتي ھے آتني پہلے زمانہ کے لوگوں کے وھم و گمان میں بھي نگذرتي تھي اگلے وقتوں میں جو زمین سے پیدا ھوتي وہ پیدا کرنے والوں کے صرف کے لیئے بھي اچھي طرح سے کفایت نکرتي اب قطع نظر پیدا کرنے والوں کے لاکھوں بندہ خدا جو سامان عیش و آرام و حظایظ نفساني کے

بناتے هیں یا اُن کو ایک جگہہ سے دوسرے جگہہ نقل کرتے هیں یا
کارخانجات محنت کی گردآوری میں مصروف رهتے هیں اُسی پیداوار سے
پرورش پاتے هیں اور قطع نظر اُن کے اور بھی بہت سے آدمی هیں که
جنکے اشغال عمل پیدایش سے بظاهر کچھہ بھی واسطہ نہیں رکھتے اُنکی
قوت کا مدار بھی اسی پیداوار پر هے فی زماننا پیداوار فقط زیادہ هی
نہیں هوئی بلکه اُس کی اقسام زیادہ اور عمدہ هوگئیں اور علاوہ غذا کے جو
سامان عیش و آرام اگلے زمانہ میں دولتمندان خوش نصیب کو دقت و دردہ
سے میسر آتے تھے اب به آسانی اکثر افراد جماعت میں درجہ بدرجہ پھیلتے
جاتے هیں مگر اِسکے ساتھہ یہہ بھی یاد رکھنا چاهیئے که اِس زمانہ میں
گو که زمانه سابق کی نسبت سے دولت زیادہ هوگئی هے مگر اب بھی سب
جماعتوں میں روے زمین کی اُس کی مقدار برابر نہیں هے اگر غور سے
دیکھا جاے تو دریافت هوگا که بعض جماعتوں نے اپنے مخازن دولت سے
تمتع وافر اُٹھائی هے اور دولت اُن کی جلد بڑھتی جاتی هے بخلاف
اِس کے اُتنے هی مخازن سے دوسری جماعتوں نے ابھی تک اُتنا سرمایه
حاصل نہیں کیا اور نه اُن کی دولت اُتنی جلد بڑھتی هے اِن لحاظوں
میں ابھی تک مختلف جماعتوں میں فرق نظر آتا هے اور معلوم رهے که
فرق دولت کی کثرت و قلت پیدایش هی میں نہیں هے بلکه اُسکے مدارج
تقسیم میں بھی نظر آتا هے غربا اور امرا کا هر جماعت کے ایک هی
حال نہیں هے کہیں کے غربا محض بے مایہ هیں اور کہیں کے آسودہ اور
اور فارغ البال علی هذاالقیاس امرا میں بھی دولت کا فرق هے کوئی
کروڑوں کا مالک هے کوئی لاکھوں اور هزاروں کا کسی جماعت میں
زمینداروں کا فرقه محنت کرنے والوں کی جماعت سے جداگانه هوتا هے
کہیں زمیندار خود اپنے هاتھہ سے هل چلاتا هے کہیں زمیندار اور کاشتکاروں کے
بیچ میں ایک جماعت مستاجروں کی هوتی هے جو کاشتکاروں کو بیج
و کھاد اور قوت دیتی هے اور زمیندار کو اُس کا محاصل اور کل پیداوار

زمین کا آپ لیتي هی اِسیطرح سے دستکاروں اور تاجروں میں بهي فرق هی کوئي اپنے کار خانہ میں بیٹهہ کر کام کرتا هی کوئي گهر گهر کام بناتا پهرتا هی کوئي خردہ فروشي کرتا هی کوئي تهوک میں لیتا دیتا هی کسي جماعت میں ایک ایک آدمي اپنے اپنے عیال و اطفال کے ساتهہ محنت کرتا هی کسي جماعت میں بڑے بڑے کارخانوں کے اندر هزاروں محنتي جمع هوکر دستکاري کرتے هیں کوئي اپنے گهر کي جمع اور آلات سے محنت کرتا هی اور کل پیدا سے آپ فایدہ اٹهاتا هی کوئي اوروں کي جمع اور آلات سے کام لیتا هی اور اپني پیداوار سے کلیۃ فایدہ نهیں اٹها سکتا قطع نظر اِس اختلاف مقدار دولت کے جو اقوام یا هنو میں مشاهدہ هوتا هی کسي نہ کسي حصہ میں روئے زمین کے اب بهي بعض جماعتیں اُن ابتدا کي حالتوں میں موجود ملتي هیں جنکا حال هم اوپر کي دفعات میں بتفصیل بیان کرچکے هیں مثلاً وجود شکاریوں کا امریکا میں اور گلہ بانوں کا عربستان اور ایشیاي شمالي میں اب تک پایا جاتا هی روس کے ملک میں ابهي تک باج ستاني اور باج گذاري کے قاعدے جاري هیں *

۴۹ یہہ فرق بین جو حال اور ابتدا کي حالت میں هر جماعت کے اور حال کي مختلف جماعتوں کي حالت میں بمعاملہ پیدایش اور تقسیم دولت مشاهدہ هوتا هی وہ بلاشبهہ مثل دیگر واقعات کے اسباب پر مبني هوگا اور اگر یہہ کہا جاے کہ فرق مذکور مدارج پر ترقي علوم اور فنون کے موقوف هی تو همارے نزدیک یہہ بیان کافي نهیں کیونکہ مدارج ترقي علوم و فنون کهیں اسباب میں اختلاف مقدار دولت کے داخل هوجاتے هیں اور کهیں اُس کے نتایج میں اسباب دیگر کو ضرور دخل هونا چاهیئے واضح هو کہ پیدایش دولت کي یعني نکالا جانا اشیاء حاجات و سامان عیش و کامراني کا مخازن زمین سے جن اسباب پر موقوف هی اُن میں سے بعض تو طبیعي هیں کہ جنسے ماهواي فن بحث نهیں کرتے اُن کو تو یہہ لوگ مسلم مان لیتے هیں اور اُن کي

تحقیق في الحقیقت علم طبیعي سے تعلق رکھتي هی اور بعض غیر طبیعي هیں یعني وہ رسم و رواج و عادات و میلان خاطر پر لوگوں کے مبني هوتے هیں اُن کي تلاش و تحقیق البتہ علم سیاست مدني سے علاقہ رکھتي هی ماهران فن اِن دونوں اسباب سے وہ قاعدے منضبط کرتے هیں جنسے دولت بہ کفایت پیدا هوسکتي هی اور بخصص واجبي افراد جماعت میں تقسیم پاسکتي هی انهیں قواعد سے اُس کمي بیشي کي وجهہ بیان هو سکتي هی جو اقوام مختلف کي دولت میں پائي جاتي هی اور یهہ بهي دریافت هوسکتا هی کہ دولت کهانتک بڑہ سکتي هی اور انهیں قواعد سے چند کو اِس رسالہ میں بیان کرنا منظور هی *

# مقالہ اول

## پیدایش

## باب اول

### بیچ بیان لوازم پیدایش کے

۱ واضح رہے ناظرین اوراق ہو کہ لوازم پیدایش سے دو چیز ہیں
ایک محنت اور دوسرے وہ اشیاء طبیعی جنپر محنت کیجاتی ہی
محنت جسمی ہوتی ہی یا نفسی اور معلوم رہے کہ اِس فن میں
محنت سے فقط جہد ہی مراد نہیں ہی بلکہ کوئی بہی تکلیف یا اذیت
کسی قسم کی جو جسم یا نفس کو کسی خاص شغل میں اُٹھانی پڑے
وہ محنت کے مفہوم میں داخل ہی لوازم ثانی سے بلاشبہہ بعض چیزیں ایسی
ہوتی ہیں کہ وہ اپنی اصلی حالت میں انسان کی حاجات رفع کرسکتی
ہیں مثلاً غار پہاڑوں کے اور جوف پرانے درختوں کے اگر آدمی چاہے تو
اُن میں رہکر شداید موسم و گزند درندوں سے سلامت رہ سکتا ہی
علیٰ ہذاالقیاس شہد اور برگ و بار درختوں کے امداد حیات کے واسطے
کفایت کرسکتے ہیں مگر اُنکی تلاش و فراہمی اور تملیک و تصرف میں
محنت کرنی پڑتی ہی معلوم رہے کہ اشیاء طبیعی عموماً بدوں اس کے
کہ اُن کی اصلی حالت میں محنت کے ذریعہ سے تبدل راہ پائے اِس
قابل نہیں ہوتی کہ امداد حیات کا باعث ہوں شکاری قوموں کی قوت کا
مدار جنگلی حیوانوں اور دریائی جانوروں پر ہوتا ہی اول تو اُن کے فراہم
کرنے ہی میں محنت کرنی پڑتی ہی اور بعد فراہم ہوجانے کے اُن کو
مارنا اور پارچہ پارچہ کرکر کباب کرنا یا پکانا پڑتا ہی جب تک یہہ سارے
عمل نہیں ہولیتے تب تک وہ غذا کے لایق نہیں ہوتے اور اِن عملوں میں
سے ہر عمل میں محنت کرنی پڑتی ہی یہہ سچ ہی کہ اشیاء طبیعی
اپنے نفس سے اِنسان کی حاجات رفع کرتی ہیں مگر تہوڑی بہت اُنکی

ہیئت ضرور بدلنی پڑتی ہی اور اِس ہیئت کے بدلنے میں محنت
رف ہوتی ہی بعض صورتوں میں تبدل ہیئت کا اِسقدر ہوجاتا ہی
، اصلی صورت و حالت کا کچھہ بھی وجود باقی نہیں رہتا مثلاً جب
ہا کان سے نکالا جاتا ہی تو وہ اپنی اصلی حالت و صورت میں ہوتا ہی
مد ہولینے عمل ہاے متعدد مثلاً گلانے میل دور کرنے پوچہنے او توڑ دینے
غیرہ کے اُس سے مثلاً آری بنائی جاتی ہی اب فرمائیے کہ آری کی
ہیئت اور لوہے کی اصلی ہیئت میں کیا مشابہت باقی رہی علی ہذا
پنبہ دانہ اور باریک تھان میں ململ کے یا بھیڑ کے روئیں اور کشمیر کی
شال میں کونسی مشابہت باقی رہتی ہی یہاں سے عوام ایسا تصور
کرلیتے ہیں کہ طبیعت فقط مصالحہ دینے والی ہی باقی سارا عمل
محنت سے انجام پاتا ہی مگر معلوم رہے کہ یہہ تصور غلط ہی طبیعت
فقط مصالحہ ہی نہیں دیتی بلکہ وہ عامل بھی ہی یہہ نہ سمجھنا چاہیئے
کہ مادہ اپنی ذات سے کچھہ عمل نہیں کرتا اور جیسا نقش اُس پر
لگا دیا جاتا ہی ویسا قبول کرلیتا ہی معلوم رہے کہ وہ خود بھی عامل ہی
اور محنت میں مدد دیتا ہی بلکہ بعض اوقات محنت کا قایم مقام
ہوجاتا ہی مثلاً پہلے زمانہ میں غلہ کو دو پتھروں کے اندر کوٹ کے آٹا
بناتے تھے پھر آسانی و کفایت کے لیئے یہہ ترکیب نکالی کہ نیچے کے پتھر
کو قایم کیا اور اوپر والہ کو دستہ لگا کے ہاتھہ سے گردش دینے لگے اور اِس
آلہ کا نام چکی قرار دیا مگر اِس طریق سے آٹا بنانے میں بھی سخت محنت
اُٹھانی پڑتی تھی حتی کہ اسی سختی کی وجہہ سے یہہ کام بطور سزا کے
مجرموں سے لیا جاتا تہا اور اب تک یہی طریق اکثر بلاد میں ایشیا کے
جاری ہی مگر اب کے زمانہ میں جہاں اور بھی کفایت و آسانی منظور
ہوئی یہہ ترکیب نکالی گئی کہ اوپر کا پاٹ چکی کا ہوا یا پانی کے زور سے
گردش کرتا ہی چنانچہ ہوا اور پانی کی چکیاں اکثر جگہہ جاری ہیں
اِس مثال سے ظاہر ہی کہ جو کام پہلے انسان کی محنت سے انجام پاتا تہا

اب ہوا اور پانی کے زور سے انصرام پاتا ہی یعنی عاملان طبیعی محنت انسانی کا کام دیتے ہیں اور گویا اُس کے قایم مقام ہیں *

۲ ہماري اِس تقریر سے شاید لوگوں کے دلوں میں یہہ خیال گذریگا کہ جو عمل عاملان طبیعی کے ذریعہ سے انجام پاتا ہی اور باعث تخفیف محنت کا ہوتا ہی اُسي میں طبیعت عمل کرتي ہی اور اور کاموں میں جو انسان کي محنت سے انجام پاتے ہیں طبیعت کے عمل کو کچھہ دخل نہیں مگر معلوم رہے کہ یہہ خیال باطل ہی کیونکہ کوئي عمل ایسا نہیں ہی کہ جس میں طبیعت کو دخل نہو آدمي فقط اشیاء کو حرکت دیتا ہی وہ یا تو ایک شی کو دوسري شی کے پاس پہونچا دیتا ہی یا ایک کو دوسري سے جدا کردیتا ہی باقي سارا کام طبیعت پورا کرتي ہی مثلاً کرسان اول ہل کے ذریعہ سے اجزاء زمین کو زیر و زبر کردیتا ہی پھر غلہ کو اُس میں ڈالتا ہی بعد اس کے کنوئے سے پاني کھینچ کے زمین میں پہونچاتا ہی باقي کام پیدایش کا طبیعت انجام دیتي ہی آدمي آگ کو ایندھن کے پاس پہونچا دیتا ہی طبیعت کا عمل گرمي پیدا کرتا ہی جس سے غذا پکتي ہی لوہا گلتا ہی اور ہزاروں کام انجام پاتے ہیں یاد رکھنا چاہیئے کہ آدمي اپني قوت جسمي سے یا تو مادہ کو حرکت دیتا ہی یا اُسکي حرکت کو روک دیتا ہی سواے اِس کے اُس کو اور کچھہ قدرت حاصل نہیں اور یہي قدرت اُسکےلیئے کافي اور وافي ہی کیونکہ اسي قدرت سے کبھي تو وہ عاملان طبیعي کو اپني محنت کا مددگار بنا لیتا ہی اور کبھي اشیاء کو ایسي ترکیب سے رکھتا ہی کہ قوتِ عاملہ پیدا ہوکر اُسکے لیئے محنت کرنے لگتي ہی پس معلوم ہوا کہ اِس جہان مادي میں محنت انساني ہمیشہ اشیاء مادي کو صرف حرکت دینے میں مصروف ہوتي ہی اور خواص اشیاء اور قوانین طبیعت باقي سارا کام انجام دیتے ہیں ساري حکمت اور ذہانت انسان کي عموماً ان حرکات کي تحقیق اور تلاش میں

مصروف رهتي هي جو ممکن الوقوع هيں اور نتيجه مطلوبه دے سکتي هيں
هرچند يهه تو مسلم هي که آدمي کي محنت جسمي سے بجز حرکت
کے اور کچهه نتيجه صريح نهيں نکلتا مگر اِس سے لازم نهيں آتا که جميع
حرکات مطلوبه آدمي اپني محنت سے بلا واسطه غيرے وقوع ميں لائے
معلوم رهے که پهلے پهلے تو عاملان جان دار مثل گهوڑے وغيره کے
قايم مقام محنت انساني هوا کرتے هيں اور پهر عاملان بے جان يعني
صفات اشياء انسان اور ديگر حيوانات کي محنت کي جگهه کام ديتے هيں مثلاً
هوا اور پاني اور دخان سے اُن کلوں کو حرکت دلاتے هيں جو پهلے آدمي
اور حيوانات کي محنت سے چلاني پڑتي تهيں مگر ياد رکهنا چاهيئے که
جو کام هوا اور پاني اور دخان کي قوت سے ليا جاتا هي وه بهي اُنهيں
حرکات کا نتيجه هي جو سابق آدمي کي محنت سے کلوں کے بنانے
ميں بروے کار آچکي هيں البته اتني بات تو هي که ايسي صورت ميں
آدمي کو ايکبار محنت کرني پڑتي هي اور هر ساعت اُسکے عمل کے
جاري رکهنے کي ضرورت نهيں رهتي يهه ايک بڑي بچت اور کفايت
هي جو انسان کي محنت ميں هوتي هي اور جس سے عمل پيدايش
آسان هوجاتا هي اور لاگت ميں پيداوار کے تخفيف هوتي هي *

۳ بعض صاحب ايسا سمجهتے هيں که کسي عمل ميں محنت
انساني کو زياده اور طبيعت کو کم دخل هوتا هي اور کسي ميں طبيعت
کو زياده اور محنت کو کم مگر معلوم رهے که انسان کے کاموں ميں طبيعت
کو اسقدر دخل هوتا هي که اُس کا انداز نهيں هوسکتا اور اسي جهت
سے ممکن نهيں هي که کوئي يهه کهه سکے که فلاني شي ميں طبيعت نے
زياده کام ديا اور فلاني ميں کم اسي طرح کوئي يهه بهي نهيں کهه سکتا
که محنت کا کم دخل هي شايد کسي کام کے انجام دينے ميں تهوڑي
محنت کي ضرورت پڑے مگر جو اِس تهوڑي محنت کے بغير کار مذکور
سرانجام هونا ممکن نهو تو اِس صورت ميں وقوع اُسي کام کا جيسا محنت

پر موقوف ہوگا ویسا ہي طبيعت پر کيونکہ جب کوئي نتيجہ دو سبب سے وجود پاتا ہی اور دونو سبب کا جمع ہونا ضرور ہوتا ہی تو اِس حالت میں یہہ کہنا بے معني ہی کہ نتيجہ مذکور کا اِتنا جزو ايک سبب سے وجود میں آیا اور اسقدر دوسرے سے یہہ تو بعينہ ايسي بات کہني ہوگي کہ مقراض کے دو ٹکڑوں میں سے فلانے ٹکڑے نے قطع بريد میں زیادہ کام دیا یا پانچ اور چھہ کے عددوں میں سے فلانے عدد کو حاصل ضرب تيس کے عدد کے بنانے میں زیادہ دخل ہی *

۴ يقين ہی کہ ناظرين اوراق کو فحواے تقرير صدر سے معلوم ہوگيا ہوگا کہ عاملان طبيعي يا قوت ہاے طبيعي سے ہماري مراد آن اشيا يا آنکے خواص سے ہی جو انسان کي محنت میں بعمل پيدايش مدد ديتے ہیں مثلاً روشني اور گرمي آفتاب عاملان طبيعي ہیں بلا معاونت آنکے روئيدگي نباتات کي ممکن نہیں قوت دخان ايک قوت طبيعي ہی جس سے حال کے زمانہ میں جہاز اور بھاري بھاري کلیں چلائي جاتي ہیں پاني بھي ايک عامل طبيعي ہی جسکے زور سے چکياں چلتي ہیں اور تختے چرتے ہیں اور بہت سے کام انجام پاتے ہیں بعد توضيح معني کے واضح راے ناظرين اوراق کيا جاتا ہی کہ عاملوں میں سے بعض مقدار میں محدود اور بعض غير محدود ہوتے ہیں اور بعض اوقات ايسا اتفاق ہوتا ہی کہ وہي عامل ايک حالت میں مقدار کے اندر محدود اور دوسري حالت میں غير محدود ہوجاتا ہی مثلاً روشني اور گرمي آفتاب اُن کي مقدار کي کچھہ حد نہیں ہی مگر زمين کہ وہ بھي ايک عامل طبيعي ہی ابتداے آبادي میں کسي ملک کي مقدار کے اندر ضرورت کے نسبت سے چنداں محدود نہیں ہوتي جسقدر چاہیں تصرف میں لاسکتے ہیں مگر بعد کثرت آبادي کے مقدار اُس کي محدود متصور ہونے لگتي ہی کيونکہ اُس زمانہ میں جتني مطلوب ہوتي ہی اُتني نہیں مِلسکتي اول صورت میں بھي ہرچند مطلق زمين مقدار میں محدود

منحصر نہیں ہوتی مگر جو اُسکے اقسام پر نظر ڈالی جاتی ہی تو اُسکی مقدار محدود نظر آنے لگتی ہی یعنی زمین قسم اول یا اُس قسم کی جسکو بوجھہ قرب مدینہ یا دریا کے زراعت کرنے میں نفع ہی مقدار میں کم ہوتی ہی پانی لب آب مقدار میں غیر محدود ہوتا ہی مگر شاید زمین کی آبپاشی کے واسطے کافی نہو اور اِس لحاظ میں اُس کی مقدار محدود ہوجاتی ہی غرض ہماری اِس فرق کے بیان کرنے سے یہہ ہی کہ جب تک مقدار کسی عامل طبیعی کی غیر محدود رہتی ہی اور اُس پر بوجھہ ٹھیکہ وغیرہ کے باستثناے اوروں کے کسی خاص شخص کا تصرف نہیں ہوتا تب تک اُس کی کچھہ قیمت نہیں ہوتی یعنی عیاں ہی کہ جو چیز ہر جگہہ بمقدار ضرورت مفت مل سکیگی اُسکے واسطے کون دام لگانے گا یا کرایہ دیگا مگر جب مقدار محدود ہونے لگتی ہی یعنی جسقدر مطلوب ہو اُسقدر نہیں ملتی تب عامل مذکور کی قیمت ملتی ہی مثلاً جب تک زمین قسم مطلوبہ کی بافراط ہوگی تب تک اُس کے واسطے کون قیمت یا کرایہ دیگا مگر جب اُس کی مقدار باندازِ ضرورت کے نرهیگی تو اُسکے قابضوں کو اُس کی قیمت ملنے لگے گی یعنی اگر کوئی دوسرا آدمی اُسکو اپنے صرف میں لانا چاهیگا تو وہ اُس کے مالک کو قیمت یا کرایہ دیگا *

## باب دوم

### درباب ہونے محنت کے عامل پیدایش

۱ واضح ہو کہ جو محنت اشیاء رافع حاجات انسانی کے بنانے میں صرف ہوتی ہی اُسکی دو قسم ہیں ایک صریح اور ایک غیر صریح محنت صریح تو وہ ہی کہ جو کسی شی خاص کے بنانے کے عمل اخیر میں صرف ہوتی ہی اور غیر صریح وہ جو ایسے عملہاے سابق کے انجام دینے میں کرنی پڑتی ہی جنسے عمل مابعد یا عمل آخر آسان ہوجاے

مثلاً روٹي بنانے میں جو محنت نان بائي کرتا هی وہ صریح هی مگر جو محنت غلہ کي پسائي میں کوني پڑتي هی وہ باعتبار آٹے کے تو صریح هوتي هی مگر باعتبار روٹي کے غیر صریح علی هذا محنت کرسان اور غلہ کاٹنے والوں کي باعتبار روٹي کے غیر صریح هی بعض صاحب ایسا فرمائینگے کہ اِن لوگوں کي محنت کو بهي باعتبار روٹي کے صریح کہنا چاهیئے کیونکہ غلہ اور آٹا اور روٹي ایک هي شی کي مختلف صورتیں هیں اِس تکرار لفظي کے معاملہ میں هم حجت نہیں کرتے مگر یہہ کہتے هیں کہ سوا‌ے کرسان اور غلہ پیسنے والوں اور نان بائیوں کے اور بهي عامل هیں مثلاً هل چلانے والے جو زمین کو درست کرتے هیں اور جنکي محنت کسي بهي حالتمیں تین حالتوں مذکورالصدر روٹي سے مقارن نہیں هوتي اور هل بنانے والے جنکا حصہ نتیجہ معلوم کے پیدا کرنے میں اور بهي بعید هی یہہ سب محنت کرنے والے آخر کار اپنے محنت کي اُجرت روٹي یا اُس کي قیمت سے پاتے هیں هل سے بجز درست کرنے زمین کے اور کچهہ کام نہیں نکلتا اگر یہہ اُمید نہ هوتي کہ اُس کے ذریعہ سے زمین زیادہ پیدا کریگي اور اِس سے اُس کے بنانے کي اُجرت ادا هوسکیگي تو نہ کوئي هل بناتا اور نہ کوئي اُس سے کام لیتا اور اگر یہہ پیداوار روٹي بنانے میں صرف هو جاے تو روٹي هي سے اُجرت اِن محنت کرنے والوں کي ملني چاهیئے روٹي کي قیمت کو واسطے ادا‌ے اُجرت اِن لوگوں اور دیگر کاریگروں کے جنکو هم آگے بیان کرتے هیں کفایت کرني چاهیئے مثلاً نجار اور خشت ساز اور معمار جو کرسان کے گودام اور کنوئے بناتے هیں باڑ لگانے والے جنکي محنت کے سبب سے فصل محفوظ رهتي هی آهنگر جو هل کے لوهے اور دیگر آلات کاشتکاري کو بناتے هیں مگر معلوم رهے کہ اِن لوگوں کي اُجرت فقط اُنهیں روٹیوں سے ادا نہیں هوتي جو ایک سال کي پیداوار سے بنائي جاتي هیں بلکہ اُن سب روٹیوں سے جو پیداوار فصل هاے متواترہ سے

کہ تا قیام ہل اور گودام اور کنوئے اور باڑ وغیرہ کے پیدا ہونگی بنائی جاویں
اِن عاملوں کے سوا ے اور لوگوں کو بھی حساب میں لینا چاھیئے مثلاً اُنکو
جنھوں نے غلہ کو کھیت سے بازار تک اور بازار سے پسائی کے مقام تک
اور پسائی کے مقام سے آٹے کو نان بائی کی دوکان تک اور نان بائی کی
دوکان سے روٹیوں کو کھانے والوں کے گھروں تک پہنچایا غرضکہ معلوم رھے
کہ انداز کرنا اِس امر کا کہ ایک شی خاص کے بنانے میں کتنی محنت
صرف ہوئی کچھہ آسان نہیں ھی کیونکہ رقمیں اِس حساب کی
بیشمار ہیں اور بعد دو چار مدارج کے یہہ رقمیں اتنی چھوٹی کریں
ھوجاتی ھیں کہ اُن کا حساب کرنا دشوار ھوتا ھی مثلاً فرض کرو کہ ایک
ھل کے بنانے میں دس روپیہ صرف ھوئے اور یہہ ھل دس برس چلیگا
اب کرسان اِس ھل سے دس فصل پیدا کریگا فرض کرو کہ ایک ھل سے ایک
فصل میں دس من غلہ پیدا ھوتا ھی اور سیر بھر غلہ سے دس روٹیاں
بنائی جاتی میں اب ظاہر ھی کہ دس فصل کی پیداوار سے بتیس ہزار
روٹیاں بنائی جائینگی اب فرمائیے کہ ایک روٹی کی قیمت میں جو
حصہ ھل کی قیمت کا داخل ھوا وہ عمل درآمد میں کیسے حساب میں
آسکتا ھی یہہ سچ ھی کہ اگر ھل بنانے والے نے محنت نہ کی ھوتی تو
روٹی نہ بنائی جاتی مگر عمل درآمد میں ھل ساز کی محنت کے خیال
سے روٹی کی قیمت میں کچھہ کمی یا بیشی نہوگی *

۲ واضح ھو کہ کوئی عمل پیدایش کا عموماً دفعتاً انجام نہیں پاتا
اُس کے ختم ھونے کو کچھہ مدت لگتی ھی اور جب تک عمل پورا نہیں
ھوجاتا تب تک اُس عمل کے نتیجہ سے محنتی تمتع نہیں اُٹھاتا مگر
عمل کے تمام ھونے تک محنتی کو قوت چاھیئے اگر اُس کے پاس اِس
قوت کا ذخیرہ نہو یا کوئی دوسرا اُس کو تا ختم ھونے اُس کے عمل کی
قوت پیشگی نہ دے تو عمل پیدایش جاری نہیں رہ سکتا یہاں سے
معلوم ھوا کہ جو محنت اِس قوت کے بنانے میں پہلے صرف ھوچکی ھی

وہ واسطے عمل میں آنے حال کی محنت کے یعنی جاری رکھنے عمل پیدایش حال کے بہت ضرور ہی مگر معلوم رهے کہ جو محنت اِس قوت کے بنانے میں سابق هوچکی هی اُس کی اُجرت حال کی محنت کی پیداوار سے ادا نہیں هوتی کیونکہ علت غائی محنتی کی حال کی محنت کی مہیا کرنا قوت کا هی جتنی وہ آپ محنت کرتا هی اُسی محنت کی اُجرت سے اُجرت اُس محنت کی ادا کرتا هی جو اُسکی قوت کے بنانے میں سابق هوچکی هی مثلاً ایک نجار سے همنے دس روز میں ایک صندوق بنوایا اب هم نجار کو اُس کی دس روز کی محنت کی اُجرت دینگے وہ همسے یہہ نہیں کہہ سکتا کہ همنے دس روز میں جو کھایا پیا هی اُس پر جو محنت صرف هوئی هی اُس کی اُجرت بهی علاوہ هماری محنت کی اُجرت کے دو یہہ قوت تو اُس نے آپ کھائی هی اور اُسی کے مہیا کرنے کے واسطے اُس نے محنت کی هی جو محنت اس قوت کے پیدا کرنے میں صرف هوئی هی اُس کی اُجرت وہ اپنی اُجرت سے دے صندوق کی قیمت سے وہ اُجرت نہیں ملسکتی *

۳ بعد خارج کردینے محنت پیدا کرنے قوت محنتی لوگوں کے جو عمل پیدایش میں مصروف رهتے هیں باقی کی قسمیں محنت کی جو عمل پیدایش میں بطریق غیر صریح مدد دیتی هیں پانچ هیں اول محنت پیدا کرنے مصالحہ کی جس پر آگے کو محنت کی جاتی هی اکثر صورتوں میں یہہ محنت تملیک کی هوا کرتی هی مثلاً محنت کان کھودنے والوں کی یہہ لوگ زمین کے اندر سے وہ مصالحہ نکالتے هیں جنسے بذریعہ محنت مابعد طرح طرح کے سامان رافع حاجات انسانی بنائے جاتے هیں مگر معلوم رهے کہ عمل اِس محنت کا فقط مصالحہ هی نکالنے پر منحصور نہیں کیونکہ بعض اوقات وهی جنس جو کھود کر نکالی جاتی هی اپنی اصلی حالت میں رفع حاجت کرتی هی اور اِس صورت میں وہ مصالحہ میں

داخل نہیں ہوتی بلکہ وہ پیداوار اخیر ہوا کرتی ہی مثال اِسکی یہہ ہی کہ پتھر کا کوئلہ دو کام دیتا ہی ایک تو یہہ کہ اُسکو جلا کے بدن سیکتے ہیں دوم اُسکی گرمی سے عملہاے پیدایش میں مدد لی جاتی ہی اول صورت میں وہ مصالحہ میں داخل نہیں ہوتا کیونکہ وہ بذات خود صرف میں آکر رفع حاجت کرتا ہی اِس صورت میں تو وہ درحقیقت پیداوار اخیر ہی مصالحہ پیدا کرنے والوں کے ذیل میں اُن چوب تراشوں کو بھی داخل کرنا چاہیئے جو جنگلوں میں جاکر واسطے تعمیر عمارات یا نجاروں کی حرفت کے لکڑی کاتتے ہیں بعض اوقات ایسا ہوتا ہی کہ جنگلوں میں خود رو درخت نہیں ہوتے اُنکو بونا اور پرورش کرنا پڑتا ہی اِس صورت میں بونے اور پرورش کرنے کی محنت بھی داخل مصالحہ پیدا کرنے کی محنت کے ہی کاشتکار جو سن اور روئی اور آل اور کسم اور نیل وغیرہ کے پیدا کرنے یا ریشم کے کیڑوں کے پالنے میں محنت کرتے ہیں وہ بھی اِسی قسم میں داخل ہی اِس محنت کی جمیع مثالوں کو اِس جگہہ درج کرنا تضیع اوقات سے خالی نہیں اِس قدر بیان کو دینا کفایت کرتا ہی کہ جو مصالحہ حرفتہاے مختلف میں کام آتے ہیں بےشمار ہیں اور ہر سہ عالم موجودات یعنی حیوانات و نباتات اور جمادات سے نکالے جاتے ہیں اور بعض چیزیں اُنمیں کی ایسی ہوتی ہیں کہ وہ ایک حرفہ والے کی تو پیداوار اور دوسرے حرفہ والے کا مصالحہ ہوا کرتی ہیں مثلاً چرم دباغ کا پیداوار ہی اور کفش دوز کا مصالحہ اور علی‌ہذا غلہ کاشتکار کا پیداوار ہی اور نان‌بائی کا مصالحہ *

٣ دوسری قسم محنت غیر صریح کی وہ ہی جو درستی آلات میں کہ عمل محنت میں مدد دیتے ہیں کرنی پڑتی ہی لفظ آلات معنی میں جامع ہی یعنی اُسکے مفہوم میں جمیع دیرپا آلہ پیداوار کے سیدھے سادھے چقماق سے لگا کے جہازان دخانی اور پیچیدہ کلہاے دستکاری تک داخل ہیں یہاں شاید یہہ دقت پیش آئیگی کہ کن چیزوں کو

مصالحہ میں داخل کرنا چاهیئے اور کنکو آلات میں مگر جو یہہ تصور کر لیا جاے کہ جو آلہ پیدایش ایکبار برتاو میں آنے سے صرف هو جاتا هی یعنی دوسري دفعہ اُس سے وهي کام نہیں نکلتا وہ مصالحہ هی تو پهر یہہ دقت پیش نہ آئیگي مثلاً ایندهن جو عمل پیدایش میں جلایا جاتا هی ایک هي بار صرف میں آجاتا هی یعني جو خوبي گرمي پہونچانے کي اُسمیں هوتي هی وہ زائل هو جاتي هی دوسري دفعہ وہ چل نہیں سکتا یا روئي جب اُس سے ایکبار سوت بن جاے تو پهر وہ خوبي اُس میں باقي نہیں رهتي مگر تبر آهني بعد اِسکے کہ اُس سے ایکبار لکڑي کاٹ لیں کاٹنے کي خوبي سے عاري نہیں هو جاتا گو اُسکي آب میں کچهہ فرق آ جائے مگر اُس سے مدت تک لکڑي بار بار کاٹ سکتے هیں بعض چیزیں ایسي هوتي هیں کہ وہ داخل مصالحہ گني جاتي هیں اور وہ کئي بار وهي ایک کام انجام دے سکتي هیں مثلاً اینٹیں ایکبار اُن سے مکان بنایا جاتا هی اور اگر چاهیں تو مکان کو توڑ کے پهر اُنهیں اینٹوں سے دوسرا مکان بنا لیں مگر معلوم رهے کہ جب تک پہلا مکان قایم رهیگا تب تک اُنهیں اینٹوں سے دوسرا مکان نہ بنا سکینگے یعني تا قیام مکان اول کے گویا اینٹوں کي خوبي مکان بنانے کي معطل رهتي هی مگر جو اشیاء داخل آلات هیں اُنکا یہہ حال نہیں جب تک وہ قایم رهتي هیں تب تک اُس سے اُنکا کام علی التواتر لے سکتے هیں اشیاء آلات اور اشیاء مصالحہ میں فرق بیان کرنے سے ایک بڑا مطلب هی اور وہ یہہ هی کہ مصالحہ میں جو خوبي کام دینے کي هوتي هی وہ ایک عمل کے پورا هونے پر اُس میں سے زائل هو جاتي هی پس جو محنت اُسپر صرف هوئي هی اُسکي اُجرت اُسي عمل کي پیداوار سے ادا هوني چاهیئے بخلاف اِسکے آلات چونکہ ایک هي عمل کو بار بار انجام دیتے هیں اِس لیئے اُنکے بنانے کي محنت کي اُجرت پیداواروں سے اُن جمیع عملوں کے ادا هوني چاهیئے جو اپنے قیام تک وہ انجام دینگے *

۵ سوم علاوہ مصالحہ کے جسپر محنت صرف ہوتی ہی اور آلات کے جو محنت میں مدد دیتے ہیں اِس امر کا بندوبست کرنا پڑتا ہی کہ عمل محنت میں کوئی خلل نہ ڈالے اور اُس سے جو پیداوار طیار ہوں اُنکو آفات ارضی اور سماوی سے مضرت نہ پہونچے یہاں پہ ایک اور طریق محنت کا وجود پایا ہی جو ہر چند عمل پیدایش میں بطریق صریح تو دخل نہیں رکھتا مگر طریق غیر صریح سے اُسکی بہت مدد کرتا ہی یہہ محنت حفاظت اور حراست کی ہی تمام مکانات جنکے اندر محنتی کام کرتے ہیں اور گودام جنمیں غلہ رکھا جاتا ہی یا کشتکاروں کے کھیت کے مکانات جنمیں مویشی زراعت کی آسایش و حفاظت سے رہتے ہیں اِسی مطلب کے واسطے بنائے جاتے ہیں باڑ لگانے والوں اور خندق بنانے والوں کی محنت کا بھی یہی مقصود ہی اور اِنھیں کی جرگہ میں سپاہ اور اہل پولیس اور صاحبان عدالت کو داخل کرنا چاہیئے ہر چند یہہ لوگ صرف محنت ہی کی حمایت اور حراست کے واسطے مقرر نہیں کیئے جاتے اور اُنکی تنخواہ کا کچھہ حصہ لاگت میں اُس پیداوار کے داخل نہیں ہوتا جو ہر پیشہ ور جدا جدا بناتا ہی مگر اُنکے مواجب سرکاری محصولوں سے ادا کیئے جاتے ہیں اور جس جگہہ انتظام سرکاری اچھا ہوا کرتا ہی وہاں اِس تھوڑے خرچ کے مقابل اُس سے محنت کو بڑی مدد ملتی ہی جو کل بستی پر نظر کی جاے تو اِن لوگوں کے مواجب کا خرچ واقعی پیدایش کی لاگت کا ایک حصہ ہوتا ہی اور اگر پیداوار سے سواے اُجرت اُن لوگوں کے جو صریح اُنکے بنانے میں محنت کرتے ہیں اِس قسم کے لوگوں کی اُجرت وصول نہووے تو ممکن نہیں کہ عمل پیدایش اُس خوبی اور اسلوبی سے انجام پا سکے جس سے کہ بحالت وصول ہونے اُجرت مذکور کے انجام پاتا ہی قطع نظر اِس سے اگر سرکار عمل پیدایش کی حمایت نہ کرے تو نتیجہ اِسکا یہہ ہوگا کہ یا تو پیدا کرنے والے کچھہ حصہ اپنے وقت کا اِس کام میں حفاظت کے صرف

کرینگے یا اپنی حفاظت کے واسطے ملازم رکھینگے اور اِس صورت
میں اُجرت حفاظت کرنے والوں کی صرف پیداوار سے ادا ہوگی اور جن
اشیاء سے یہہ اُجرت ادا نہو سکیگی وہ ہرگز پیدا نہ کی جائینگی بندوبست
حال میں پیداوار اپنا حصہ اِس خرچ حفاظت کا ادا کرتی ہی اور
باوجود فضولی کے جو سرکاری اخراجات میں ہوا کرتی ہی یہہ حفاظت
بطریق بہتر کم خرچ سے حاصل ہوتی ہی *

۹ چہارم ایک اور قسم محنت کی ہی جو ہر چند پیداوار کے
بنانے میں تو صرف نہیں ہوتی مگر مقصود اُسکا یہہ ہوتا ہی کہ جو
پیداوار موجود ہو اُسکو اہل حاجات کے حیطہ رسائی تک پہونچا دے
اور بہت سے محنت کرنے والے محض اِسی کام میں مصروف رہتے ہیں
مثلاً حمال اور ارابچی اور ملاح اور بنجارے اور کارخانہ داران ریلوے وغیرہ
فریق ثانی میں اِس قسم کی محنت کرنے والوں کے وہ اہل حرفہ داخل
ہیں جو جہاز اور گاڑیاں اور دیگر آلات انتقال مال اور نہریں اور سڑکیں
بناتے ہیں بعض اوقات سڑکیں سرکار بناتی ہی اور مترددین سے کچھہ
نہیں لیتی مگر خرچ اُنکی تعمیر کا پیداوار محنت سے ہی ادا ہوتا ہی
کیونکہ جو محصول عموماً واسطے تعمیر سڑک کے لیا جاتا ہی اُسکی رقم
کے پورا کرنے میں بقدر اپنے اپنے حصہ کے پیدا کرنے والے بھی مدد دیتے
ہیں یعنی جو چیز اُنکے آرام اور منفعت کا باعث ہوتی ہی اُسکا خرچ وہ
بھی ادا کرتے ہیں *

سوائے اِنکے ایک اور بڑا گروہ محنت کرنے والوں کا ہی جو پیداوار کو
حیطہ رسائی تک اہل حاجات کے پہونچاتے ہیں اور یہہ گروہ بیوپاریوں اور
تاجروں کا ہی جنکو قاسم کہہ سکتے ہیں اگر اہل حاجات کو ہر بار پیدا
کرنے والوں ہی سے واسطے حصول اشیاے حاجات کے معاملہ کرنا پڑتا تو
ظاہر ہی کہ اُنکا وقت بہت ضائع ہوتا اور دقتیں پیش آتیں اور بلکہ بعض

اوقات میسر آنا اشیاء حاجات کا ممکن نہوتا کیونکہ اشیاے حاجات کے
بنانے اور صرف کرنے والے منتشر اور ایک دوسرے سے بفاصلہ بعید
ہوا کرتے ہیں واسطے کم کرنے اِس دقت کے بستیوں کے اوائل ہي میں
میلے اور مجمع مقرر کیئے گئے کہ جہاں پیدا کرنے والے اور اہل حاجات
جمع آکر خرید و فروخت کیا کریں ایسے میلوں کے مقرر ہونے سے البتہ
کچھہ دقت رفع ہوئي مگر بایع اور مشتري کو آسانی تام حاصل نہیں ہوئي
کیونکہ اِس بندوبست میں ہر شي ضرورت کا ہر وقت میسر آنا ممکن نتہا
اکثر آدمي ایسے کاروبار میں مصروف رہتے ہیں کہ وہ دور نہیں جاسکتے
بعض کے پاس اتنا سرمایہ نہیں ہوتا کہ وہ ذخیرہ اشیاے حاجات کا ایک
زمان معین کے لیئے فراہم کرکے جمع رکہیں بعض دن بہر محنت کرتے ہیں
اور شام کو اُجرت پاتے ہیں اور اُسي اُجرت سے اپنا سامان معیشت فراہم
کرتے ہیں اگر اُن کے مجمع میں بیوپاري اور دکاندار جو ہر وقت اُن کي
اشیاء حاجات دے سکیں موجود نہوں تو ان لوگوں کي بسر نہیں ہوسکتي
اول اول پھیري والوں نے وجود پایا یہہ لوگ پیدا کرنے والوں سے مال لیتے
اور اہل حاجات کے ہاتھہ بیچ ڈالتے ہیں اور اب تک ایسے لوگ گانوں اور
شہروں میں موجود ملتے ہیں مگر اہل جماعت ایسے دکانداروں سے
لین دین رکھنا بہتر سمجھتے ہیں جو اُن کے اندر دکانیں لگاکر رہیں اور
سب سامان ضرورت کا ہر وقت مہیا رکھا کریں اور بیوپاري بھي ایسے
مقامات میں کہ جہاں خریدار کافي ہوں اور اُن کي محنت کي اُجرت
ملسکے دکاکین کو قایم کرنا باعث اپنے فایدہ کا تصور کرتے ہیں غرضکہ اِنہیں
اسباب سے بیوپاري اور تاجروں نے وجود پایا بعض اوقات بیوپاري اور پیدا
کرنے والا ایک ہي شخص ہوا کرتا ہی اور بیوپاریوں میں بھي تفریق ہوا
کرتي ہی یعني بعض پرچوني یا خردہ فروش ہوتے ہیں اور بعض تھوک
میں خرید و فروخت کرنے والے مگر معلوم رہے کہ اِس سارے فرقہ کي
محنت پیدا کرنے والوں کي محنت کي معین ہی اور اشیاء خرید و

فروخت ایک مخزن هی جس سے یہہ لوگ اپني محنت کي اُجرت
اور اپنے روپیہ کا سود نکالتے هیں *

۷ یہاں تک همنے اُن سارے طریقوں کو بیان کیا هی جنسے محنت
مادي پر صرف هوکر عمل پیدایش میں مدد دیتي هی مگر ابهي ایک
اور طریق محنت کا بیان کرنا باقي رها هی جو اُسي مطلب کے حاصل
کرنے کو اُٹهاني پڑتي هی گو درجه اُس کي امداد کا بعید تر هی اور یہہ
وہ محنت هی جو خود اِنسان پر صرف هوتي هی ظاهر هی که هر فرد
نے بني نوع اِنسان کے ابتداے طفولیت سے بصرف محنت کثیر پرورش
پائي هی اگر کل یا جزو اس محنت کا صرف نہوتا تو بچے کبهي عمر
پر نه پہنچتے اور اُن میں وہ قوت وجود نه پاتي جسکے ذریعه سے وہ اپنے
وقت پر محنت کرتے هیں پس جماعت کے نزدیک بچوں کي پرورش
و پرداخت کا صرف ایک جزو اُس صرف کا هی جو لازمه پیدایش هی اور
عوض اُس کا معه افزوني کے اُنهیں بچوں کي محنت کی پیداوار آینده سے
حاصل هوگا افراد جماعت اِس خرچ کو اور اغراض سے اُٹهاتي هیں وہ یہہ
اُمید نهیں کرتیں که همکو اس سے آگے کو عوض ملیگا مگر اهل جماعت
جو محنت سیکهنے اور سکهانے میں عمل پیدایش اور حرفت اور فنون کے
اُٹهاتے هیں اُس کي غرض یهي هوا کرتي هی که عمل پیدایش اچهي طرحسے
انجام پائے اور پیداوار زیادہ اور بیش قیمت طیار هو اور پیدا کرنے والے
اُجرت معقول پائیں جسطرح محنت جسماني یا نفساني که قوت پیدایش
کو وجود میں لاتي هی داخل محنت پیدایش کے تصور کي جاتي هی
اُسي طرح اُس محنت کو بهي اُسي میں داخل سمجهنا چاهیئے جو
حفظ اور بقاے قوت مذکور میں صرف هوتي هی یعني طبیب اور جراح
جو محنت عمل پیدایش کے محنتیوں کي حفظ صحت میں کرتے هیں
وہ بهي ایک حصه پیدایش هي کي محنت کا هی *

۸ ایک اور قسم محنت کي جسکو حسب رواج محنت نفساني کے ذیل میں شمار کرتے هیں اور جومثل محنت جسماني کي پیداوار اخیر کے بنانے میں صریح دخل رکھتي هی محنت موجدوں اُن تراکیب کي هی جو واسطے عمل پیدایش کے ایجاد کیجاتي هیں همنے جو یهه کہا که یهه محنت حسب رواج محنت نفساني میں داخل هی وجهه اِسکي یهه هی که وه در حقیقت کلیه محنت نفساني نهیں هوتي معلوم رهے که هر جهد انساني دونوں جزوں یعني جسماني اور نفساني کو مشتمل هی مثلاً احمق سے احمق مزدور جو دن بھر گارے کي ٹوکري سر پر لیئے زینے پر چھڑتا اُترتا هی اُسکے کام میں کچھه عقل کو بھي دخل هوتا هی ذکي سے ذکي حیوان کو یهه عمل تعلیم نهیں کر سکتے بیوقوف سے بیوقوف آدمي تعلیم پانے سے چکي گھما سکتا هی مگر بیل یا گھوڑا اُسکو گردش نهیں دے سکتا تا وقتیکه کوئي اُسکو نه هانکے اور دیکھتا نه رهے جس محنت کلیه نفساني سے کوئي نتیجه خارجي پیدا هوتا هی اُسمیں بھي کچھه محنت جسماني شامل هوا کرتي هی مثلاً اُقلیدس اپنے مقالات تحریر کو بلا محنت جسماني قلم بنانے اور لکھنے وغیره کے مرتب نهیں کر سکتا تھا اور جسوقت وه اُصول هندسي دل میں سونچتا هوگا اُسنے بهت سي شکلیں کاغذ پر بنائي هونگي اور بهت سے ثبوت کاغذ پر لکھے هونگے قطع نظر محنت نفساني کے موجد بهت سي محنت هاتھه سے نمونوں کے بنانے میں کرتے هیں محنت کو اُس شخص کي جسنے کل دخاني کي ترکیب نکالي عمل پیدایش میں اُسي قدر دخل هی جتنا که محنت کو اُن لوگوں کي جو کل مذکور سے کام لیتے هیں اور موجد نے اِس محنت کو اِسي اُمید سے اُٹھایا که اُسکے نتیجه سے اُسکو اُجرت ملے محنت ایجاد کي تشخیص اُجرت اکثر اُسي طور سے کي جاتي هی جس طرح اُجرت محنت عملیه کي بهت سے دستکار موجدوں کو واسطے بنانے نمونوں کے ملازم رکھتے هیں اور اُنکو بھي مثل اُن لوگوں کے اُجرت دیتے

هیں جو نمونہهاے مذکور کے موافق اجناس طیار کرتے هیں پس اُنکي محنت بهي داخل محنت پیدایش کے هی علی‌هذاالقیاس جو نتایج عامہ پر نظر کي جاے تو محنت حکیموں کي بهي داخل محنت عمل پیدایش کے هی کیونکہ اُنکي محنت سے وہ اُصول عامہ قایم هوتے هیں جو آخر کار باعث ایسي تراکیب کے ایجاد کا هوا کرتے هیں کہ جنسے عمل پیدایش آسان هو جاتا هی اور محنت انساني کو قوت عملیہ بدرجہ غایت حاصل هوتي هی *

۹ بعض اهل فن نے محنت کو تین قسم میں تقسیم کیا هی یعني محنت کشتکاري محنت دستکاري اور محنت تجارت مگر یہہ تقسیم کامل نہیں کیونکہ بعض فروع کو محنت کے اِن اقسام ثلثہ میں داخل کرنا خالي از تکلف نہیں مثلاً اگر محنت کو کان کهودنے والوں اور سڑک بنانے اور ملاحوں کي کسي قسم میں اِن اقسام کے داخل کریں تو محض تکلف کرنا پڑیگا *

## باب سوم

### در باب غیر پیدا کرنے والي محنت کے

۱ کچهہ شک نہیں کہ پیدایش کے واسطے محنت مقدم هی مگر محنت کا نتیجہ همیشہ پیدایش نہیں هوتا بہت سے فروع محنت کے بذات خود بڑے کار آمد اور مفید هیں مگر پیدایش اُنکا مقصود نہیں اور اِس لیئے اهل فن نے اِس لحاظ میں محنت کي دو قسمیں مقرر کي هیں ایک کو پیدا کرنے والي دوسري کو غیر پیدا کرنے والي کہتے هیں اور اُن میں اِس بات کي بڑي تکرار هی کہ کس کو پیدا کرنے والي اور کس کو غیر پیدا کرنے والي کہنا چاهیئے ایک فریق کا یہہ قول هی کہ جس محنت کا نتیجہ کسي شی مادي میں نظر آئے اور ایک آدمي سے دوسرے آدمي کي طرف منتقل هوسکے اُسے پیدا کرنے والي محنت

کے نام سے موسوم کرنا چاهیئے پیروان فریق ثاني سوال کرتے هیں
که اُس محنت کو اِسي نام سے کیوں نه موسوم کیا جاے جس
سے کوئي نفع یاراحت بمقدار اُس کي آجرت کے حاصل هو بقول
اِس فریق کے عہدہداران سرکاري اور اهل سپاہ اور طبیبوں اور
معلموں اور ارباب سرود و نغمہ وغیرہ کو اِسي قسم کي محنت کرنیوالوں
میں شمار کرنا چاهیئے بشرطیکه یهه لوگ اپنا اپنا کام آجرت کے موافق
انجام دیں اور ضرورت سے زیادہ نهوں ان لوگوں کے ذهن میں غیر پیدا
کرنے والي محنت نکمي اور بیکار کے هم معني هی مگر همارے نزدیک
یهه غلط فهمي کا نتیجهٔ هی اور ان دونوں فریق میں جو نزاع هی وہ
محض لفظي هی اگر معني الفاظ کي توضیح هوجاوے تو پهر کچهه تکرار
باقي نرهے واضحرهے ناظرین اوراق هو کہ نزاع لفظي کو خفیف نهیں
جاننا چاهیئے کیونکه اکثر لغات ظاهر میں مترادف هوتے هیں اور مفهوم
کل بهي اُن کا ایک هي هوتا هی مگر ایک لغت ایک جزو پر اُس مفهوم
کے دلالت کرتا هی اور دوسرا دوسرے جزو پر اُسي مفهوم کے اور استعمال
ایسے لغات کا بلا تشریح باعث مغالطه کا تفهیم میں معني کے هوجاتا هی
اب هم کہتے هیں که نکمي محنت اور غیر پیدا کرنے والي محنت
جیسا که بعض کے ذهن میں هی کلمات مترادف نهیں واسطے توضیح
اِس مثال کے هم اول معني پیدایش اشیاے مادي کے بیان کرتے هیں
معلوم هو که عمل پیدایش سے جو کچهه پیدا کیا جاتا هی وہ مادہ نهیں هوتا
کیونکه اگر سارےجہان کے آدمي تمام عمر محنت کریں تو ایک بهي ذرہ
مادہ کا پیدا نهیں کرسکتے پس پیدا کرنا بامات کا فقط نئي ترکیب سے رکهنا
اجزاء اُون کا هی یا بونا اناج کا فقط رکهه دینا تخم یعني ایک ریزہ مادہ کا هی
ایسے مقام میں جہاں وہ زمین اور پاني اور هوا سے اجزاء مادي کو جذب
کرے اور اِس اجتماع سے ایک نیا مرکب نمودار هو جسکا نام درخت هی
هرچند هم مادہ کو پیدا نهیں کرسکتے مگر اُس میں وہ خوبیاں اور صفات

نمودار کرسکتے ہیں جنکے ظہور پانے سے مادہ مذکور بجاے بیکار کے با کار
ہو جاتا ہی پس معلوم ہوا کہ جو شی ہم پیدا کرتے ہیں یا پیدا کرنی
چاہتے ہیں وہ صفات کار آمد ہیں محنت پیدا کرنے والی صفات اور
خوبیوں کی ہی نہ مادہ کی اسیطرح ہم مادہ کو صرف اور معدوم نہیں
کرسکتے جب ہم کسی شی مادی کو صرف کر ڈالتے ہیں تو علت مادی
اُس کی کسی نہ کسی ہیئت میں قایم رہتی ہی مگر اُس کی صفات
عارضی جو رافع حاجات ہوتی ہیں زایل ہوجاتی ہیں جب یہہ بات
مسلم ہوئی کہ آدمی بجز خوبیوں کے اور کچھہ پیدا نہیں کرسکتا تو سوال
بعض اہل فن کا کہ جو محنت صفات اور کیفتیں پیدا کرے اُسکو کسواسطے
پیدا کرنے والی محنت کے نام سے موسوم نکیا جاوے معقول نظر آتا ہی
مثلاً جراح عضو شکستہ کو پیوند دیتا ہی اہل انصاف لوگوں کی جان
و مال کو محفوظ رکھتے ہیں معلم علم اور فن سکھاتے ہیں ارباب سرود سامع
نوازی کرتے ہیں رقاص لوگوں کے دلوں میں نشاط پیدا کرتے ہیں
چونکہ یہہ سب لوگ کوئی نہ کوئی خدمت انجام دیتے ہیں اور سرور
و نشاط خاطر کا باعث ہوتے ہیں اُن کی محنت کو پیدا کرنے والی
محنت کے نام سے موسوم کرنا چاہیئے اُن کی محنت کسطرح نکمی یا غیر
پیدا کرنے والی تصور ہوسکتی ہی اِس سوال کے جواب میں کہا جاتا ہی
کہ بلاشبہہ ان اقسام کی محنت کرنے والے خوبیوں اور صفات اور کیفیات کو
صورت ظہور کی دیتے ہیں مگر معلوم رہے کہ لوگوں کے ذہن میں مفہوم
پیدایش اسیکو مشتمل نہیں ہی کہ صفات اور خوبی ہاے مجردہ ظہور میں
لائی جائیں اگر مفہوم پیدایش کا یہی ہوتا تو اِس مباحثہ کی جو
پیش ہی ضرورت نہ پڑتی مفہوم پیدایش حاوی ہی کسی شی کو جو
پیدا ہو اور اُس شی کا مفہوم حاوی ہی نہ صفات کو بلکہ دولت کو اور
پیدا کرنے والی محنت سے اُن کی مراد وہ محنت ہی جو دولت
پیدا کرے نہ فقط صفات اور کیفیات پس پھر اِسی تحقیق کی ضرورت

پیش آتي هی کہ دولت کیا چیز هی یعني اُس سے فقط پیداوار مادي مراد هی یا جمیع پیداوار مفید اور کار آمد *

۲ واضح هو کہ جو صفات اور کیفیات محنت انساني سے صورت ظہور کي پاسکتي هیں وہ تین قسم کي هیں *

اول — وہ خوبیاں اور صفات جو اشیاء خارجي میں قایم و ظاهر کیجائیں یعني وہ صفات عارضي جو محنت انساني کے ذریعہ سے اشیاء مادي میں ظہور پاکر رفع حاجت کا سبب بنیں مثالیں اُن کي عیاں هیں ضرورت تشریح کي نہیں *

دوم — وہ صفات جو انسان میں پیدا کي جائیں اِس صورت میں محنت کے ذریعہ سے انسان میں وہ صفت پیدا کي جاتي هیں جیسے وہ اپنے اور دوسرے کے کام کا هو جاتا هی اور اِس قسم کي محنت اُن لوگوں کي هوتي هی جو تعلیم دیتے هیں اخلاق درست کرتے هیں قواے عملي اور جسمي کو زوال سے بچاتے هیں علوم و فنون سکھاتے هیں اور سیکھتے هیں جیسا سرکار لوگوں کو کامیابي سے تعلیم دیتي هی اُس کي محنت بھي اِسي قسم میں داخل هوتي هی *

سوم — وہ صفات اور کیفیات جو اشیاء خارجي میں تو پیدا نہیں کي جاتیں مگر محنت کے ذریعہ سے خود هي ظہور پاکر اپني ذات سے کوئي خدمت انجام دیتي هیں وہ دیر پا نہیں هوتیں اور بعد زوال کسي شی مادي میں ایسا اثر باقي نہیں چھوڑتیں یعني کسي شی خارجي کو واسطے رفع کرنے حاجت کے طیار نہیں کرتیں مثلاً محنت ستار نواز یا تقال یا قوال کي ان لوگوں کي محنت سے بلاشبہہ ایک کیفیت ظہور کرتي هی جو سامع نوازي کا باعث هوتي هی اور سننے والوں کي خاطر کو ایک راحت پہنچاتي هی مگر بعد انقضاے اُس قلیل زمانہ سرور کے اِس محنت کا کوئي نتیجہ باقي نہیں رهتا ایساهي حال محنت کا سپاہ کي هی یہہ محنت ایک خدمت انجام دیتي هی مگر اُس سے

ملک کي دولت ميں کچھہ افزايش صراحۃ نہيں هوتي بعض صاحب فرمائينگے کہ محنت تاجروں اور بيوپاريوں کي بهي اِسي قسم کي هی کيونکہ وہ کوئي خوبي اشياء مادي ميں پيدا نہيں کرتي مگر اِس کے جواب ميں هم کہتے هيں کہ اُن کي محنت اشياء مادي ميں خوبي پيدا کرتي هی یعني اِس محنت کے ذريعہ سے اشياء تجارت اُس مقام پر موجود هوجاتي هيں جہاں اُن کي ضرورت هوتي هی اگر اُن پر يہہ محنت صرف نہ هوتي تو اُنميں يہہ خوبي ضرورت کي جگہہ پر موجود هونے کي پيدا نہوتي اور يہہ خوبي خود اُنہيں اشياء ميں ظاهر هوتي هے اور اس افزوده خوبي کے سبب سے قيمت بهي اُن کي بمقدار اُس محنت کے زيادہ هوجاتي هی جو اِس خوبي کے پيدا کرنے ميں کرني پڑتي هی اور اِس نظر سے يہہ خوبي قسم اول ميں داخل هی نہ قسم ثالث ميں *

۳ اب همکو دريافت کرنا چاهيئے کہ اِن تينوں قسم کي محنت ميں سے کس محنت کو دولت پيدا کرنے والي محنت تصور کرنا چاهيئے صفات اور کيفيتيں تيسري قسم کي ايسي راحتوں اور خدمتوں کو مشتمل هيں کہ جنکو بقا اور قيام نہيں اور اُن کو هم دولت نہيں کہہ سکتے الا استعارہ ميں دولت کے تصور ميں يہہ ضرور هی کہ وہ کوئي ايسي شی هوني چاهيئے جو جمع هوسکے جو چيزيں بعد پيدايش اور قبل از صرف کچھہ دنوں تک قايم نہ رہ سکيں اُن کو کوئي دولت ميں داخل نہيں کرتا کيونکہ هر چند ايسي چيزيں کسيقدر بنائي جائيں اور راحت اور سرور پہنچائيں مگر جو آدمي اُن سے تمتع اُٹھاتا هی وہ اُن کے سبب سے دولتمند اور مرفع الحال نہيں هوجاتا مگر جو کسي ايسي شی کو کہ کارآمد اور قابل اجتماع هو دولت کہا جاے تو يہہ امر رواج کے خلاف نہوگا يعني معني متعارف سے دولت کے انحراف کرنا نہوگا جسطرح کسي ملک کے کاريگروں کے آلات اور کلوں وغيرہ کو داخل دولت ملکي سمجھتے هيں اسي طرح اُن کے هنر اور قدرت اور استقلال کو بهي ايک حصہ دولت

ملکي کا تصور کرتے هيں پس بموجب اس تعريف دولت کے هکو وه سارے فروع محنت کے پيدا کرنے والي محنت ميں داخل سمجهنے چاهيئيں جو صفات اور خوبي هاے ديرپا اور دايمي کو صورت ظهور کي ديں چاهے يهه صفات اور خوبياں انسان ميں نموداز کي جائيں چاهے کسي اور جاندار يا بے جان اشياء ميں هرچند اِس تعريف ميں هم معني متعارف سے کچهه قدر تجاوز کرتے هيں مگر معلوم رهے کہ محنت کي تقسيم کا جو مطلب هي وه اُس سے خوب حاصل هوتا هي لوگوں کے کارهاے محنت کے انجام دينے کي استعداد کو جو عوام داخل دولت کے تصور کرتے هيں وجهه اِسکي يهه هي که استعداد مذکور آخرکار ذريعه پيدايش اشياء دولت مادي کا هوتي هي جن صفات سے ظاهرا يهه مطلب حاصل نهيں هوتا اُن کو کوئي داخل دولت کے تصور نهيں کرتا اهل جماعت کتنے هي ذکي اور صاحب هنر اور مجمع صفات حسنه هوں مگر جبتک ان صفات سے دولت حاصل نهو کوئي جماعت کو صرف اُن صفات کے خيال سے دولتمند نهيں کهتا اِس ليئے اس رساله ميں جهاں لفظ دولت کا مستعمل هوگا وهاں اُس سے هماري مراد دولت مادي هوگي اور پيدا کرنے والي محنت سے صرف وهي جهد جو باعث پيدايش ايسي دولت کا هو مگر معلوم رهے که هم اُس جهد کو بهي پيدا کرنے والي محنت سے نامزد کرينگے جو گو بطريق صريح دولت مادي پيدا نکرے مگر طريق غير صريح سے اُس کے پيدا کيئے جانے کا سبب هو يعني هم فن دستکاري ميں استعداد حاصل کرنے کي محنت کو بهي پيدا کرنے والي محنت کهينگے مگر نه خيال سے اُس استعداد کے بلکه خيال سے اُن اشياء دستکاري کے جو استعداد مذکور کے ذريعه سے پيدا هونگي جو محنت حفاظت اور حراست کے کام ميں عهده داران سرکاري اُٹهاتے هيں وه بهي پيدا کرنيوالي محنت هي کيونکه بدون اُس کے ممکن نهيں که دولت افراط سے موجود ره سکے *

۴ بخلاف اسکے غیر پیدا کرنے والی محنت سے عوام کے نزدیک وہ
جہد مراد ہوتی ہی جو دولت مادی پیدا نکرے یہہ محنت کتنی ہی
کامیابی سے انجام دی جاے مگر اُس سے جماعت کی دولت مادی میں
کچھہ افزایش نہیں ہوتی بلکہ جماعت بہ اندازِ اُس قوت کے کم مایہ
ہوجاتی ہی جو اِس قسم کی محنت کرنے والے اپنی محنت کرنے کے
دنوں میں صرف کرتے ہیں اصطلاح اِس فن میں وہ سارے فروع محنت
کے غیر پیدا کرنے والے ہیں جنکا نتیجہ محض حظ نفسانی ہوتا ہی
اور اُن سے کسیطرح کی افزایش ذخیرہ میں اُن اشیاء مفیدہ کے نہیں ہوتی
جو رافع حاجات ہیں اور بموجب تعریف کے جو ہم اوپر کرچکے ہیں وہ
ساری محنت غیر پیدا کرنے والی محنت کے ذیل میں شامل کرنی چاہیئے
جو ہرچند کتنا ہی نفع دایمی پہنچاے مگر دولت مادی نہ پیدا کرے
مثلاً کوئی آدمی محنت کرکے اپنے دوست کی جان بچاے اُس کی جہد
پیدا کرنے والی محنت نہ کہلائیگی إلا اُس صورت میں کہ دوست مذکور
محنت کرنے والا ہو اور اپنے صرف سے زیادہ پیدا کرتا ہو ہدایت دینی کی
محنت بہت نفع پہنچاتی ہی مگر وہ پیدا کرنیوالی محنت میں داخل
نہیں ہاں جماعت جسقدر اِس قسم کے آدمیوں کی زیادہ پرورش کریگی
اُسیقدر وہ اور اشیاء پر کم سرمایہ صرف کرسکیگی بخلاف اِسکے جسقدر سرمایہ
وہ کاشتکاروں اور دستکاروں سے کام لینے میں صرف کرسکے اُسیقدر اُنکو امداد
اور اشیاء پر سرمایہ صرف کرنیکی زیادہ حاصل ہوگی اول طریق کے صرف
سے اہل جماعت ذخیرہ پیداوار مادی کو گھٹاتے ہیں اور دوسرے طریق
سے اُسمیں افزایش کرتے ہیں غیر پیدا کرنیوالی محنت اُسیقدر کارآمد
ہوسکتی ہی جتنی پیدا کرنیوالی بلکہ وہ نفع دایمی کے پہنچانے میں
زیادہ کارآمد ہوسکتی ہی اور ممکن ہی کہ یہہ محنت فقط حظ نفسانی اور
سرور خاطر نتیجہ دے اور بعد ختم ہوجانے اُس حظ اور سرور کے کوئی
نتیجہ باقی نہ چھوڑے یہہ بھی ممکن ہی کہ ایسی محنت محض بیکار

اور فعل عبث هي هو مگر معلوم رهے که کسي صورت ميں ان صورتوں سے
وه اهل جماعت کي کل دولت ميں افزايش نهيں کرتي بلکه جماعت کم
مايه هوجاتي هی کيونکه ظاهر هی که جو سامان معيشت آدمي پيدا نکرنے
کے زمانه ميں صرف کرڈالتا هی وه اُس زمانه ميں جماعت کي دولت کے
مجموع ميں سے کم هوجاتا هی اگر وه صرف ميں نه آتا تو ذخيره ميں
موجود رهتا اب هم کهتے هيں که غير پيدا کرنے والي محنت سے گو کل
جماعت کي دولت ميں افزايش نهو مگر اُس سے افراد کي دولت ميں
افزايش هوسکتي هی کيونکه وه محنتي جو غير پيدا کرنے والي محنت
کرتا هی لوگوں سے جنکے سرور اور حظايظ نفساني کا باعث هوتا هی
اُجرت پاتا هی اور يهه اُجرت اُس کي دولت کي افزايش کا باعث
هوتي هی مگر اُسکا نفع دوسروں کا نقصان هوتا هی اُجرت دينے والے بمقدار
اُس اُجرت کے بلاشبهه سرور حاصل کرتے هيں مگر بمقدار اُس اُجرت کے
اُن کي دولت کم هوجاتي هی جب عمر ايک تهان ململ کا طيار کرکے
زيد کے هاتهه بيچتا هی تو قيمت تهان کي تو بلاشبهه زيد کي جيب سے
نکلکر عمر کي جيب ميں جاتي هی مگر ايک نيا تهان وجود پاتا هی
مگر جب مياں مغني دو گهنته خوش الحاني سے نواب فيض بخش کو
ريجها کے صله ميں ايک اشرفي پاتے هيں تو يهه اشرفي نواب صاحب کي
جيب سے نکل جاتي هی اور اُس کي عوض ميں کوئي شي جسکو دولت
کهه سکيں نهيں ملتي پس مياں مغني کي محنت سے جماعت کي
دولت ميں کچهه افزايش نهيں هوئي بلکه اس اشرفي ميں سے جسقدر
اُنهوں نے مايحتاج ميں صرف کيا اُسيقدر مجموع دولت جماعت سے
گهٹ گئي غير پيدا کرنے والي محنت کے ذريعه سے ايک جماعت به
نقصان دوسري جماعت کے دولت حاصل کرسکتي هی جيسا که افراد
ميں جماعت کے هوتا هی که ايک فرد دوسرے فرد کے نقصان سے سرمايه
پيدا کرتي هی مثلاً ايک ملک کے آدمي دوسرے ملک ميں جاکر وهاں

کے لوگوں سے صلہ میں غیر پیدا کرنے والي محنت کے اُجرت کمائیں اور اُس اُجرت کو اپنے وطن میں لے آئیں اِس صورت میں وہ اپنے ملک کي دولت میں افزایش کرینگے مگر دونوں ملک کي دولت کے مجموع میں کچھہ افزایش اِس محنت سے نہوگي *

واضحرہے ناظرین اوراق ہو کہ پیدا کرنے والي محنت بهي مثل غیر پیدا کرنے والي محنت کے ضایع ہوسکتي ہی مثلاً جتني محنت عمل پیدایش کے واسطے ضروري ہی اگر اُس سے زیادہ صرف کي جاے تو جتني زیادہ صرف ہوگي وہ ضایع جائیگي اگر تجربہ سے پایا جاے کہ ایک بیگھہ زمین کے تردد کیواسطے ایک آدمي اور ایک جوڑي بیل کي کافي ہی اور کسان اُس بیگھہ بهر زمین کے تردد کیواسطے دو آدمي اور دو جوڑي بیل کي لگائے تو ظاہر ہی کہ نصف محنت ضایع جائیگي اگر کسي عمل پیدایش کے انجام دینے کے واسطے کسي پراني کل میں اِس اُمید سے ترمیم کي جاے کہ بعد ترمیم وہ اچھا کام دیگي اور بعد ترمیم تجربہ سے معلوم ہو کہ وہ جتنا کام پہلے دیتي تهي اُتناهي اب دیتي ہی تو ظاہر ہی کہ جو محنت ترمیم میں صرف ہوئي وہ بیکار گئي اب ہم کہتے ہیں کہ یہہ بهي ممکن ہی کہ پیدا کرنے والي محنت سے جماعت کم مایہ ہوجاے ظاہر ہی کہ یہہ نتیجہ اُس وقت پیدا ہوگا جب محنت مذکور سے کوئي شي پیش از ضرورت یا قبل از ضرورت بنائي جاے کیونکہ جسقدر کوئي شي پیش از ضرورت بنائي جائیگي اُسي قدر یا تو لاگت سے کم پر بیچني پڑیگي یا جب تک ضرورت نہو پڑي رهیگي ہر دو صورت میں نقصان ظاہر ہی اور جو شي قبل از ضرورت بنائي جاتي ہی وہ جب تک ضرورت نہو بمقدار اپني لاگت کے جماعت کو کم مایہ کردیتي ہی اور کسب سے اُس نفع کے اہل جماعت کو باز رکهتي ہی جو در صورت بنانے شي ضرورت کے حاصل ہوتا *

۵ صرف بهي مثل محنت کے پیدا کرنے والا اور غیر پیدا کرنیوالا ہوا کرتا ہی سب فردیں جماعت کي محنت کرنے والي نہیں ہوا کرتیں مگر

سب صرف کرنے والے ہوتے ہیں چاہیئے اُس صرف سے کچھہ پیدا ہو یا نہو جو آدمی بطریق صریح یا غیر صریح عمل پیدایش میں مدد نہ دے وہ غیر پیدا کرنیوالا صرف کرتا ہی پیدا کرنیوالا صرف وہی کرتے ہیں جو پیدا کرنے والی محنت انجام دیتے ہیں مگر معلوم رہے کہ پیدا کرنے والے محنتیوں کا سارا صرف پیدا کرنے والا نہیں ہوتا کچھہ اُس میں کا غیر پیدا کرنیوالا بھی ہوتا ہی جسقدر یہہ لوگ واسطے حفظ صحت اور بقاے قوت اور عدم زوال استعداد پیدایش اور پرورش اور پرداخت دیگر افراد کے جو اُن کے بعد اُن کی جگہہ محنت کریں صرف کرتے ہیں وہ پیدا کرنیوالا صرف ہی مگر باکار یا بیکار آدمی جسقدر سرمایہ واسطے سرور خاطر یا مصارف فضول میں صرف کرتے ہیں چونکہ منشاء اُس صرف کا پیدایش نہیں ہوتا اِس لیئے اُس کو غیر پیدا کرنے والا صرف تصور کرنا چاہیئے مگر معلوم رہے کہ چند حظایظ ایسے ہیں کہ وہ داخل ضرورت کے سمجھے جاتے ہیں کیونکہ بدون اُن کی محنت عملیہ چستی سے نہیں ہوسکتی اور اِس لیئے صرف کو اُن حظایظ کے ہم پیدا کرنے والے صرف میں داخل رکھینگے خلاصہ تقریر یہہ ہی کہ اُسی صرف کو پیدا کرنے والا صرف کہہ سکتے ہیں جو اہل جماعت کے پیدا کرنے کی قوت کو بحال اور برقرار رکھے اور اُس میں افزایش کرے چاہے یہہ قوت اہل جماعت کی زمین میں ہو چاہے اُن کے مصالحہ میں چاہئے اُن کے آلات پیدایش یا خود اُن کی ذات میں بہت سی پیداوار ایسی ہوا کرتی ہیں کہ وہ فقط غیر پیدا کرنے والے صرف میں خرچ ہوتے ہیں مثلاً گوتہ کناری، شراب وغیرہ اِن اشیاء کے صرف سے نہ تو عمل پیدایش میں کچھہ مدد ہوتی ہی اور نہ اُس سے امداد حیات اور قوت ہوتی ہی یہاں سے شاید بعض صاحب ارشاد فرماوینگے کہ جو محنت اِن اشیاء کے پیدا کرنے میں صرف ہوتی ہی وہ حسب تعریف اہل فن کے پیدا کرنے والی محنت میں داخل نہیں راقم تسلیم کرتا ہی کہ جو محنت ایسی چیزوں کے پیدا کرنے میں صرف

ہوتی ہی کہ جنکو غیر پیدا کرنے والی محنتی صرف کرتے ہیں وہ در حقیقت اہل جماعت کی دولت کے بڑھانے پر مایل نہیں *

خیاط جو جامہ واسطے ایسے شخص کے بناتا ہی کہ جو کچھ نہ پیدا نہیں کرتا وہ آپ تو پیدا کرنے والا محنتی ہی مگر کچھہ دنوں میں وہ جامہ بوسیدہ ہوجاتا ہی اور چونکہ انہیں ایام میں اسکا پہنے والا اُسکے عوض کے واسطے کچھہ پیدا نہیں کرتا اسلیئے خیاط کی محنت سے کل جماعت کی دولت میں کچھہ افزایش نہیں ہوتی جب تک جامہ قایم رہا تب تک خیاط کی محنت سے جماعت زیادہ دولتمند رہی یہی حال کناری گوٹہ کا ہی جسنے اُن کو بنایا اُس کی محنت سے تو لاشبہہ دولت کی افزایش ہوئی مگر چونکہ یہہ چیزیں آخرکار غیر پیدا کرنیوالے صرف میں خرچ ہو جاتی ہیں اسلیئے اُنکے بنانے کی محنت سے جماعت کی دولت میں دیرپا افزایش نہیں ہوتی *

معلوم رہے کہ اِس قسم کی چیزیں اُسیوقت تک دولت میں داخل ہیں کہ جب تک وہ صرف میں نہیں آئیں *

۷ جماعت کی مجموع پیداوار میں سے صرف ایک حصہ پیدا کرنیوالے صرف میں لگتا ہی باقی پیدا کرنے والوں کے غیر پیدا کرنے والے صرف اور کل صرف میں اُن لوگوں کے جو پیدا نہیں کرتے خرچ ہوجاتا ہی فرض کرو کہ کل پیداوار سالانہ کا نصف حصہ صرف اول میں خرچ ہوتا ہی پس ظاہر ہی کہ جماعت کے پیدا کرنے والے محنتوں میں سے فقط آدھے آدمی ایسے عملوں کے انجام دینے میں مصروف رہتے ہیں جنپر دولت دایمی جماعت کی موقوف ہی باقی کے آدھے محنتی سال بسال اور پشت در پشت ایسی چیزیں بناتے ہیں جو صرف ہو جاتی ہیں اور کچھہ عوض نہیں دیتیں اور اِن نصف پیدا کرنے والوں کا صرف بھی باعتبار دایمی افزایش دولت جماعت کے غیر پیدا کرنے والا صرف ہی یعنی اُس سے جماعت کی دولت میں بڑے

دوام کچھہ افزایش نہیں ہوتي اب فرض کرو کہ نصف ثاني نے پیدا کرنے والوں کے ایک سال کے لیئے بنانا اپني اشیاء کا موقوف کردیا اور بیکار بیٹھے رھے نتیجہ اِسکا یہہ ہوگا کہ نصف اولی سابق کے بموجب اپنے اور نصف ثاني کي ضرورت کا سامان پیدا کرینگے اور ذخیرہ کو مصالحہ اور آلات کے جو واسطے عمل پیدایش آیندہ کے مطلوب ھی بحال اور قایم رکھینگے جو لوگ کچھہ پیدا نہیں کرتے تھے وہ یا تو بھوکے مرینگے یا آپ محنت کر کے اپني ضرورت کا سامان پیدا کرینگے اور کل افراد جماعت کو سال بھر میں فقط سامان ضرورت میسر آئیگا مگر چونکہ مخازن پیدایش میں کچھہ خرابي نہیں آئیگي سال آیندہ میں ضرور نہیں کہ پیداوار کم بنائي جاے مگر جو نصف اولی محنت کرنے والوں کا اپنے کام کو بند کردے اور نصف ثاني اپنا کام جاري رکھے تو چونکہ مخازن پیدایش میں خرابي آ جائیگي سال بھر کے اندر ساري جماعت محتاج ہوجائیگي تقریر صدر کو سنکے شاید بعض صاحب فرمائینگے کہ بڑے افسوس کا مقام ھی کہ پیداوار ملک میں سے جز کثیر غیر پیدا کرنے والے صرف میں خرچ ہوجاتا ھی اور دولت کي افزایش کامل نہیں ہوتي مگر ہم کہتے ہیں کہ یہہ افسوس کا مقام نہیں ھی کیونکہ اگر مقصود وجود انساني کا فقط جمع کرنا دولت کا ہوتا تو شاید افسوس کي جگہہ ہوتي یہہ تو خوشي کا مقام ھی کہ بعد رفع حاجات ضروري کے لوگوں کے پاس ایک ایسا ذخیرہ باقي رہتا ھی جس سے وہ حظوظ نفساني حاصل کرسکتے ہیں اور علم و ہنر کي ترقي کا باعث بنتے ہیں اور کارہاے خیر عام انجام دے سکتے ہیں *

# باب چہارم

## درباب راس المال کے

۱ ابواب سابق کے مضامین سے ناظرین اوراق کے ذہن نشین ہوگیا ہوگا کہ علاوہ لوازم ضروري پیدایش یعني محنت اور عاملان طبیعي کے

ذخیرہ پیداوار سابق کا مہیا اور موجود ہونا چاہیئے بدون ایسے ذخیرہ کے عمل پیدایش بجز چند صورتوں کے ممکن نہیں اور اِس ذخیرہ پیداوار محنت سابق کو اصطلاح اِس فن میں راس‌المال کہتے ہیں عمل پیدایش میں جو کام راس‌المال دیتا ہی وہ بہت فخیم ہی اُسکی کیفیت اچھي طرح سے سمجھہ لیني چاہیئے کیونکہ اکثر مغالطے جو اِس فن میں پڑ جاتے ہیں اُنکي بنا کیفیت مذکور کو اچھي طرح سے نہ سمجھنے کے سبب سے وجود پاتي ہی واضح ہو کہ راس‌المال سے بعض آدمي سرے کا مال مراد لیتے ہیں اور بعضے فقط روپیہ مگر معلوم رهے کہ هماري مراد اِس لفظ سے نہ سرے کا مال هی اور نہ فقط روپیہ کیونکہ ضرور نہیں کہ جو شی عمل پیدایش میں مدد دے سرے هي کامال هو اور روپیہ بذات خود عمل پیدایش میں کچھہ مدد نہیں دیتا تا کہ وہ مدد دے سکے ضرور هی کہ اور چیزوں سے اُسکا تبادلہ کیا جاے پس جس چیز کا اِن دوسري چیزوں سے معاوضہ ہوسکے وہ عمل پیدایش میں برابر روپیہ کے مدد دے سکتي هی یہاں سے ظاهر هی کہ روپیہ کي خصوصیت نہیں *

عمل پیدایش کے جاري رکھنے کے واسطے مکان جہاں محنتي شداید موسم سے پناہ پاکر کام کریں مصالحہ جسپر وہ محنت کریں آلات جنسے وہ محنت کریں اور غذا جسپر تا طیار هونے پیداوار کے اُنکي بسر هو مطلوب هیں یہہ سب چیزیں واسطے محنت حال کے پیداوار محنت سابقہ سے ملني چاهیئیں جو اشیاء اِن کاموں میں صرف هونگي یعني جن چیزوں سے یہہ لوازم ضروري پیدایش کے مہیا هونگے وہ راس‌المال هی واسطے بخوبي ذهن نشین هوجانے تصور راس‌المال کے دریافت کرنا چاهیئے کہ جو راس‌المال کسي کار میں پیدا کرنے والي محنت کے لگایا جاتا هی اُسکا کیا حال هوتا هی مثلاً دستکار ایک حصہ اُسکے راس‌المال کا اُس مکان پر مشتمل هوتا هی جہاں وہ کام کرتا هی دوسرا حصہ مشتمل هي کلوں کو جنسے وہ کام کرتا هی

تیسرا حصہ مشتمل ہوتا ہی محتاوج اور سن اور اون کو اگر وہ کتائي کا کام کرے یا سوت یا ریشم اور اوني سوت کو اگر وہ پارچہ باف ہو سواے انکے وہ کچھہ نقدي بهي رکہتا ہی جو وہ محنت کرنیوالوں کو اجرت میں دیتا ہی تاکہ وہ غذا مہیا کریں اور کچھہ سامان اسکے پاس طیار ہوتا ہی جسکو بیچ کے وہ اپنا کارخانہ درست رکھتا ہی اور مصالحہ مول لیتا ہی مگر اسکا زر نقد اور سامان طیار کلیہ راس‌المال میں داخل نہیں کیونکہ اسکو وہ کلیہ عمل پیدایش میں صرف نہیں کرتا انمیں سے کچھہ حصہ تو وہ اپنے حوایج ضروري کے فراہمي میں خرچ کرتا ہی کچھہ نوکروں کو دیتا ہی کچھہ تعلیم اور تربیت میں اپني اولاد کے صرف کرتا ہی کچھہ خیرات اور محصول میں دیتا ہی ان اصراف میں سے کوئي بهي صرف عمل پیدایش میں مدد نہیں دیتا اسکے مال کا وہي حصہ راس‌المال کہلائیگا جو صرف میں پیدایش آیندہ کے آئیگا پس یاد رکہنا چاهیئے کہ اصطلاح میں اِس فن کے ہرمال راس‌المال نہیں ہوتا یہہ امر کہ کونسا حصہ مال کا راس‌المال کہلائے موقوف ہی طریق پر صرف اس مال کے اگر مال پیدایش میں صرف ہوگا تو راس‌المال کہلائیگا اور اگر رفع حاجات اور حظایظ میں تو غیر راس‌المال اگر ایک آدمي سال بهر میں ہزارروپیہ کمائے اور اسکو حاجات ضروري اور حظایظ نفساني میں صرف کیا کرے تو یہہ ہزار روپیہ راس‌المال میں داخل نہوگا مگر جو زر مذکور الصدر عمل پیدایش میں لگایا جاے تو وہي راس‌المال ہوجائیگا *

۲ جس طرح پیداوار ملک سے جو کچھہ عمل پیدایش میں لگتا ہی وہ راس‌المال ہی اُسي طرح اسکا عکس بهي درست ہی یعني کل راس‌المال ملک عمل پیدایش میں لگتا ہی اِلا اِس مسئلہ کو چند قیود تسلیم کرنا چاهیئے اور وہ محتاج توضیح ہی مثلاً ایک رقم روپیہ کي عمل پیدایش میں لگاني منظور ہو مگر موقع اسکے لگانے کا حسب‌دلخواہ

نہ ملتا ہو تو رقم مذکور راس المال میں تو داخل ہوگی مگر کام میں لگنے کے وقت تک بیکار رہیگی یا کسی مالدار کے پاس ایسی اجناس ہوں کہ وہ بذات خود عمل پیدایش میں نہ لگ سکتی ہوں اور اُنکی خریداری بھی ایک زمان معین میں نہو تو ظاہر ہی کہ گو اجناس مذکور داخل راس المال ہونگی مگر جب تک نہ بکجائینگی تب تک کام میں نہ لگینگی بعض اوقات ایسے اسباب جمع آتے ہیں کہ ضرورت سے زیادہ راس المال کسی عمل خاص میں پیدایش کے لگانا پڑتا ہی یعنی جو عمل تھوڑے راس المال سے انجام پاسکتا ہی اُسکے واسطے زیادہ راس المال لگتا ہی مثلاً فرض کرو کہ جو مصالحہ کسی عمل پیدایش میں لگتا ہی اُسپر سرکار محصول مقرر کردے تو ظاہر ہی کہ محصول مذکور راس المال سے قبل از طیار ہونے پیداوار کے ادا کرنا پڑیگا اگر محصول نہ لگا ہوتا تو ظاہر ہی کہ بمقدار محصول مذکور کے راس المال کم لگتا اور اِس بچت سے عمل پیدایش میں کثرت ہوتی بوجھہ ادا کرنے ایسے محصولوں کے مالدار کم آدمیوں کو کام سے لگا سکتے ہیں واسطے توضیح کے ایک مثال درج کیجاتی ہی فرض کرو کہ ایک کاشتکار نے ایسے زمانہ میں زمین کا پٹہ لیا کہ پیش از طیار ہونے فصل کے اُسکو ایک یا دو یا تین قسط مالگذاری کی ادا کرنی پڑیں تو ظاہر ہی کہ یہہ قسطیں اُسکو اپنے راس المال سے ادا کرنی پڑینگی جو روپیہ فقط بابت زمین کے ادا کرنا پڑتا ہی اور نہ واسطے اُن اصلاح کے جو بذریعہ محنت زمین میں کیجائیں تو زر مذکور غیر پیدا کرنے والے صرف میں لگتا ہی اِس صرف سے محنتی پرورش نہیں پاتے اور نہ وہ فراہمی میں آلات اور مصالحہ کے جو بذریعہ محنت بنائے جاتے ہیں صرف ہوتا ہی یہہ روپیہ تو بطور کرایہ کے واسطے کام لینے کے ایسے عامل طبیعی سے دیاجاتا ہی جو دوسرے کے قبضہ میں آگیا ہی یہہ عامل طبیعی کو مثل دیگر آلات کے لوازم ضروری سے ہی مگر ادا کرنا اُسکے کرایہ کا پیدایش کے واسطے ضروری نہیں آلات تو محنت انسانی کے ذریعہ سے بنائے جاتے ہیں اور

اُنکي قیمت ضرور هوني چاهیئے کیونکه اُنکا وجود بلا قیمت متعذر هی
مگر زمین نے آدمي کي محنت سے وجود نهیں پایا اُسکو خداوند تعالی
نے بناکر وقف کیا هی اِس لیئے جو کچهه اُس کي بابت دینا پڑے وہ
پیدایش کے خرچ میں داخل نهیں هوسکتا اور چونکه اُس کا کرایه
ضرورتا راس المال سے دینا پڑتا هی اِس لیئے لامحاله اصل ضرورت کي
نسبت سے زیادہ راس المال محنت سابقه کے ذریعه سے جمع هونا چاهیئے
تاکه کرایه کي زمین سے عمل پیدایش میں کام لیا جاے هرچند مالکوں کو تو
یہه منظور هوتا هی که اُنکا یہه راس المال زاید عمل پیدایش میں صرف
هو مگر درحقیقت وہ پیدایش کے کام میں نهیں لگتا یعني اُس سے کچهه
پیدا نهیں هوتا اور عوض اُسکا سال بسال خود اُسیکي پیدا کي هوئي
اجناس سے نهیں هوتا بلکه پیداوار سے اُس محنت کے جسکي اُجرت
باقي کے راس المال سے ادا هوتي هی ملک کے پیدا کرنے والے راس المال کا
حصه کثیر محنت کرنے والوں کو اُجرت میں ملتا هی اب اگر غور سے
دیکها جاے تو ظاهر هوگا که یہه حصه کلیه پیدایش کے لیئے ضروري نهیں
کیونکه جو اُجرت محنتیوں کو دیجاتي هی اُس کا ایک جز تو اُنکے
مایحتاج کي فراهمي میں صرف هوتا هی اور اُسپر اُن کي حیات کا مدار
هی اور جز ثاني اُنکي حظایظ میں اِس صورت میں ضرور نهیں هی که
جز ثاني اُجرت کا قبل از طیار هونے پیداوار کے دیا جاے کیونکه اُسکے
اوپر محنتي لوگوں کي حیات کا مدار موقوف نهیں هی اور محنت
کرنے والے پیداوار کے طیار هوجانے تک صبر کرسکتے هیں اور عمل پیدایش
فقط اُتنے هي راس المال سے جاري هوسکتا هی جو جز اول اُجرت کے
واسطے مطلوب هی اور اگر محنت کرنے والے جز ثاني اپني اُجرت کا
نه لیں تو پیدایش کچهه کم نهوگي جز ثاني اُجرت کا عمل پیدایش میں
صرف نهیں هوتا بلکه غیر [پیدا] کرنے والے صرف میں پیدا کرنے والے
محنتیوں کے تاکه کل اُجرت محنت کرنے والوں کي روز بروز یا هفته بهفته
ادا کي جاے لازم آیا هی که ضرورت تامه سے زیادہ راس المال محنت

سابقہ کے ذریعہ سے فراہم ہو اور واقعی جب تک راس‌المال افراط سے جمع نہیں ہولیتا تب تک طریقہ ادا کرنے کل اُجرت کا قبل از طیار ہوجانے پیداوار کے وجود نہیں پاتا تقریر صدر سے ظاہر ہوگا کہ ہمنے یہہ امر فرض کرلیا ہی کہ محنت کرنے والے راس‌المال سے پرورش پاتے ہیں مگر معلوم رہے کہ یہہ امر فرض ہي نہیں ہی بلکہ حقیقت میں یوں ہي ہی لیکن اِس سے یہہ لازم نہیں آتا کہ راس‌المال ہمیشہ غیر شخص کہ جو مالک راس‌المال ہو دیا کرے اکثر اہل حرفہ اپنے ہي طور پر کام بناتے ہیں اور اپنے ہي راس‌المال سے اپني پرورش اور پرداخت کرتے ہیں مگر یہہ راس‌المال بھي وہ اپني محنت سابقہ سے فراہم لاتے ہیں مثلاً کرسان سال حال میں اِسي سال کي پیداوار سے اپني بسر نہیں کرتا بلکہ پیداوار سال ماضي سے المختصر اِس قسم کے سب محنت کرنے والے اپنے اپنے راس‌المال سے اپني پرورش کرتے ہیں اور اپني محنت کے نتیجہ سے سال بسال اُس کاعوض کرتے رہتے ہیں *

۳ اب دریافت کرنا چاہئے کہ جو آدمي سود پر اپنے مال کے بسر کرتا ہی اور بذات خود عمل پیدایش میں مصروف نہیں ہوتا اُسکا مال راس‌المال تصور ہوسکتا ہی یا نہیں اور اگر ہوسکتا ہی تو کن صورتوں میں عرف میں تو وہ راس‌المال کہلاتا ہی اور باعتبار مالک مال کے اُس کو راس‌المال کہنا واجبي بھي ہی کیونکہ یہہ آدمي اپنے مال کو سلامت رکھتا ہی اور اُس کے انتفاع سے اپني بسر کرتا ہی مگر اِس سے یہہ لازم نہیں آتا کہ مال مذکور ملک کا راس‌المال بھي ہو کیونکہ یہہ ضرور نہیں ہی کہ جو امر باعتبار اشخاص کے صادق آئے وہ ملک کے اعتبار سے بھي صادق ہو جو مال کسي شخص خاص کا راس‌المال ہی وہ ممکن ہی کہ ملک کا راس‌المال ہو اور نہ بھي تصفیہ اِس امر کا کہ مال مذکور ملک کا راس‌المال ہی یا نہیں موقوف ہی طریق پر اُس کے صرف کے اگر قرض لینے والا اُس مال کو پیدا کے کام میں لگائیگا اِس نہج

ہے کہ وہ تلف نہووے اور اُس سے جو انتفاع ہو اُس سے سود بھي ادا کرے اور اپني معاش بھي نکالے تو مال مذکور راس المال ملک متصور ہوگا اور جو قرض لینے والا اُس مال کو مالک سے لیکر صرف غیر پیداوار میں خرچ کر ڈالیگا تو وہ راس المال متصور نہوگا بلکہ راس المال سے اُسي قدر کم ہوجاویگا مثلاً عمر نے زید سے ہزار روپیہ قرض لیئے اور اُنکو عمل پیدایش میں غلہ یا سامان دستکاري کے صرف کیا اب ہم کہتے ہیں کہ یہہ روپیہ راس المال ہی کیونکہ وہ مصالحہ اور آلات کے خریدنے اور پرورش و پرداخت میں محنت کرنے والوں کے صرف ہوا گو یہہ روپیہ زید کا راس المال تھا مگر عمر نے اُسکو کام میں لگایا اور جو نفع ہوا اُسمیں سے سود مجرا دے کے باقي میں اپنے بسر کي اب فرض کرو کہ ابراہیم زمیندار نے بعد گروي رکھنے اپني زمین کے زید سے ہزار روپیہ قرض لیئے اور اِس روپیہ کو تعمیر میں کنوؤں اور آلات کشتکاري کے مستغرق کر دیا اِس صورت میں بھي یہہ روپیہ پیدا کے کام میں صرف ہوا اور راس المال رہا بصرف اِس روپیہ کے زمین سے ابراہیم کے زیادہ پیدا ہوگا اور اگر ابراہیم محتاط رہیگا تو آہستہ آہستہ قرض معہ سود کے اُتار دیگا اور اپني جائداد کو بیش قیمت بنائیگا اب فرض کرو کہ ابراہیم نے قرض لیئے ہوئے روپیہ کو اپني جائداد کي اصلاح میں صرف نہیں کیا بلکہ اپني اولاد کو دے ڈالا اب اِس روپیہ کا راس المال بنا رہنا یا نہ رہنا موقوف ہی اُوپر طریق صرف کے اگر اولاد مذکور اُسکو پیدا کے کام میں لگائیگي تو وہ راس المال رہیگا اب فرض کرو کہ جو ہزار روپیہ ابراہیم نے قرض لیا اُسکو اُسنے جائداد کي اصلاح میں تو مستغرق نہیں کیا بلکہ اُسکو دعوت اور ناچ رنگ میں اُڑانا شروع کیا تھوڑے عرصہ میں وہ بلا حصول کسي عوض کے تلف ہوجائیگا زید تو جتنا دولتمند پہلے تھا اتنا ہي بنا رہیگا کیونکہ اسکے پاس تو جائداد رہن ہی جب چاہے اُس سے اپنا روپیہ وصول کر لے مگر ہاں ابراہیم بمقدار ہزار روپیہ کے مفلس ہو جائیگے بعض صاحب فرمائینگے کہ یہہ روپیہ گو جیب سے ابراہیم کے نکل گیا مگر

جنہوں نے اُس سے ایام صرف میں فائدہ اُٹھایا وہ دولتمند ہوگئے اِسکے جواب میں ہم کہتے ہیں کہ اگر میاں ابراہیم نے یہہ روپیہ قمارخانہ میں ہار دیا یا اُنکے خدمتگذاروں نے اُسکو غبن کر لیا اور جنکے ہاتھہ چڑھا اُنھوں نے اُسکو پیدا کے کام میں لگایا تو وہ تلف نہیں ہوا بلکہ ایک شخص سے دوسروں کی طرف منتقل ہوگیا اور راس‌المال ملک بنا رہا مگر جو میاں ابراہیم نے اُس ہزار روپیہ سے سامان عیش و آرام اور حظایظ نفسانی کا خرید کیا اور اُسکو اپنی راحت اور آسایش میں صرف کرڈالا تو یہہ سامان بلا دینے کسی عوض کے کہ جو عمل پیدایش کو جاری رکھہ سکے تلف ہوگیا اور گویا راس‌المال ملک سے گھٹ گیا اگر یہہ روپیہ پیدایش کے کام میں لگایا جاتا تو اُس سے محنت کرنے والے پرورش پاتے اور اُنکی محنت سے جو پیدا ہوتا اُس سے عوض اِس روپیہ کا مع انتفاع کے حاصل ہوتا اور وسیلہ پرورش اور پرداخت محنتیوں اور خود میاں ابراہیم کا بنا رہتا اِس فضولی سے میاں ابراہیم کی زید کا کچھہ نقصان نہیں ہوا کیونکہ وہ تو جائداد مرہونہ سے اپنا روپیہ وصول کر سکتا ہی مگر یہہ ہزار روپیہ جو میاں ابراہیم نے فضولی میں خرچ کر ڈالے ملک کے راس‌المال سے گھٹ گئے یعنی محنتیوں کی پرورش کا وسیلہ بمقدار ہزار روپیہ کے کم ہوگیا زید کی جو آمدنی سود کی اِس صورت میں ہوتی ہی وہ پیداوار سے اُنھیں کے روپیہ کے نہیں ہوتی بلکہ پیداوار سے کسی اور راس‌المال یا آمدنی میاں ابراہیم کے اب فرض کرو کہ زید سے سرکار نے ہزار روپیہ قرض لیئے اگر سرکار اِس روپیہ کو تعمیر ریل یا نہروں وغیرہ میں جو عمل پیدایش میں مدد دیتی ہیں صرف کرے تو یہہ روپیہ راس‌المال ملک میں بنا رہیگا مگر جو زر مذکور لڑائی کے اندر گولی بارود یا تنخواہ میں سپاہ کے صرف کر دیا جاے تو وہ بوجہہ صرف ہوجانے کے غیر پیدا کرنے والے کام میں تلف ہو جائیگا اور ملک کے راس‌المال میں اُسی قدر کمی ہوگی ہر چند اِس سے زید کا کچھہ نقصان

نہیں کیونکہ اُسکو تو سود ملتا رہیگا اور اگر وہ چاہے تو بازار میں قرضہ
کے تمسک کو بیچ کے اپنا روپیہ وصول کرلے مگر یہہ سود یا روپیہ اُسکو
اُسی کے روپیہ کی پیدا سے نہیں ملیگا اُسکا روپیہ تو خرچ میں آتے ہی
تلف ہوگیا اور اُسکے تلف ہونے سے ملک کی جو استعداد محنتی
لوگوں کی پرورش اور پرداخت کی بمقدار اُسکے روپیہ کے سابق حاصل
تھی وہ معدوم ہوگئی *

# باب پنجم

## دربابِ چند مسائل اُصولی کے جو راس المال سے تعلق رکھتے ہیں

اول یہہ کہ مقدار محنت کی راس المال پر موقوف ہی یعنی
جتنا راس المال ہوگا اُتنی ہی محنت وجود پائیگی اور یہہ امر خود
ظاہر ہی کیونکہ جسقدر مصالحہ اور آلات اور سامان خوردونوش محنت
کرنیوالوں کے واسطے مہیا اور موجود ہوگا اُسیقدر محنت وجود پاسکیگی
ہرچند یہہ امر ظاہر ہی مگر اکثر آدمی اِس اصل کو بھول جاتے ہیں
کہ اہل ملک پیداوار محنت حال سے پرورش نہیں پاتے بلکہ پیداوار
سابقہ سے یہہ لوگ اُن اشیاء کو صرف میں لاتے ہیں جو پیدا ہوچکی
ہیں نہ اُنکو جو آگے کو پیدا ہونگی اور جو چیزیں پیدا ہوچکی ہیں
اُنمیں سے ایک جزو قلیل واسطے پرورش و پرداخت محنت پیدایش آیندہ
کے ملا کرتا ہی پس ممکن نہیں کہ اِس جزو سے جسکو راس المال کہتے
ہیں جتنے محنتیوں کی پرورش ہوسکتی ہی اور جتنا مصالحہ اور
آلات فراہم ہوسکتے ہیں اُن سے زیادہ محنت وجود پاسکے باوجود اظہر
ہونے اِس مسئلہ اصولی کے عوام الناس یہہ تصور کرتے ہیں کہ سرکارقوانین
کے زور سے بلا بڑھانے راس المال کے محنت کی افزایش کرسکتی ہی واضح
رہے کہ یہہ نتیجہ غلط فہمی ہی سرکار بطریق غیر صریح البتہ اِتنا کرسکتی ہی

ہی کہ لوگوں کو زیادہ محنتی بناوے یا آنکی محنت کو زیادہ پیدا کرنے
کے لایق کردے مگر ممکن نہیں کہ بلا افزایش کرنے کے راس المال ملک
میں وہ کسی نئے کار کو جسمیں محنت کرنیوالے مصروف ہوں وجود
دے سکے سرکار کسی جنس کی درآمد کو دوسرے ملک سے بند کرکے
اپنے ہی ملک میں اُس جنس کے پیدا کرنے کا سبب ہوسکتی ہی اور
عوام الناس اِس سے یہہ غلطی کہا جاتے ہیں کہ سرکار نے نئے کار کو جاری کیا
اور اُسکے ذریعہ سے محنت کرنے والوں کے لیئے دروازہ رزق کا کہول دیا مگر
جو مسئلہ اصولی مذکورالصدر پر نظر ڈالی جاے یعنی اِس امر پر
توجہہ کیجاے کہ مقدار محنت کی راس المال کی مقدار پر موقوف ہی
تو ظاہر ہوجائیگا کہ چونکہ مجموع راس المال ملک میں افزایش نہیں
ہوئی اِس لیئے جو راس المال اِس نئے کار میں لگا ہی وہ لامحالہ کسی
اَور کار سابقہ سے کہنچکر اُسمیں آیا ہی او جس کار سے وہ کہنچ آیا ہی
اُسمیں بہی محنتی لوگوں کی اُسیقدر پرورش ہوتی تہی جتنی کہ اِس
نئے کار میں ہوتی ہی پس ظاہر ہوا کہ قانون کے ذریعہ سے محنت میں
کچہہ افزایش نہیں ہوئی *

۲ ہر چند مقدار محنت کی راس المال کی مقدار سے محدود
ہوتی ہی مگر اس سے یہہ نتیجہ نہ نکالنا چاہیئے کہ وہ ہمیشہ اِس غایت
کو پہونچ جاتی ہی کیونکہ ممکن ہی کہ ملک میں اُتنی محنت کرنیوالے
نہوں جتنوں کو راس المال کام سے لگاسکتا ہو نئی بستیوں میں اکثر ایسا
ہوا کرتا ہی اور اُنمیں بہ سبب نہونے کافی تعداد محنت کرنیوالوں کے
راس المال ضایع ہوتا ہی راس المال موجود سے بہت سے ایسے آدمی
پرورش پاتے ہیں کہ نہ کچہہ پیدا نہیں کرتے یا جتنا پیدا کرتے ہیں اُس
سے زیادہ پیداکرسکتے ہیں اگر محنت کرنیوالوں کی اُجرت کم کردیجاے یا
اُنکو اُجرت حال پر زیادہ پیدا کرنے کے لیئے مایل کیا جاے یا اُنکے
علاوہ جو کہ راس المال سے پرورش پاتے ہیں کام لیا جاے تو ظاہر ہی کہ

راس المال منہوں کے ذریعہ سے زیادہ محنت کرنے والے کام سے لگ سکتے ہیں
جیو پیدا کرنیوالا صرف پیدا کرنیوالے محنتی لوگوں کا کہ فی الحال کلیہ
راس المال سے ادا ہوتا ہی ممکن ہی کہ موقوف ہوجاے یا تا طیار ہونے
پیداوار کے ملتوی رہے اور اس بچت سے زیادہ مقدار پیدا کرنیوالے محنتی
لوگوں کی پرورش پاسکتی ہی بذریعہ ایسے وسایل کے اہل جماعت
مختار موجود سے زیادہ مقدار پیداوار کی طیار کرسکتے ہیں اور جس
زمانہ میں کسی آفت ناگہانی کے سبب سے مقدار کثیر راس المال اہل
جماعت کی تلف ہوجاتی ہی اور باقی کے راس المال سے کام چلانا پڑتا
ہی اس زمانہ میں بمجبوری ان وسایل کی طرف رجوع کرنی پڑتی ہی
جس جماعت میں محنت اس حد تک کہ راس المال سے مقدور ہوتی
ہی نہیں پہونچتی وہاں سرکار اُسی طرح سے اُسکو حد مذکور کے قریب
تک پہونچا سکتی ہی مثلاً بذریعہ لانے محنت کرنے والوں کے دوسرے
ملک سے ایک اور طریق زیادہ محنتی لوگوں کو کام سے لگانے کا باختیار
سرکار یہہ ہی کہ وہ راس المال پیدا کرے یعنی محصول مقرر کرے اور
اُسکی آمدنی کو پیدا کے کام میں لگائے یا اُس سے قرضہ ذمکی سرکار ادا
کرے جو روپیہ چاہئینگے وہ اُس سے کوئی نہ کوئی سبیل آمدنی کی نکالینگے
اور جزو کثیر زر مذکور کا پیدا کے کام میں لگیگا معلوم رہے کہ جزو کثیر
محصول کا اُس رقم سے وصول ہوتا ہی جو اہل جماعت اپنے غیر پیدا
کرنیوالے صرف کے واسطے رکھتے ہیں کیونکہ تجربہ سے معلوم ہوتا ہی کہ
عوام الناس کل رقم محصول کی اُس روپیہ سے ادا نہیں کرتے جسکو وہ
پس انداز رکھنا چاہتے ہیں بلکہ اکثر اُس روپیہ سے جسکو وہ اپنے صرف
میں لاتے ہیں یہہ بھی یاد رکھنا چاہیئے کہ جب بوجہہ اصلاح کے علوم و
فنون میں محنت انسانی کے اندر قوت زیادہ پیدا کرنے کی حاصل
ہوجاتی ہی تو یہہ زیادتی پیدایش کی فی الجملہ زیادہ محنتی لوگوں
کو کام سے لگانے کا باعث ہوتی ہی کیونکہ جب پیدایش زیادہ ہوگی تو

غالب هی که کچهه حصه اسکا پس‌انداز هوکر راس‌المال ملک میں داخل هوگا اور افزایش راس‌المال کی لامحاله محنتی لوگوں کی پرورش کا باعث هوگی *

۳ جس حال میں محنت راس‌المال سے محدود هوتی لازم آتا هی که جسقدر راس‌المال میں افزایش هوگی اسیقدر وه زیاده محنتی لوگوں کو کام سے لگاسکیگا اب هم کہتے هیں که زیاده محنتی لوگوں کو کام سے لگانے کی کوئی حد خاص معین نہیں هی اس تقریر سے همارا یهه دعوی نہیں هی که راس‌المال ایسے کاموں میں نہیں لگتا که جنسے محنت کرنیوالوں کی پرورش نهو کیونکه ایسی صورتیں بہت هیں مثلاً جب راس‌المال تعمیر میں مکانات اور کلوں کے اور اصلاح میں زمین کے لگایا جاتا هی وه محنتی لوگوں کی براے دوام پرورش نہیں کرتا اور دیکھنے میں آتا هی که جب راس‌المال کثرت سے زیاده هو جاتا هی جزو کثیر اسکا ضرور ایسے کاموں میں صرف هوتا هی اور ان صورتوں میں وه محنت کا معاون و مددگار هوتا هی اسکی پرورش نہیں کرتا دعوی همارا یهه هی که جو حصه راس‌المال کا پرورش اور پرداخت میں محنت کرنیوالوں کے صرف هوتا هی اگر اسکی مقدار غیر انتہا درجه تک بڑهائی جاے تو بهی ممکن نہیں که محنتی لوگوں کو کام نه ملے یعنی اگر افراد انسانی محنت کرنے کے لایق موجود هوں اور انکی پرورش کے واسطے غذا مہیا هو انکو همیشه کسی نه کسی چیز کے پیدا کرنے میں مصروف کرسکتے هیں واضح رہے ناظرین اوراق کو که یهه جمله توضیح طلب هی کیونکه جب وه الفاظ عام میں بیان کیا جاتا هی تو اسکا تسلیم کرلینا آسان هی مگر عمل در آمد میں اسپر قایم رهنا مشکل اور وه مقولات متداوله کے خلاف بهی هی هر ادنی اور اعلی کے ذهن میں یهه بات سمائی هی که واسطے باقی رکھنے غربا کے غیر پیدا کرنیوالے صرف امرا کے بہت ضرورت هی اور اکثر اهل فن یهه حجت پیش کرتے هیں که اگر

صرف کرنیوالے اپنی آمدنی میں سے نسبت ایک حصۂ خاص کے زیادہ پس انداز رکھینگے اور اُسکو راس المال میں بڑھاوینگے اور اگر ایک جزخاص کو راس المال ملک سے صرف غیر پیداوار میں نہ لگاوینگے تو نتیجہ اِسکا یہہ ہوگا کہ راس المال افزودہ بیکار جائیگا کیونکہ جو سامان اُس سے پیدا کیا جائیگا اُسکی بکری نہوگی ہمکو معلوم رہے کہ ایسا تصور دلمیں لانا نتیجہ غلطفہمی ہی او یہہ غلطی اِس سببسے سرزد ہوتی ہے کہ تحقیقات میں بجاے اِس کے کہ قدم بقدم چلیں محقق دفعتا نتایج عامہ کی طرف دوڑ جاتے ہیں ہر شخص کے ذہن میں یہہ بات آسکتی ہی کہ اگر اہل جماعت کی ساری غذا اور کل مصالحہ اور آلات قبضہ میں کسی سرکار رحیم اور فیاض کے ہوں تو سرکار مذکور اُن لوگوں سے جنکو وہ غذا دیگی پیدا کرنے والی محنت لیسکتی ہی اور اُسکو یہہ دغدغہ لاحق نہوگا کہ پیدا کرنے والی محنت کس کام میں مصروف کیجاے کیونکہ جبتک ایک بھی حاجت کسی کی اہل جماعت سے باقی رہیگی محنت اہل جماعت کی پیدا کرنے میں اُس شی کے مصروف ہوسکیگی جو حاجت مذکور کو رفع کرے *

اب جاننا چاہیئے کہ قابضان راس المال جب اپنے راس المال میں افزایش کرتے ہیں وہ بعینہٖ وہی کام انجام دیتے ہیں جو ہمنے جملہ اولی میں فرض کرلیا ہی کہ سرکار فیاض انجام دیتی ہی اب فرض کرو کہ قابضان راس المال اور مالکان زمین کے دل میں یہہ بات سما گئی کہ خرچ میں فضولی کرنا اور سامان عیاشی کو برتنا باعث اعزاز نہیں اور اس خیال کے دل میں جمنے کے سبب سے اُنہوں نے ترک حظ نفسانی کرکے انتفاع کے پس انداز یعنی حصہ فاضل کو جمع کرنا شروع کیا یا یہہ پرہیزگاری بحکم سرکار اُن پر واجب ہوگئی پس ظاہر ہی کہ اُن کا غیر پیدا کرنے والا صرف بہت کم ہو جائیگا ایسی صورت میں اہل حجت سوال کرتے ہیں کہ راس المال افزودہ کس کام میں لگیگا اور جو سامان اُس سے

بنایا بھی جاے اُسے کون مول لیگا ایسی صورت میں تو پہلے ھی کے بنے ھوئے سامان کی خریداری نہوگی بموجب انکے قول کے سامان مذکور گوداموں میں پڑا پڑا سڑکر خراب ھوجائیگا اور جب تک راس المال گھٹ کے بمقدار ضرورت باقی نرھیگا تب تک یہی حال بنا رھیگا مگر واضح رہے ناظرین اوراق ھو کہ ایسا امر زبان پر لانا گویا معاملہ کی ایک ھی جانب کو دیکھنا ھی صورت مفروضہ میں بلاشبہہ اشیاء حظایظ نفسانی اور عیش و کامرانی کی مانگ صاحبان راس المال اور مالکان زمین کی نہ رھیگی مگر یاد رکھنا چاھیئے کہ جب یہہ لوگ اپنی آمدنی کو راس المال میں بدلتے ھیں وہ صرف کرنے کی قوت کو معدوم نہیں کرتے بلکہ اُس کو اُن محنتی لوگوں کی طرف منتقل کردیتے ھیں جنکو کام سے لگاتے ھیں اب ھم کہتے ھیں کہ محنتی لوگوں کی کیفیت دو حال سے خالی نہوگی یعنی یا تو باانداز افزایش راس المال کے اُن کی تعداد میں افزایش ھوگی یا افزایش نہوگی اگر افزایش ھوئی تو کچھہ دقت پیش نہیں آتی کیونکہ اِس صورت میں بعوض سامان عیش ایک گروہ خاص جماعت سابق کے راس المال افزودہ سے سامان حاجات اُن لوگوں کا بنایا جائیگا جو تعداد میں نسبت سابق کے زیادہ ھوگئی اور عوض اُس کام کا ھوجائیگا جو اھل راس المال اور قابضان زمین کی پرھیزگاری سے بند ھوگیا نسبت سابق کے اِتنا فرق ھوگا کہ اب حاجات ضروری کا سامان بنایا جائیگا پہلے عیش و کامرانی کا بنایا جاتا تھا اب فرض کرو کہ باانداز فزایش راس المال کے آبادی میں جماعت کے افزایش نہیں ھوئی اِس صورت میں جو شی عیش و کامرانی میں صاحبان راس المال اور مالکان زمین کے صرف ھوتی تھی وہ محنت کرنے والوں میں بصورت اُجرت زاید کے تقسیم ھوگی اور محنتیوں کو نسبت سابق کے زیادہ آسایش بدست بہم ھوگی اور وہ بعض اشیاے عیش کو بھی برتنے لگینگے اور جو راس المال پہلے اشیاے حظایظ نفسانی چند اشخاص خوش نصیب کے پیدا کرنے میں لگتا تھا وہ اب بھی اُسیطرح کے

کام میں صرف ہوگا پہلے کی نسبت سے اِتنا فرق ہوگا کہ پہلے چند متمول عیش اور کامرانی سے بسر کرتے تھے اب اشیاء حظایظ عموماً اہل جماعت کو نصیب ہونگی راس المال اور پیدایش میں اُس زمانہ تک افزایش کا ہونا ممکن ہی جب تک بشرط کام کیئے جانے محنت کرنے والوں کے ایک ایک فرد کو ہر شی پر جو دولت سے بہم ہوسکتی ہی دسترس مگر ہوجائے اِسکے ساتھہ یہہ ضرور ہی کہ محنت کرنیوالوں کی محنت میں اُن جمع اشیاء کے پیدا کرنے کی قوت حاصل ہو جو اُن سب کے صرف کے واسطے مکتفی ہوں پس یہاں سے معلوم ہوا کہ دولت کی حد کمی پر تعداد صرف کرنے والوں کی موقوف نہیں ہی بلکہ کمی پر تعداد پیدا کرنے والوں اور اُن کے پیدا کرنے کی قوت کے ہر افزیش راس المال کی یا تو محنت کے واسطے زیادہ کام کا ہونا ہی یا اُس کو زیادہ اُجرت دلاتی ہی یعنی یا تو وہ ملک کو زیادہ دولتمند کرتی ہی یا محنت کرنے والوں کو اگر زیادہ آدمی کام کرنے کیواسطے ملتے ہیں تو کل پیداوار میں ملک کی افزایش کرتی ہی اور اگر آدمی بمقدار سابق رہتے ہیں تو اُن کو زیادہ اُجرت دلاتی ہی اور شاید بوجہہ دلانے زیادہ اُجرت کے اُن لوگوں کو زیادہ سعی کرنے پر آمادہ کرکے باعث افزایش کا پیداوار میں ہوتی ہی *

۳ دوسرا مسئلہ اُصولی متعلق راس المال کے اُس مخزن سے علاقہ رکہتا ہی جس سے راس المال نکلتا ہی واضح ہو کہ راس المال نتیجہ بچت کا ہو چند یہہ امر بیان سے جو اوپر ہوچکا ہی ثابت ہی تاہم اُس کی توضیح کرنی ضرور حالی والے ناظرین اوراق ہو کہ اگر ساری فردیں کسی جماعت کی اپنے حاجات کی رفع کرنے میں اپنی ذات کے بدائی ہوئی پیداوار کو کلیہ اور کل آمدنی کو جو اُنہیں دوسروں کی پیداوار سے حاصل ہوتی ہی صرف کرڈالا کریں تو ظاہر ہی کہ راس المال میں افزایش نہو ابتدا میں سارا راس المال باستثناء ایک جزو خفیف کے نتیجہ بچت تھا ہمنے جو یہہ کہا کہ باستثناء جزو خفیف کے اُس کی وجہہ یہہ ہی

که جو آدمي اپنے هي لیئے محنت کرتا هی ممکن هی که وہ اپني ساري
پیداوار کو اپني ذات پر صرف کر ڈالے اور محتاج رهے اور ذخیرہ اُن اشیاے
حاجات کا جس پر تا حاصل آیندہ فصل یا فروخت هونے اُس کي جنس کے
وہ بسر کرتا هی هرچند حقیقت میں راس المال هوتا هی مگر اُس کی
نسبت هم یهه نهیں کهه سکتے که وہ بچایا یعني پس انداز کیا گیا کیونکه
وہ به تمامه رفع کرنے میں اُس کي حاجات کے صرف هوتا هی اور شاید
اتني سرعت سے که گویا ساتھ هی میں صرف کیا گیا هم تصور کرسکتے هیں که
مختلف قبایل مختلف قطعات پر زمین کے آباد هوئے اور هر قبیله اپني هي
پیداوار پر اپني بسر کرتا هی اور جو پیدا کرتا هی اُسے به تمامه صرف میں
لے آتا هی مگر ان قبایل کو بهي اپني پیداوار میں سے بقدر بیچ کے ضرور
بچا رکهنا پڑیگا پس ایسي نهایت ساده حالت میں بهي جماعت کے
ضرور هی که کچهه ذخیره پس انداز موجود هو لوگوں کو اپنے صرف سے
زیاده پیدا کرنا پڑا هوگا یه جو پیدا کیا هوگا اُس میں سے کم صرف میں
لایا هوگا اور جو بهه لوگ غیر آدمیوں سے کام لینا چاهیں یا جتنا آپ
پیدا کرتے هیں اُس سے زیاده پیدا کرنے کي خواهش کریں تو اُن کو بالضرور
اور بهي زیاده پس انداز رکهنا چاهیئے جو شی کوئی آدمي اپنے سے کسي
غیر شخص محنت کرنے والے کي پرورش اور پرداخت میں صرف کرتا هے
وه بچت هي سے فراهم آتي هی یعنے جس کسي نے اُس کو پیدا کیا
هوتا هی وه اُسے اپنے صرف میں لانے سے باز رهتا هی یهاں سے هم کهه سکتے
هیں که کل راس المال اور خصوصاً جمیع افزایش راس المال کے نتیجه
بچت هی جماعت کي نا ایمني کي حالت میں اکثر ایسا هوا کرتا هی
که جس شخص کے پاس راس المال هوتا هی اُسنے اُس کو پس انداز نهیں
کیا هوتا هی بلکه قوي بزور اپنے قوت کے براه غصب دوسرے کے پس انداز پر
قابض هوجاتا هی اُن جماعتوں میں بهي جهاں مال محفوظ تها اکثر
افزایش راس المال کي بوجهه تنگي معاش پیدا کرنے والوں کے هوئي هی

تفصیل اِس اجمال کي یہہ ھی کہ ایسي جماعتوں میں پیدا کرنے والے اکثر غلام ہوا کرتے تھے جسقدر آن سے پیدا ھوسکتا تھا مالک پیدا کراتے تھے اور مالکوں کي نفسانیت اور بے دردي جسقدر کم دلانے کي اجازت دیتي اُتنا کم دیتے تھے مگر پس‌انداز جبري بھي راس‌المال کي افزایش کا باعث نہوتا اگر مالک غلاموں کے برضامندي خود اُس میں سے کچھہ نہ بچاتے جتنا غلام پیدا کرتے اور صرف میں نہ لاتے تھے اگر اُس سب کو مالک اپنے صرف میں لے آتے تو وہ اپنے راس‌المال کو نہ بڑھا سکتے اور غلامان زاید کي پرورش و پرداخت نکرسکتے پرورش کرنا غلاموں کا حاوي ھی اِس تصور کو کہ پرورش کرنے کے ماقبل کچھہ پس‌انداز جمع تھا یعني کم سے کم غذا تو ذخیرہ میں جمع تھي ممکن ھی کہ یہہ پس‌انداز مالک نے جمع نہ کیا ھو بلکہ غلاموں نے بحالت آزادي فراہم لایا ھو اور غصب و لڑائي جو باعث زوال آزادي ھوئي اُسي نے پس‌انداز مجتمع کو فتاح کیطرف منتقل کردیا چند صورتیں ایسي ھیں کہ اُن کے اندر راس‌المال کے جمع ھونے کا طریق پس‌انداز کے مفہوم کے مطابق نہیں ھوتا مثلاً اگر یہہ کہا جاے کہ طریق بڑھانے راس‌المال کا صرف یہي ھی کہ مقدار پس‌انداز کي زیادہ کیجاے تو شاید یہاں سے یہہ تصور کیا جائیگا کہ آدمیوں کو اپني معاش اور حاجات میں تنگي کرني چاھیئے مگر ظاھر ھی کہ جو شی محنت کے پیدا کرنیکي قوت میں باعث توفیر کا ھوگي وھي ایسے ذخیرہ پیداوار زاید کو وجود میں لائیگي کہ جس سے پس‌انداز کیا جاے اور نتیجہ اُس کا صرف یہي نہیں ھوگا کہ راس‌المال بلا زیادہ تنگي معاش کے بڑھیگا بلکہ اھل جماعت باوجود زیادتي صرفہ ذاتي کے راس‌المال کو بھي بڑھا سکینگے اِس صورت میں بھي جو زیادہ بچت رھیگي وہ بھي پس‌انداز کہلائیگي ھرچند زیادہ صرف ھوگا مگر مقدار کثیر بچ بھي رھیگي اِس صورت میں صرف کي نسبت سے پیدایش زیادہ ھوگي اور ھم یہہ کہہ سکتے ھیں کہ پس‌انداز زیادہ ھوا پیدایش کي نسبت سے کم خرچ کرنے کا نام بچت ھی اور بھي

مخزن افزایش راس‌المال هی کچهہ ضرور نہیں کہ مطلق کم خرچ کرنے سے راس‌المال بڑھایا جاے خلاصہ یہہ کہ پیدایش سے کم خرچ کرنا یا خرچ سے زیادہ پیدا کرنا باعث بچت یعنی پس‌انداز هی اور یہی بچت یا پس‌انداز مخزن راس‌المال هی *

۵ تیسرا مسئلہ اصولي متعلق راس‌المال کے اور مسئلہ پیوستہ سے زیادہ هم پیوند یہہ هی کہ راس‌المال هرچند بچائي هوئي شی کا نام هی تاهم وہ صرف میں آتا هی مفہوم بچت کا اُس کو حاوي نہیں هی کہ جو شی بچائي جاے وہ صرف میں نہ آئے یا اُس کا صرف ملتوي رهے بلکہ اِس امر کو کہ بصورت صرف هونے کے اُس شخص کے صرف میں نہ آئے جسنے اُس سے بچایا یا پس‌انداز کیا هو اگر شی مذکور کو آیندہ کے صرف کے لیئے رکھہ چھوڑیں تو اِس کا نام ذخیرہ کرنا هی اور جبتک شی مذکور ذخیرہ میں رهیگي صرف میں نہ آئیگي اگر اُسکو راس‌المال گردان کر کام میں لگائیں تو ضرور صرف هوجائیگي گو مالک کے صرف ذاتي میں نہ آئے ظاهر هی کہ کام میں لگانے کیوقت اُس کے ایک حصہ کا مبادلہ اوزار اور آلات سے هوجاتا هی اور یہہ اوزار اور آلات بہ تمادي ایام برتاؤ میں آنے سے گھس جاتے هیں دوسرے حصہ کا معاوضہ بیج اور مصالحہ سے هوتا هی اور یہہ پیدایش کے عمل میں صرف هوجاتے هیں تیسرا حصہ مزدوروں کو اُجرت میں ملتا هی اور وہ اُن کے مایحتاج میں خرچ هوتا هی اگر مزدور اپني اُجرت سے کچھہ پس‌انداز کرتے هیں تو اُسکو وہ کسي ساهوکار کي دکان یا کارخانہ میں جمع کردیتے هیں اور وهاں وہ بطور راس‌المال کے کام میں لگ کے صرف هو جاتا هی *

یہہ امر جو اوپر مذکور هوا ایک بڑي مثال اِس بات کي هی کہ مسایل اُصولي پر اِس فن کے توجہہ کامل کرني ضرور هی مسئلہ مذکور الصدر سمجہا مسایل سے اِس فن کے بہت هي سیدها اور آسان هی مگر اُسکي تفہیم میں جسقدر سہو کي هوگي اُسپر اُسکي کیفیت ظاهر نہوئي

هوگي يهه مسئله جب اول دفعه عوام کے سامنے بيان کيا جاتا هی تو اکثر
اسکو باور نهين کرتے اور جهلا کے خيال مين تو يهه بات هرگز نهين آتي
که جو شی بچائي جاتي هی وه صرف مين آتي هی اُن کے
نزديک بچانا گويا جمع کرنا هی اور يهه بچانا اُنکے نزديک پسنديده
و قابل جواز هی بشرطيکه بچانے والا پس‌انداز کو بخيال پرورش و
پرداخت اپنے قبايل يا کسي اَور کام کے جمع کرے مگر اُنکے خيال مين
يهه بات نهين آتي که بچت اَور لوگون کو فائده پهونچاتي هی بچانا
اُنکے نزديک اسکے هم معني هی که کوئي چيز واسطے اپني ذات خاص
کے ذخيره کيجاے اور خرچ کرنا اُنکے نزديک بچائي هوئي چيز کا اور
لوگون مين تقسيم کردينا هی جو آدمي اپنا مال کو غير پيدا کرنے والے
صرف مين لگاوے اُسکي نسبت يهه لوگ ايسا کهتے هين که اُسنے
لوگون کو فيض پهونچايا اور ايسے آدمي کو يهه لوگ بهت عزيز رکهتے
هين حتی که جو آدمي دوسرے کے مال کو به بهانه قرض يا عاريت
ليکے خرچ کرڈالے اُسکو بهي وه دل سے عزيز رکهتے هين اور اُسکي فيض‌رساني
کي تعريف مين فرماتے هين که ديکهو يهه کيسا سخي اور بافيض هی
واضح رہے ناظرين اوراق هو که يهه غلطي اِس وجهه سے وجود پاتي هی
که بچانے اور خرچ کرنے کے جو نتائج هين اُنمين سے چندهي پر توجهه
هوتي هی اور باقي کے نتايج جو نظر سے دور رهتے هين وه ذهن مين بهي
نهين آتے جو شی بچائي جاتي هی اُسکے تعاقب مين نظر فقط صندوق
خيالي تک جاتي هی اور وهان اُسے مقفل چهوڑ ديتي هی اور جو شی
صرف مين آتي هی اُسکا پيچها باصره وهين تک کرتي هی که وه نوکرون
اور تاجرون کے هاتهه مين پهونچ جاے يعني دونون صورتون مين نظر
ديکهنے والے کي عموما منزل اخير تک نهين جاتي بچانا باراده پيدايش
آينده اور صرف کرڈالنا اول منزل مين اپنے عملون کے ايک دوسرے کے مطابق
هين يعني دونون صورتون مين اُنکا اول نتيجه صرف هی يعني ايک

حصہ دولت کا غارت کیا جاتا هی فرق اِتنا هی کہ اشیاے صرف اور صرف کرنیوالے مختلف هوتے هیں ایک صورت میں آلات گھس جاتے هیں مصالحہ صرف هو جاتا هی اور مزدوروں کو جو کپڑا اور غذا ملتي هی وہ صرف میں آجانے سے غارت هوجاتي هی دوسري صورت میں اشیاے حظایظ کا زوال برروے کار آتا هی پس یہاں تک باعتبار دولت ملکي کے نتیجہ دونوں عملوں کا ایک هي هوتا هی یعني ایک مقدار معین دولت کي غارت هوجاتي هی مگر دوسرے قسم کے صرف میں اول هي منزل صرف کي منزل اخیر هوا کرتي هی یعني ایک حصۂ معین پیداوار محنت کا غایب هوجاتا هی اور اُسکا کچھہ نشان باقي نہیں رهتا بخلاف اِسکے جو آدمي پس‌انداز کرتا هی وہ ایام صرف میں اُسکے محنتي لوگوں کو بر سر کار رکھتا هی اور یہہ محنتي صرف مذکور کا عوض کرتے جاتے هیں اور آخر کار کل صرف کا عوض کامل معہ افزایش کے وجود میں لاتے هیں اور چونکہ اِس عمل کي بلا نئي بچت یا پس‌انداز کے لانعد مراتب تک تکرار هوسکتي هی تو جو شی ایکبار بچائي جاتي هی آسکے ذریعہ سے باندازِ آسکي مقدار کے محنتي براے دوام پرورش پاسکتے هیں اور آسکي بدولت یہہ محنتي سال بسال اپني معاش معہ نفع کے پیدا کرتے رهتے هیں *

اصل کیفیت اِن معاملات کي جو صفائي سے لوگوں کے ذهن میں نہیں آتي اِسکا یہہ سبب هی کہ روپیہ کا قدم درمیان هی چونکہ سارا صرف بذریعہ روپیہ کے هوتا هی اِس لیئے اُسي پر سب کي نظر پڑتي هی اور چونکہ اُسکي ذات کو زوال نہیں آتا وہ فقط ایک کے هاتھہ سے دوسرے کے هاتھہ میں چلاجاتا هی اِس لیئے لوگوں کو اُس مال کے زوال پر نظر نہیں رهتي جو غیر پیدا کرنے والے صرف میں غارت هو جاتا هی اِس لیئے ظاهر کے دیکھنے والے یہي سمجھتے هیں کہ مسرف کے هاتھہ سے دولت نکلکر دوسرے کے هاتھہ میں چلي گئي ایسا

سمجھہ لینا گویا دولت اور روپیہ کو ایک هي شی تصور کر لینا هی دولت جو زوال پذیر هوئي روپیہ نہیں تها وہ تو سامان حظایظ کو مشتمل تهي جو روپیہ سے خریدي گئي تهي اور چونکہ یہہ سامان بلا عوض زوال پذیر هوئے اِس لیئے بمقدار اُنکي قیمت کے کل جماعت بےمایہ هوگئي شاید بعض صاحب فرمائینگے کہ سامان حظایظ مثل شراب و اشیاے سواري و آرایش وغیرہ از قسم غذا و اوزار اور مصالحہ کے نہیں هیں اور وہ کسي حالت میں پرورش اور پرداخت میں محنت کے صرف نہیں هو سکتے وہ تو لا محالہ غیر پیدا کرنے والے صرف میں کام آئینگے اِس صورت میں ظاهر هی کہ جماعت کي دولت کا زوال تو اُسي وقت هوا جب وہ بنایا گیا نہ کہ جب وہ صرف میں آیا محرر اوراق اِس امر کو وهیں تک تسلیم کرتا هی جہاں تک دلیل کے لیئے ضرورت هی اور کہتا هی کہ یہہ اعتراض بہت بر محل هوتا اگر سامان مذکور ایسے ذخیرہ موجود سے بنایا جاتا کہ جسمیں جبر نقصان نہوا کرتا مگر چونکہ جب تک صرف کرنے والے موجود هوا کرتے هیں یہہ سامان بنتا هي رهتا هی بلکہ جتني مانگ زیادہ هوتي هی اُتنا هي مقدار میں زیادہ بنایا جاتا هی اندریں صورت اگر مسرف هزار روپیہ سال فضولي میں خرچ کرنا چاهے تو هزار روپیہ کے انداز میں وہ محنت کرنے والوں کو ایسي چیزوں کے بنانے میں مصروف رکھیگا جو پیدا کے عمل میں کچھہ کام نہ آئینگي اور محنت اِن لوگوں کي باعتبار افزایش دولت ملکي کے بیکار جائیگي اور جسقدر غذا اور مصالحہ اور اوزار سال بسال یہہ محنتي صرف کرینگے اُسي قدر مقدار ذخیرہ اهل جماعت کي جو عمل پیدایش میں کام آتا هی کم هوتي جائیگي جس انداز سے اهل جماعت میں میلان واسطے صرف کرنے اشیاے حظایظ کے هوا کرتا هی اُسي انداز سے محنت ملک کي اشیاے مذکور کے بنانے میں مایل هوتي هی اور نتیجہ اِسکا صرف یہي نہیں هوتا کہ پیدا کرنے والي محنت کا کام گھٹ جاتا هی بلکہ غذا اور آلات

وغیرہ جو وسایل اُس کام کے ہوتے ہیں بمقدار کم وجود رکھتے ہیں
المختصر پس‌انداز کرنا کل جماعت کو ہمراہ ہر فرد کے دولتمند کرنا ہی
اور خرچ † کرنا مفلس یعنی جماعت عموماً بمقدار اُس سرمایہ کے جو
پرورش اور امداد میں پیدا کرنے والی محنت کے صرف ہوتا ہی دولتمند
ہوتی جاتی ہی اور بہ انداز اُس سرمایہ کے جو وہ اپنے ذاتی خرچ میں
صرف کرتی ہی مفلس *

† مخفی نرہے خاطر ناظرین اوراق رہے کہ جتنی دولت مسرف خرچ کر ڈالتا ہی
وہ بچشم ظاہر اوسکی جیب سے نکلکر خرچ ہو جاتی ہی مگر معلوم رہے کہ وہ
کلیۃ دولت ملکی سے زایل نہیں ہوتی کیونکہ خود فضولی میں مسرف کے ایسے اسباب
جمع آتے ہیں جو کسی قدر زوال دولت کا عوض کرتے رہتے ہیں مثلاً بیان ہی کہ
اول تو مسرف حساب کے رکھنے میں بے پروا ہوا کرتے ہیں اور دولت کی اونکو کچھہ
قدر نہیں ہوتی اونکے خادم مالک کو غافل پا کے اوسکے عین‌المال سے غبن کر کے اپنا
گھر بھرتے ہیں، اور چونکہ اکثر اونمیں کے جز رس اور کفایت شعار ہوتے ہیں اس
غبن کیئے ہوئے مال میں سے کچھہ حصہ صرف ذاتی میں کفایت سے خرچ کرتے ہیں
اور باقی کو بنام بیوپارمیں لگاتے ہیں جو حصہ مال غبن کا بیوپار میں لگا وہ گو جیب
سے مسرف کے نکل گیا مگر دولت ملکی سے زایل نہیں ہوا دوسری صورت یہہ ہی کہ
مسرف خرید و فروخت کے کام میں محتاط نہیں ہوتے اونکو جنس مطلوب سے غرض
ہوتی ہی قیمت کا کچھہ خیال نہیں ہوتا اکثر ایسا ہوا کرتا ہی کہ کہ جو اشیاء
اونکے صرف میں آتی ہیں وہ بازاری نرخ سے دوچند اور سہ‌چند قیمت پر اونکو ملا
کرتی ہیں جب یہہ اشیاء صرف میں آنے کے سبب سے زایل ہو جاتی ہیں تو گویا
کل قیمت اونکی جو مسرف کی جیب سے گئی زایل نہیں ہوئی ملکی دولت میں سے
تو اوسی قدر زایل ہوئی جسقدر اشیاء مذکور کی قیمت اصلی تھی جس قدر تاجروں اور
بیوپاریوں نے مال کی اصلی قیمت سے زیادہ دام لیئے وہ اونکو بچ رہے یعنی وہ مسرف
کی جیب سے نکل کے بیوپاریوں کی جیب میں آگئے دولت ملکی سے زایل نہیں ہوئے
تیسری صورت جب مسرف کے دل میں دفعتاً کسی خاص شی کے زیادہ صرف کرنے کا
شوق پیدا ہوجاتا ہی اور جنس کی معمول سے زیادہ رسد نہیں ہوتی تو اُسکی قیمت
چڑھتی ہی حتی کہ خریدنا اُس کا استطاعت سے معمولی خریداروں کے باہر ہوجاتا ہی
اور وہ اُس کے صرف کرنے سے ہاتھہ کھینچ لیتے ہیں اِس صورت میں کل افزودہ
قیمت جنس مذکور کی جیب سے مسرف کے جاتی ہی اور اصلی قیمت نسبت سے
جسقدر بیوپاری زیادہ قیمت لیتے ہیں وہ اُن کے راس‌المال میں رہتی ہی *

۴ اب پھر مسئلہ اصولی کی طرف رجوع کی جاتی ہی واضح ہو
کہ جو شی پیدا کی جاتی ہی وہ صرف میں آتی ہی خواہ پس‌انداز ہو
خواہ دیگر اشیاء جو عوام کے نزدیک صرف میں آتی ہیں اور پس‌انداز
اُسیقدر جلد صرف ہوتا ہی جسقدر کہ دیگر اشیاء مگر حقیقت اِس مسئلہ
کی احتجاب سے زبان متعارف کے مستور رہتی ہی مثلاً جب عوام زمانہ قدیم
کی دولت کا ذکر کرتے ہیں یا اُس مال کا جو بزرگوں سے ارث میں وارثوں
کو پہنچتا ہی تو یہہ قیاس کیا جاتا ہی کہ جو دولت پہلے وقت کے
لوگوں سے اِس زمانہ کے آدمیوں کی طرف منتقل ہوئی اُس کو پیدا ہوئے
زمانہ گذرا یعنی سال حال میں کوئی حصہ راس‌المال ملک کا بجز اُسکے
جو مقدار سابق پر افزود ہوا پیدا نہیں ہوا مگر صورت اصلی اِس معاملہ
کی اِس قیاس کے خلاف ہی کیونکہ ہر ملک کی دولت موجود کا
حصہ کثیر سال حال ہی میں لوگوں کی محنت سے پیدا ہوا کرتا ہی
اگر غور سے دیکھا جاے تو دریافت ہوجائیگا کہ کل دولت جو کسی
ملک میں اب موجود ہی اُس کا تھوڑا ہی حصہ شاید دس برس پہلے
وجود میں آیا ہوگا پیدا کرنے والے راس‌المال موجود میں سے بجز مکانات
اور کارخانوں اور آلات اور کلوں کے شاید دس برس پہلے کچھہ وجود نہ رکھتا
ہوگا اور ان اشیاء میں سے بھی چند ہی قایم رہی ہوتیں اگر اُن کی درستی
اور مرمت اِس عرصہ میں بصرف محنت جدید نہوئی ہوتی زمین

---

دولت ملکی سے زایل نہیں ہوتی اور چونکہ بہ سبب زیادتی قیمت کے معمولی خریدار
دو جنس کے صرف کرنے سے باز رہتے ہیں تو بقدر قیمت اُسقدر جنس کے جو وہ صرف
کرتے اُن کو بچت رہتی ہی اور یہہ بچت مسرف کی فضولی کے کچھہ حصہ کا عوض
کرکے دولت ملکی میں اسقدر زوال نہیں آنے دیتی جتنا دوسری صورت میں برروے کار
آتا اگر باوجود گرانی قیمت کے معمولی خریدار اجناس گران کے خریدنے اور صرف میں
لانے سے باز نہ آئیں تو افزودہ قیمت اُن کی جیب سے نکل کے بیوپاریوں کی جیب میں
داخل ہوگی دولت ملکی سے تو اوسی قدر زایل ہوگی جسقدر شی صرف شدہ کی اصلی
قیمت ہوگی

البتہ قایم رھتی ھی اور وھي ایسي شی ھی جو قایم رھتي آئي ھی ھر شی
جو پیدا ھوتي ھی زوال پاتي ھی اور بعض اشیاء تو ایسي ھیں کہ اُن میں
زوال بہت جلد راہ پاتا ھی اکثر قسمیں راس‌المال کي باقتضاے طبیعت
اِس قابل نہیں کہ دیر تک قایم رہ سکیں اشیاء مصنوعي میں سے چند ھي
ایسي ھیں کہ اُن کو دیر تک قیام رہ سکتا ھی روضۂ تاج گنج اور جامع
مسجد دھلي اور اِس قسم کي دیگر عمارات البتہ مرمت ھونے کے سبب
سے دیر سے برپا ھیں مگر معلوم رھے کہ یہہ عمارات پیدایش کے عمل کي
اعانت کے لیئے نہیں بنائي گئي ھیں باستثناء نہروں اور پلوں اور تالابوں اور
بندوں اور کنوؤں کے اُن عمارات سے جو محنت کے کاموں میں مدد
دیتي ھیں چند ھي شاید ایسي ھونگي جو مدت‌دراز تک قایم رہ سکیں
اِس قسم کي عمارتیں ٹوٹنے اور بگڑنے سے سلامت نہیں رہ سکتیں اور اُن کو
اِس نظر سے مستحکم بناتے ھیں کہ دیر تک قایم رھیں کفایت بوي نہیں
راس‌المال کا قایم رھنا اِسپر موقوف نہیں ھی کہ اُسکي حفاظت کیجاے
بلکہ اس پر کہ بار بار پیدا کیا جاے ھر حصہ راس‌المال کا برتاؤ میں آنے
کے سبب سے زوال پاتا ھی اور عموماً یہہ زوال اُس کے پیدا ھوتے ھی
صورت ظہور کي پکڑتا ھی مگر جو اشخاص اُس کو غارت کرتے ھیں وہ
غارت کرنے کے عمل میں اُس کو زیادہ پیدا کرتے جاتے ھیں راس‌المال کا
بڑھنا آبادي کي افزایش کے مشابہہ ھی جو آدمي پیدا ھوتا ھی وہ
مرتا ھی مگر ھرسال تعداد پیدا ھونے والوں کي مرنے والوں کي تعداد سے
زیادہ ھوتي ھی اور آبادي اِس لیئے روز بروز ترقي پکڑتي ھی گو حال کي
آبادي میں اُن لوگوں میں سے کوئي نہو جو پچاس یا ساٹھہ برس پہلے
موجود نہیں *

۷ یہہ دایمي صرف میں آ جانا اور پھر پیدا ھونا راس‌المال کا اُس
امر کي توضیح کرتا ھی جو کہ اکثر باعث تحیر ھوتا ھی یعني اکثر دیکھنے
میں آتا ھی کہ ایک ملک حالت تباھي سے بہت جلد آسودگي حاصل

کرتا ہی تھوڑے ہي زمانہ میں جمیع اثار تباہي اور خرابي کے جو زلزلوں اور طوفانوں اور جنگ و پیکار سے صورت ظہور کي پکڑتے ہیں زایل ہوجاتے ہیں غنیم ملک کو احراق اور گردن زني سے تباہ کرڈالتا ہی اور سارا مال منقولہ جو اُس میں ملتا ہی یا تو اُس کو ضایع کرتا ہی یا مال غنیمت سمجھکر اپنے ملک کو لیجاتا ہی اور جمیع باشندہ ملک مغلوب کے تباہ اور خستہ حال ہوجاتے ہیں مگر تھوڑے ہي دن بعد اِس تباہي کے وہ اپني اصلي حالت کي طرف آسودگي اور فارغ‌البالي کے عود کرتے ہیں اور یہہ قوت اصلاح جس کو مدبر طبیعت کہتے ہیں یا تو باعث تحیر ہوتي ہی یا واسطے ثبوت عجیب قدرت پس‌انداز کے جو عرصہ قلیل میں سخت تباہي کا جبر کر سکتي ہی بطور دلیل کے پیش کي گئي ہی مگر معلوم رہے کہ اِس معاملہ میں کوئي امر غیر معمولي کہ باعث تحیر ہو پایا نہیں جاتا کیونکہ جن اشیاء کو غنیم تباہ کرتا ہی وہ ہاتھہ سے خود اہل جماعت کے تھوڑے عرصہ میں غارت ہو جاتیں اور جو دولت یہہ لوگ جلد دوبارہ پیدا کرتے ہیں اُسکے پیدا کرنے کي ضرورت پیش آتي اور ہر حال میں وہ پیدا کي جاتي دونوں صورتوں میں بجز اِسکے اور کسي بات میں فرق نہیں آتا کہ ایک صورت میں پیدا کرنے والوں کو عمل پیدایش میں پیداوار سابق کے صرف کرنے پر دسترس نہیں ہوتي ہی اور دوسري صورت میں ہوا کرتي ہی پس یہاں سے ظاہر ہی کہ امکان جلد جبر ہوجانے مصائیب اور نقصان کا موقوف ہی اُوپر عدم تباہي آدمیوں ملک کے یعني اگر محنت کرنے والے بوقت غلبہ غنیم کے ملک سے خارج نہ کیئے جائیں اور بعد تباہي بھوکے نہ مریں تو وہ اپني محنت اور اپنے ہنر و علم سے باستعانت اپني زمین کے جسکو زوال نہیں آتا اور کارخانجات کے جنمیں تھوڑا نقصان راہ پاتا ہی مثل سابق کے پیداوار طیار کر سکینگے کیونکہ لوازم پیدایش سے اکثر چیزیں اُنکے پاس موجود ہوتي ہیں اگر تباہي کے بعد اُنکے پاس اِس قدر غذا یا مال کہ وسیلہ غذا ہی بچ رہے کہ وہ زندہ اور کام کرنے کے لایق بنے رہیں تو تھوڑے ہي

دنوں میں وہ صرف اپنی معمولی محنت سے پہلے زمانہ کے برابر پیداوار طیار کرلینگے اور دولت اور راس‌المال بو مثل سابق کے قابض ہوجاینگے اور نہ یہہ معاملہ کچھہ عجیب قدرت پس انداز کے جیسا کہ عوام سمجھتے ہیں ظاہر کرتا ہی کیونکہ اِس صورت میں تنگی اختیاری نہیں ہوتی بلکہ بعلت مجبوری *

۸ جو روپیہ سرکار واسطے اخراجات لڑائی یا کسی اور غیر پیدا کرنے والے خرچ کے قرض لیتی ہی وہ چونکہ عموماً راس‌المال ملک سے کھنچ آتا ہی اِس لیئے بموجب اُصول مذکورالصدر کے لازم آتا ہی کہ اِس قرضہ سے ملک بےمایہ ہوجاے مگر بارہا اُسکے خلاف دیکھنے میں آیا ہی یعنی جن دنوں میں اِس قسم کا صرف زیادہ ہوا ہی اُنہیں دنوں میں ملک کے اندر زیادہ ترقی پائی گئی ہی اور متجاوز دولت ملکی میں بجاے اُسکے کہ زوال راہ پائے زیادہ وسعت اور گنجایش ہوئی ہی اور اِن ظاہری آثار ترقی کو دیکھہ کے اکثر اہل فن نے خصوصاً اور عوام نے عموماً غلطی کہا کے غیر پیدا کرنے والے صرف کو پیدا کرنے والے صرف پر شرف دیا ہی اُن جمیع اسباب کو کہ جنسے یہہ نتیجہ خلاف اُصول مذکورالصدر کے نکلتا ہی ہم اِس مقام پر بہ تفصیل بیان نہیں کرتے مگر واسطے توضیح کے ایک صورت کہ بدترین ہی فرض کرتے ہیں فرض کرو کہ جو روپیہ سرکار نے امسال قرض لیکے ضایع کر ڈالا وہ کلیہ کسی پیدا کرنے والے کام سے کہ جسمیں وہ واقعی لگا تھا کھنچ آیا پس بمقدار قرضہ مذکور کے امسال راس‌المال ملک گھٹ گیا اب ہم کہتے ہیں کہ جو یہہ قرضہ بدرجہ غایت زیادہ نہو تو اِس صورت مفروض میں کوئی ایسا سبب وجود نہیں رکھتا کہ جسکے باعث سے سال آیندہ میں راس‌المال ملک اُس قدر زیادہ نہو جسقدر کہ ہمیشہ ہر سال ہوا کرتا تھا کیونکہ زر قرضہ اُس حصہ کو تو راس‌المال کے مشتمل نہیں ہو سکتا جو آلات اور اوزار اور عمارت کو حاوی ہی وہ تو کلیہ اُسی حصہ سے راس‌المال کے کھنچیگا جس سے

اُجرت محنت کرنے والوں کی ادا کی جاتی تھی اور اُسکے گھاٹے جانے سے البتہ محنت کرنے والوں کو زحمت پہونچیگی لیکن جو محنت کرنے والے بھوکے نہ مریں یا اُنکی اُجرت کچھہ قدر کم ہو جاے یا صاحبان خیر اُنکی مدد کریں تو کوئی وجہہ نہیں ہی کہ اُنکی محنت سے سال آیندہ میں اُس قدر پیدا نہو جتنا کہ سابق پیدا ہوتا تھا اور جو یہہ لوگ اُتنا ہی پیدا کریں جتنا پہلے پیدا کرتے تھے تو بمقدار اُن لاکھوں روپیہ کے جو اُنکی اُجرت میں کم دینے پڑے اُنکے کام سے لگانے والوں کو بچت ہوگی اور جو نقصان راس‌المال ملک میں ہوا تھا اُسکا فوراً جبر ہوجائیگا مگر معلوم رہے کہ یہہ جبر محنت کرنے والوں کی تکلیف اور ضیق معاش سے ہوگا پس یہاں سے ظاہر ہی کہ ایسے ایام غیر پیدا کرنے والے صرف کے اُن لوگوں کے حق میں ایام بہتری ہوسکتے ہیں جنکی فراغبالی کو عوام ملک کی سوسبزی اور بہتری پر محمول کرتے † ہیں اہل فن میں اِس امر پر گفتگو ہی کہ جو روپیہ سرکار کو واسطے اخراجات لڑائی کے مطلوب ہو وہ ایکبار بذریعہ محصول کے ملک سے وصول کیا

---

† مگر یاد رکھنا چاہیئے کہ جنگ و پیکار کے زمانہ میں صرف اتنا ہی نہیں ہوتا کہ پیدا کرنے والے کام سے راس‌المال کھنچ جاتا ہی بلکہ محنت کرنے والے بھی کار مذکور سے علحدہ ہوجاتے ہیں — جو روپیہ پیدا کے کام سے کھنچ جاتا ہی اُسمیں سے کچھہ تو اُنہیں محنتی لوگوں کو جو کام سے الگ ہوئے ہیں یا اوروں کو واسطے انجام دینے غیر پیدا کرنے والی محنت کے اُجرت میں دیا جاتا ہی اور نتیجہ اسکا یہہ ہوتا ہی کہ جو آدمی پیدا کرنے کی محنت سے علحدہ ہوکر فوج وغیرہ میں بھرتی ہوتے ہیں اُنھوں کا کچھہ نقصان نہیں ہوتا مگر راس‌المال والوں کو نفع نہیں پہونچتا اور لڑائی کے اخراجات کے سبب سے ملک کا پیداوار عام رو بکمی لاتا ہی — اگر کسی ملک کی لڑائی کے اخراجات کے لیئے روپیہ تو غیر ملکوں سے بطور خراج کے لیا جاے اور سپاہ خود اُسی ملک کے آدمیوں سے بھرتی کی جاے تو اُجرت محنتی لوگوں کی بجاے گھٹنے کے زیادہ ہوجائیگی اور اہل راس‌المال کو جو محنتی لوگوں سے کام لیتے تھے فائدہ تام نہ پہونچیگا اور بعلت اِسکے کہ محنتی پیدا کرنے والے محنت انجام نہیں دیتے دولت ملکی میں کمی راہ پائیگی — اگر خود اُسی ملک کے آدمی فوج میں بھرتی نہ کیئے جائیں مگر روپیہ اُسی ملک کا اخراجات لڑائی میں صرف ہو تو مزدور اُس ملک کے تکلیف اُٹھائینگے اور اہل راس‌المال نفع میں رہینگے اور پیدایش کے مخازن دایمی میں کمی نہوگی

جاے یا بطور قرض کے لیا جاے اور فقط سود اُسکا لوگوں سے بذریعہ محصول سال بسال وصول کیا جاے جو تقریر اُوپر آچکي هی اُس سے یہہ تو عیاں هی کہ جو روپیہ لڑائي یا کسي اور غیر پیدا کرنے والے خرچ میں صرف کیا جاتا هی اُس سے بوجہہ کم هوجانے راس‌المال کے پیدا کي محنت کرنے والوں کو تکلیف پہونچتي هی کچھہ قدر اِس تکلیف کے بچانے کے واسطے بعض اهل فن کي راے هی کہ زر مطلوبہ سرکار قرض لیا جاے اور فقط سود اُسکا بذریعہ محصول کے سال بسال وصول کیا جاے تا کہ محنت کرنے والوں کو بہت تکلیف نہ پہونچے اور کل بار اِس روپیہ کا ایک هي دفعہ لوگوں پر نہ پڑے مگر گروہ مخالف اِس راے کو باین وجہہ پسند نہیں کرتے کہ زر مطلوبہ چاهے بطور قرضہ کے لیا جاے چاهے بذریعہ محصول کے وہ تو ایک هي بار راس‌المال ملک سے ادا کیا جائیگا اور راس‌المال کے کم هونے سے جو خرابي پیدا هوتي هی وہ دونوں صورتوں میں پیدا هوگي بلکہ قرضہ کي صورت میں اتني اور خرابي هوتي هی کہ براے دوام سال بسال سود ادا کرنا پڑتا هی اور قرضہ سر پر بنا رهتا هی اِس سے تو یہي بہتر هی کہ کل زر مطلوبہ ایک بار بذریعہ محصول وصول کرلیا جاے همارے نزدیک بھي یہي قول قرین صواب هی مگر اِتنا یاد رکھنا چاهیئے کہ یہہ قول اُسي صورت میں درست هی کہ سرکار زر مطلوبہ اپنے هي ملک سے بطور قرض وصول کرے اور یہہ روپیہ اُس راس‌المال سے ادا کیا جاے جو واقعي پیدا کے کام میں لگا هو مگر عمل درآمد میں همیشہ ایسا نہیں هوا کرتا بعض اوقات ایسا اتفاق هوتا هی کہ جو روپیہ سرکار قرض لیتي هی وہ غیر ملکوں کے مالدار اور ساهوکار دیتے هیں یا خود اُسي ملک کے کہ جہاں مطلوب هی زر فضول سے کہ جو پیدا کے کام میں نہیں لگا هی دیا جاتا هی ایسي صورتوں میں قرض لینا بہتر هی اِس سے کہ بذریعہ محصول کل زر مطلوبہ ایکبار لوگوں سے وصول کیا جاے *

۹ اب هم عنان توجهہ کو ناظرین اوراق کے چوتھے مسئلہ اصولي کي طرف جو راس‌المال سے تعلق رکھتا هی منعطف کرتے هیں اکثر آدمي یا تو اُس پر فکر هي نہیں کرتے یا اُس کي حقیقت کو اچھي طرح سے نہیں سمجھتے مسئلہ مذکور یہہ هی کہ مدار پرورش اور پرداخت اور کام سے لگانے پیدا کرنے والي محنت کا موقوف هی راس‌المال پر جو محنت مذدور کو کام سے لگانے میں لگتا هی نہ مقدار پر مانگ اشیاے مصنوعي کے جو اختتام پر محنت مذکور کے طیار هوتي هیں یعني مانگ اشیاے مصنوعي کي بمنزلہ مانگ محنت کے نہیں هوتي یعني مانگ کو اشیاے مصنوعي کي کمي یا بیشي میں مقدار محنت کے کچھہ دخل نہیں هی وہ تو صرف اِس امر کي دلال هی کہ محنت اور راس‌المال کس خاص کام میں محنت کے لگایا جاے وہ صرف محنت کي جہت تعین کرتي هی نہ اُس کي مقدار کمي اور زیادتي محنت کي مقدار پر راس‌المال کے موقوف هوتي هی یعني جس قدر راس‌المال زیادہ هوتا هی اُسیقدر زیادہ محنت کرنے والے کام سے لگ سکتے هیں فرض کرو کہ بازار میں مخمل کي مانگ بہت زیادہ هی اور اُسکي خرید کے لیئے روپیہ بھي موجود مگر اُسکا کارخانہ جاري کرنیکے لیئے راس‌المال نہیں هی اب هم کہتے هیں کہ اِس مانگ کے زیادہ هونے سے کچھہ حاصل نہیں جب تک اور کارخانوں سے راس‌المال کھنچ کے مخمل کے کارخانہ میں نہ لگیگا نہ مخمل طیار هوگي اور نہ وہ خریدي جائیگي اِلا اُس صورت میں کہ خریدار بدرجہ غایت بے تاب هوں اور زر قیمت پیشگي دیکر مخمل کا کارخانہ جاري کرائیں پس عیاں هی کہ جب یہہ لوگ اپني آمدني کو راس‌المال میں تبدیل کرینگے اور نیا کار خانہ جاري کرائینگے تب مخمل کے کاریگروں کي پرورش کا باب کہلے گا *

اب صورت مفروض کو اولٹ دو یعني فرض کرو کہ مخمل بنانے کے لیئے راس‌المال بافراط موجود هی مگر مخمل کي مانگ نہیں پس مخمل نہ بنائي جائیگي کوئي ایسا سبب وجود نہیں رکھتا کہ اهل

راس‌المال مختمل کے بنانے کو اور چیزوں کے بنانے پر ترجیح دیں دستکار
اور دستکاروں کے مزدور خریداروں کی خوشی کے لیئے سامان نہیں بناتے
بلکہ بغرض فراہم لانے اپنی اشیاے حاجات کے اور؛ چونکہ اُن کے پاس
راس‌المال اور محنت کہ لوازم پیدایش سے ہیں موجود ہی یا تو وہ کوئی
ایسی شی پیدا کرینگے جسکی بازار میں مانگ ہوگی یا درصورت نہونے
مانگ کے خود ہی اُن چیزوں کو؛ بنائینگے جسکی اُنہیں ضرورت ہی
پس معلوم ہوا کہ کام سے لگانا محنتی لوگوں کا خریداروں پر موقوف نہیں
ہوتا بلکہ راس‌المال پر مگر ناظرین اوراق کے ذہن نشین رہے کہ ہم اُن
نتایج کو حساب میں نہیں لیتے جو کسی تبدل کے دفعتاً بروے کار آنے سے
پیدا ہوتے ہیں اگر کوئی شی بقدر حاجت طیار ہو جاے اور بعد
طیاری کے اُس کی مانگ دفعتاً نہ رہے تو یہہ امر ایک نئی صورت پیدا
کرتا ہی جسمیں راس‌المال واقعی ایسی شی کے بنانے میں صرف ہوجاتا ہی
جسکی کسیکو ضرورت نہیں ہوتی پس ظاہر ہی کہ راس‌المال مذکور تلف
ہوگیا اور کام سے لگا رہنا مزدوروں کا موقوف ہوا نہ اِس وجہہ سے کہ مانگ
نہیں رہی بلکہ اِس سبب سے کہ راس‌المال نہیں رہا پس یہہ صورت
ہمارے مسئلہ اُصولی کے لیئے عیار نہیں بن سکتی عیار واجبی تو وہی
صورت ہوگی جسمیں تبدل بتدریج بروے کار آئے اور متوقع ہو اور جسمیں
راس‌المال ضایع نہو یعنی دستکاری کسی شی کی بتدریج اِس سبیل سے
موقوف ہوجاے کہ جیسے آلات گھستے جائیں اُنکی ترمیم نہو اور جو
روپیہ بکری سے شی مذکور کے آتا جاے وہ پھر اُس شی کے بنانے میں
مستغرق نہ کیا جاے پس راس‌المال نئے کارخانہ میں لگانے کے لیئے فراہم
ہوجائیگا اور اِس نئے کارخانہ میں اُس سے اُتنے ہی مزدوروں کی پرورش
ہوگی جتنوں کی پہلے کارخانہ میں جو بندھوا ہوا کرتی تھی اہل جماعت
کو اِس تبدل سے البتہ اتنا نقصان اُٹھانا پڑیگا کہ دستکار اور مزدور اُس
سرمایہ علم و ہنر سے جو اُنہوں نے پہلے کام میں حاصل کیا تھا اِس نئے

کام میں نفع تام نہ اُٹھا سکینگے تاہم محنتی کام کر سکتے ہیں اور جو
راس‌المال اُنکو سابق برسرکار رکھتا تھا وہ اب بھی یا تو پہلے ہی
کارخانہ داروں کے ہاتھہ کے تلے یا اوروں کے جو اُسے قرض لینگے اُنھیں پہلے
محنتیوں یا اوروں کو کام سے لگائیگا یہہ مسئلہ اُصولی کہ خریدنا شی
مصنوعی کا کام سے لگانا مزدوروں کا نہیں ہوتا اور کہ دلال محنت کی
مانگ کی وہ اُجرت ہوا کرتی ہی جو کسی شی کے پیدا ہونے کے پہلے
ہوتی ہی نہ مانگ شی مذکور کی بعد پیدایش کے اِس قدر توضیح طلب
ہی کہ جہاں تک ہوسکے اُسکی تصریح کے لیئے مثالیں دینی چاهیئیں
عوام کے نزدیک تو یہہ مسئلہ معما سے کم نہیں اور اهل فن سے کہ جنکا
قول مسند هی چند هی ایسے هیں کہ جنکی نظر اُسپر برابر رهی هی
باقیوں نے گاہ گاہ ایسا بیان کیا هی کہ جو آدمی اشیاے مصنوعی کو کہ
ثمرہ محنت هی خرید کرتا هی در حقیقت محنت کو کام سے لگاتا هی
اور یہہ شخص محنت کی مانگ کو اُسی طریق سے وجود میں لاتا هی
جس طریق سے کہ خریدار محنت بعد دینے اُجرت کے مزدوروں کو
بلا واسطہ غیرے اگر محنت کی مانگ سے وہ مانگ مراد لی جاے جو
اُجرت کو محنتی لوگوں کے زیادہ کرے یا جسکے سبب سے تعداد باکار
مزدوروں کی زیادہ هوجاے تو همارے نزدیک مانگ اشیاے مصنوعی
کی مانگ محنت کی نہیں هی جو آدمی سامان خرید کرتا هی
اور اُس کو اپنی ذات پر صرف کرڈالتا هی وہ مزدوروں کو کچھہ
نفع نہیں پہنچاتا نفع توڑھی پہنچاتا هی جو اپنی ذات پر کم
صرف کرتا هی اور اِس کمی صرف سے جو پس‌انداز رهتا هی اُس کو
بطور اُجرت محنتی لوگوں کو دیتا هی اور اُنھیں کام سے لگاتا هی
اِس مسئلہ کو بخوبی ذهن میں جمانے کے لیئے هم ایک مثال دیتے
هیں فرض کرو کہ زید کے پاس کچھہ سالانہ آمدنی هی اِس آمدنی
کو وہ دو طریق سے صرف کرسکتا هی یعنی یا تو اُس کے ایک حصہ کو

اُجرت میں نجاروں اور معماروں اور چاہ کنوں اور باغبانوں وغیرہ کے ڈیکے اُن سے کوئی اور مکان اور باغات وغیرہ طیا کرائے یا بجائے اِسکے حصہ مذکور سے مخمل اور لیس خرید کے اپنی ذات پر صرف کرے *

اب امر تنقیح طلب یہہ ہی کہ اِن دونوں طریق سے خرچ کے کونسا طریق مزدوروں کی رفاہ اور پرورش کا زیادہ باعث ہوتا ہی یہہ تو صاف ظاہر ہی کہ جن مزدوروں کو زید پہلی صورت میں باکار رکہیگا وہ دوسری صورت میں بیکار ہوجائینگے مگر جو ہماری رائے کے مخالف ہیں فرماتے ہیں کہ اُن کے بیکار ہوجانے سے کیا ہرج ہی جیسے وہ بیکار ہوگئے ویساہی مخمل بنانے والوں اور لیس بننے والوں کے رزق کا دروازہ کہل گیا مگر ہماری حجت یہہ ہی کہ دوسری صورت میں زید بذات خود مزدوروں کی پرورش نہیں کرتا وہ صرف اِس امر کا تصفیہ کرتا ہی کہ کوئی غیر شخص مزدوروں کو کس کام میں لگائے زید مخمل بنانے والوں کو اپنے روپیہ سے روزانہ اُجرت نہیں دیتا وہ شی طیار کو جو دوسروں کی محنت اور راس‌المال سے بنی ہی مول لیتا ہی وہ نہ آپ مزدوروں کو اُجرت دیتا ہی نہ اپنا راس‌المال لگاتا ہی اُجرت اور راس‌المال مخمل اور لیس کے کارخانہ والے اپنا لگاتے ہیں فرض کرو کہ زید ہمیشہ اپنی آمدنی کو نجاروں اور معماروں وغیرہ کی اُجرت میں صرف کرتا تہا اور یہہ مزدور اُجرت مذکور سے اپنا سامان معیشت کہ جو محنت اور راس‌المال سے طیار ہوتا تہا خرید کرتے تہے مگر اُس نے آپ اپنا طریق بدل ڈالا اور یہہ ارادہ کرلیا کہ آگے کو میں مخمل خریدا کرونگا پس ظاہر ہی کہ اِس طریق کے بدلنے سے اُس نے مخمل کی مانگ کو وجود دیا مگر جب تک مخمل کی رسد زیادہ نہو تب تک اُس کو جنس مذکور نہیں مل سکیگی اور رسد زیادہ نہیں ہوسکتی تا وقتیکہ راس‌المال زیادہ نہو *

اب فرمائیئے کہ راس‌المال زاید کہاں سے آئے زید کے طریق کے بدلنے سے راس‌المال ملک کہ پیدا کے کام میں لگا تہا کچہہ زیادہ نہیں ہوا پس

ظاہر ہی کہ اِس افزودہ مانگ کے برابر مخمل سرانجام نہوسکتی اگر آسی سبب نے کہ جسنے مانگ بڑھائي بقدر ضرورت راس‌المال کو کسي اور کام سے مستخلص نہ کیا ہوتا جو روپیہ فی‌الحال زید مخمل کي خرید میں صرف کرنا چاہتا ہی سابق معماروں اور نجاروں وغیرہ کو اُجرت میں ملتا تھا اور یہہ لوگ اُس سے سامان معیشت مول لیتے تھے یہہ سامان اُن کو یا تو اب مطلق نہ ملیگا یا کچھہ حصہ اُس کا بوجھہ رقابت اور مزدوروں کو نقصان پہنچا کے ملیگا پس جس محنت اور راس‌المال سے بزمان سابق اِن معماروں اور نجاروں وغیرہ کا سامان معیشت بنایا جاتا تھا اُس کے لیئے کام نہ رہیگا اور یہہ محنتي اور اہل راس‌المال لامحالہ کسي اور کام کي تلاش کرینگے اور شاید مخمل بنانے پر متوجہہ ہوجاوینگے اِس تقریر سے ہماري مراد یہہ نہیں ہی کہ وہي محنتي اور اہل راس‌المال جو پہلي اشیاء معیشت مذکورالصدر بناتے تھے اب مخمل بنائینگے مگر ہزاروں اولٹ پھیر سے آخرکار نتیجہ وہي پیدا ہوگا راس‌المال ملک میں اِس قدر تھا کہ دو کاموں میں سے ایک کام بنایا جاے یعني یا تو سامان معیشت یا مخمل دونوں کاموں کے انجام دینے کے واسطے راس‌المال نہیں تھا یہہ امر تو زید کي مرضي پر موقوف تھا کہ کون سا کام انجام پائے جو آس نے مخمل کا لینا پسند کیا تو مزدور بے سامان معیشت رہے واسطے زیادہ توضیح کے صورت مفروض کو پلٹ دو یعني فرض کرو کہ زید ہمیشہ مخمل مول لیتا تھا مگر آس نے اب ارادہ کیا کہ مخمل نہ لوں اور جس روپیہ سے مخمل لیتا تھا آس سے محنت کرنے والوں کو بذات خود کام سے لگاؤں اگر راے عوام کي صحیح ہو تو اِس تبدل طریق سے زیادہ مزدوروں کي پرورش کا باب نہیں کھلنا چاہیئے صرف یہہ نتیجہ پیدا ہونا چاہیئے کہ مخمل بنانے والوں کي طرف سے کام بجانب معماروں اور نجاروں وغیرہ کے منتقل ہوجاے مگر جو نظر تعمق سے دیکھا جاے تو معلوم ہوگا کہ جو رقم پرورش میں مزدوروں کے صرف

هوتي تهي اُس كي مقدار كل ميں افزايش هوگئي مخمل بنانے والے
به علم اِس امر كے كه مانگ مخمل كي كم هوگئي اپنے راس‌المال كو
بوجهه كم بنانے جنس مذكور كے مستخلص كرينگے اور يهه راس‌المال
مستخلص وهي نهيں هی جو زيد اپنے مزدوروں كو ديتا هی وه تو دوسري
رقم جداگانه هی پس اب بجاے ايك رقم كے دو رقميں واسطے پرورش
مزدوروں كے جمع هوجائينگي مخمل بنانے والوں سے كام بطرف معماروں
اور نجاروں كے منتقل نهوگا اُن كے ليئے تو كام كا دوسرا باب كهلے گا اور
مخمل بنانے والوں كي طرف سے كام دوسرے مزدوروں كي طرف شايد جو
سامان معيشت مزدوروں كا بنائينگے منتقل هو جائيگا بلاشبهه بعض
صاحب يهه كهه سكتے هيں كه جو روپيه مخمل كي خريد ميں صرف
هوتا هی وه هرچند مقدار راس‌المال ميں افزايش نهيں كرتا مگر
راس‌المال مستغرق كو خلاص كرتا هی هرچند وه نئي مانگ محنت كي
پيدا نهيں كرتا مگر مانگ حال كے بنا ركهنے كا وسيله هی كيونكه جبتك
مقدار مخمل كا راس‌المال جنس مذكور ميں مستغرق رهيگا اُس تك
وه پرورش اور پرداخت ميں مزدوروں كے نهيں لگ سكتا جبتك مخمل
نه بك جاے اور جو روپيه اُس كے بنانے ميں صرف هوا هی اُس كا عوض
خريدار كے روپيه سے نهولے تب تب محنت كي مانگ وجود نه پائيگي
پس يهه كهه سكتے هيں كه مخمل بنانے والے اور مخمل خريدنے والے
دو جداگانه راس‌المال نهيں ركهتے راس‌المال تو ايك هي هوتا هی
جو مشتري كي جيب سے بايع كي جيب ميں منتقل هو جاتا هی
اگر مشتري بجاے مخمل لينے كے مزدوروں كو كام سے لگائيگا تو راس‌المال
مذكور بجاے اسكے كه مخمل والوں كي طرف منتقل هو اوروں كي طرف
منتقل هوجائيگا يعني جتني مانگ محنت كي ايك جانب كم
هوجائيگي اُتني هي دوسري جانب بڑه جائيگي اب هم كهتے هيں كه
تمهيد اِس دليل كي درست هی كيونكه استخلاص راس‌المال كا مزدوروں

کے حق میں واقعی وھی نتیجہ دیتا ھی جو کہ وجود میں لانا نئے
راس المال کا اگر زید ھزار روپیہ کی مخمل خریدے تو وہ مخمل
بنانے والوں کو واقعی اِس لائق کرتا ھی کہ نامبردگان ھزار روپیہ
مزدوروں کی پرورش میں صرف کریں جو اُنکی مخمل نہ بکتی تو وہ
ھرگز مزدوروں کی پرورش نہ کرسکتے اگر مخمل کو بجز زید کے کوئی
دوسرا نہ خریدے اور زید یہہ ارادہ کرلے کہ میں آگے کو اپنا روپیہ معماروں
اور نجاروں وغیرہ کی پرورش میں صرف کرونگا تو بلا شبہہ زید نئی
مانگ محنت کی پیدا نہیں کرتا کیونکہ درحالیکہ وہ ھزار روپیہ
پرورش میں مزدوروں کے صرف کرتا ھی ھزار روپیہ مخمل بنانے والوں کے
برباد کردیتا ھی مگر واضح رہے ناظرین اوراق رھے کہ اِس دلیل میں
اُن نتائج کو جو کسی تبدل کے یکایک بروے کار آنے سے پیدا ھوتے ھیں
اُن نتائج کے ساتھہ مخلوط کردیا ھی جو خود تبدل مذکور سے پیدا
ھوتے ھیں اگر مشتری خریدنا مخمل کا موقوف کردے اور جو روپیہ
اُسکے بنانے میں صرف ھوتا تھا وہ برباد ھوجاے تو البتہ خرچ کرنا اُسکے
روپیہ کا پرورش میں معماروں اور نجاروں کے بمنزلہ وجود میں لانے نئے
راس المال کے نہوگا صرف اِنتقال کار ایک کی جانب سے دوسری جانب
صورت وقوع کی ہوگی ہم جو کہتے ھیں کہ نئے مزدوروں کی پرورش کا
باب کہلتا ھی اُسکی صورت یہہ ھی کہ جب تک مخمل بنانے والوں کا
راس المال مستخلص نہیں ہوگا تب تک در حقیقت یہہ باب نہ کہلیگا
مگر کون نہیں جانتا کہ جو رسادہ کافی دیا جاے تو ھر کام سے روپیہ
خلاص ھو سکتا ھی اگر مخمل بنانے والے کو بوجہہ نہ پہنچانے حکم
خریدار کے پہلے سے کمی مانگ کی اطلاع ھو جاے تو بقدر ھزار
روپیہ کے وہ مخمل نہ بنائیگا اور اُسکے راس المال میں سے بقدر ھزار روپیہ
کے خلاص ھو جائیگا فرض کرو کہ پہلے سے اُسکو اطلاع نہ ھوئی اور جو
مخمل حسب عادت اُسنے بنائی اُسمیں سے بقدر ھزار روپیہ کے پڑی رھگئی

اگلے سال تاوقتیکہ پچھلے سال کی باقی نہ بک جائیگی یا تو وہ مطلق مخمل نہ بنائیگا یا کم بنائیگا اور جب کل جنس بک جائیگی تو اُسکے پاس اُسیقدر راس‌المال واسطے باکار رکھنے مزدوروں کے موجود ہوجائیگا جتنا سابق تھا البتہ اِتنا ہوگا کہ کچھہ حصہ اُسکے راس‌المال کا بجاے مخمل بنانے والوں کے اَور قسم کی محنت کرنے والوں کی پرورش میں صرف ہوگا جب تک یہہ صفائی نہولیگی محنت کی مانگ کی جہت صرف بدل جائیگی آسکی مقدار میں افزونی نہوگی مگر صفائی ہوتے ہی مانگ زیادہ ہوجائیگی یعنی بجاے ایک رقم ہزار روپیہ کے جو مخمل کے بنانے میں لگتی تھی اب دو رقمیں ایک تو وہی اور دوسری جو معماروں وغیرہ کی پرورش میں لگتی ہی موجود ہونگی یعنی اب دو جداگانہ رقمیں دو جداگانہ قسم کے مزدوروں کی پرورش کرینگی پہلے فقط ایک ہی رقم مخمل بنانے والے کی پرورش کرتی تھی اور دوسری رقم مشتری کی بمنزلہ ایک کل کے تھی جو مخمل والے کی رقم کو سال بسال کام سے لگائے رکھتی تھی *

جس مسئلہ اصولی کے قایم کرنے کے لیئے ہم حجت کرتے ہیں اور جو بعض کے نزدیک مسئلہ بدیہی اور بعض کے نزدیک معما سے کم نہیں ہی یہہ ہی کہ جو شی ہم اپنی ذات پر خرچ کرتے ہیں اُس سے مزدوروں کو نفع نہیں پہونچتا آنکو نفع اُسی سے پہونچتا ہی جو ہم اپنی ذات پر صرف نہیں کرتے بجاے اِسکے کہ ہم ہزار روپیہ سے اپنی ذات کے خرچ کے لیئے کمخواب اور شال اور شراب خریدیں اگر اُسی ہزار روپیہ کو اُجرت میں مزدوروں کو دیں تو مانگ اشیاے مصنوعی کی دونوں صورت میں برابر ہوگی یعنی ایک صورت میں تو کمخواب اور شال اور شراب کی مانگ بمقدار ہزار روپیہ کے ہوگی اور دوسری صورت میں آتے اور ایندھن اور کپڑہ وغیرہ کی مگر پچھلی صورت میں مزدوروں کی جماعت کے اندر ایک ہزار روپیہ کا سامان معیشت زیادہ تقسیم ہوگا

یعني همنے اپني ذات پر بمقدار هزار روپیه کے کم مال خرچ کیا اور جو
استعداد همکو اُس مال کے صرف کرنے کي تهي وہ مزدوروں کي طرف
منتقل کردي اگر ملک میں پیدا کم نهو تو جسقدر ایک شخص خاص
اپني ذات پر کم صرف کرتا هی آتناهي اوروں کے حصه میں که جنکي
طرف اِستعداد مذکورالصدر منتقل هوتي هی زیادہ آنا هی صورت مفروض
میں پرهیزگار آخرکار اپني ذات پرکم خرچ نهیں کرتا کیونکه جن مزدوروں
کو وہ اُجرت دیتا هی وہ اُس کے لیئے مکان یا کوئي اور شی بناتے هیں
جس سے وہ آگے کو مستفید هوگا مگر بهر حال اُس نے اپنے خرچ ذاتي کو
في الحال ملتوي رکها اور پیداوار حالیه ملک کے ایک حصه کو اپني
جانب سے مزدوروں کیطرف منتقل کردیا اگر بزمان آینده آسکي پرهیزگاري کا
بدل هوجاے تو یهه بدل پیداوار حال سے نهوگا بلکه اُس پیداوار سے جو
آگے کو طیار هوگي پس اِس شخص نے حال کي پیداوار کا حصه اوروں کے
صرف کے لیئے چهوڑا اور مزدوروں کو اُس حصه سے تمتع اُٹهانے کي
استعداد دي پس عیاں هی که وجود ایسي مانگ کا جو بننے تک کسي
شی مطلوبه کے ملتوي رهے اور پیشگي ندینا روپیه کا کاریگروں کو واسطے
بنانے شی مطلوبه کے مگر خرید لینا اُس کا بعد طیاري باداے کل صرف
جو اهل راس المال نے اُس کے بنانے میں اُٹهایا هی کسي نهج سے محنت
کي مانگ کو نهیں بڑهاتا اور جو روپیه اِس طریق سے صرف هوتا هی
جمیع نتایج میں باعتبار کام سے لگانے مزدوروں کے محض بیکار هی ایسا
صرف هرگز مزدوروں کے واسطے کام پیدا نهیں کرسکتا اگر کریگا تو لامحاله
اور کار خانوں میں که جاري هیں نقصان پهنچائیگا هرچند مانگ مخمل
کي باعتبار کام سے لگانے محنت اور راس کے بجز اِسکے اور نتیجه نهیں دیتي
که فلاں قدر راس المال اور محنتي اور کارخانوں میں سے مخمل کے کارخانه
میں کهنچ آئیں مگر اِس میں کارخانه دار مخمل کا بڑا فائدہ هی آسکے
حق میں مانگ کا کم هونا نقصان اُٹهانے کے برابر هی اور بالفرض اگر آسکا

طیار مال خراب نہو اور بک بهي جاے تاهم ممکن هی که اُس کو اتنا نقصان اُتهانا پڑے که وہ اپنے کارخانه کو بند کردینا مصلحت جانے بخلاف اِس کے مانگ کے زیادہ هونے کے سبب سے وہ اپنے کارخانه کو بڑهاتا هی اور زیاد راس‌المال لگاکے زیادہ نفع اُٹهاتا هی اور اپنے راس‌المال سے مال جلد جلد بناکے اور اُس کو جلد جلد بیچ کے محنتیوں کو علی‌الاتصل با کار رکهہ سکتا هی یا اُن کي تعداد میں افزایش کرسکتا هی پس مانگ کي افزوني کے سبب سے واقعي کسي خاص کارخانه میں اکثر ایسا هوا کرتا هے که راس‌المال معین سے زیادہ محنتي کام سے لگ سکتے هیں مگر یاد رکهنا چاهیئے که اِس کارخانه خاص میں راس‌المال اور محنت کو جو نفع رهتا هی وہ اور کارخانوں سے کهنچ آتا هی مگر تهوڑے دنوں میں حسب عادت جب اور کارخانوں سے راس‌المال بقدر حاجت اِس کارخانه خاص میں کهنچ آتا هی تو اِس نفع زاید کا نشان باقي نهیں رهتا مانگ کا بڑا دخل مبادله میں هی نه پیدایش میں اگر اشیاء کي کیفیت کلیه اور دایمي پر نظر کیجاے تو معلوم هوگا که پیدا کرنیوالے کے راس‌المال میں جسقدر زیادہ پیدا کرنے کي قوت هوتي هی اُسیقدر اُس کو زیادہ عوض ملتا هی بک جانا پیداوار کا اور پهر صرف هونا اُس کي قیمت کا خرید میں اور جنسوں کے نگاہ حقیقت‌بین میں صرف ایک تبادله هی مقادیر مساوي القیمت کا واسطے تسهیل کاروبار بایع اور مشتري کے کچهہ شک نهیں هی که کاموں کو بانٹ کے انجام دینے سے پیدا کرنیکي قوت محنت کي زیادہ هوجاتي هی اور اِسلیئے قوت تبادله باعث افزوني پیداوار هوتي هی مگر اِس صورت میں بهي عوض دینے والي محنت اور راس‌المال کي پیدایش هی نه مبادله تبادله چاهے جنس کا جنس سے هو چاهے جنس کا روپیه سے وہ تو صرف بمنزله ایک آله کے هی که جسکي استعانت سے هم اپنے راس‌المال اور اپني محنت کي عوض کو اسبي هیئت میں لے آتے هیں که جو همارے کاروبار کي تسهیل کا باعث هوتي هی وہ کبهي بذاتِ خود مخزن عوض نهیں هی *

۱۰ اصول ماسبق اُن دلایل اور مسایل کي ناراستي کو بپایہ ثبوت پہونچاتے هیں جنکو عوام هر روز نئي نئي صورتوں میں پیش کرتے هیں مثلاً بعض صاحب جنسے معقول باتوں کي اُمید تهي ارشاد فرماتے هیں که آمدني کے محصول کے جواز کے لیئے یہہ دلیل قایم کرني که یہہ محصول دولتمندوں اور اوسط درجہ کے آدمیوں پر پڑتا هی محض مغالطہ بلکه فریب دیتا هی کیونکه محصول مذکور چونکه دولتمندوں سے اُس سرمایه کو کهینچ لیتا هی جو وہ غربا پر خرچ کرتے اِس لیئے وہ غربا کے حق میں اُسي قدر باعث زبوني هی جسقدر لیا جانا اُسکا خود غریبوں سے *

اِس مسئلہ کے حسن و قبح کي نسبت هم اب راے دے سکتے هیں جس حصه کو اِس محصول کے بصورت نه لیئے جانے اُسکے سرکار میں محصول دینے والے راس‌المال میں تبدیل کرتے یا ملازموں کو تنخواہ دیں یا غیر پیدا کرنے والے محنتیوں کو اُجرت میں دیتے بمقدار اُسکے مانگ محنت کي بلا شبہہ محصول کے لینے سے کم هو جاتي هی اور غربا کا نقصان هوتا هی اور چونکه هر حالت میں یہہ نتیجه تهوڑا بہت ضرور پیدا هوتا هی اِس لیئے ممکن نهیں هی که محصول کسي ایسے طریق سے لیا جاے که اُسکا بار غربا پر نه پڑے مگر اِس میں بهي ایک حجت باقي رهتي هی اور وہ یہہ هی که بعد لینے محصول کے کیا سرکار زر محصول سے اُسي قدر محنتیوں کو اُجرت میں نهیں دیتي جس قدر محصول دینے والے بصورت نه ادا کرنے محصول کے اُنکو دیتے *

وہ حصه محصول کا جو در صورت نه داخل کرنے اُسکے سرکار میں محصول دینیوالے بخرید اشیاء اپني ذات پر خرچ کرتے کسي نہج سے بموجب اُصول مذکورالصدر کے غربا پر نهیں پڑتا وہ تو قطعي دولتمندوں پر پڑتا هی که جو سرکار میں محصول داخل کرتے هیں جهانتک اِس حصه کا قدم درمیان هی محنت کي مانگ بعد محصول کے اُتني هي رهتي هی جتني که سابق تهي ملک کا جو راس‌المال محنتي لوگوں کو پرسرکار

رکھتا تھا وہ بعد لینے محصول کے بدستور بنا رہیگا اور محنت کو باکار رکھیگا ملک کی پیداوار میں سے جس قدر پیداوار محصول کی پہلی محنتیوں کو اُجرت میں ملا کرتی تھی اُتنی ہی بعد محصول کے اُنکی پرورش کے لیئے موجود ہوگی اور اُنکو ملیگی جن لوگوں کی راے کے خلاف ہم گفتگو کرتے ہیں اگر اُنکا قول صحیح مانا جاے تو ممکن نہیں کہ بجز غربا کے کسی اور سے محصول لیا جاے اگر مقرر کرنا محصول کا اُس شی پر جو خرید میں پیداوار محنت کے صرف ہوتی ہی بمنزلہ لگانے محصول کے محنت کرنے والوں پر تصور کیا جاے تو کل محصول گویا محنت کرنے والوں کو دینا پڑے مگر یہی دلیل یہہ بھی ثابت کرتی ہی کہ محنتیوں پر محصول لگانا ممکن نہیں کیونکہ زرمحصول یا تو خرید میں اجناس کے یا اُجرت میں محنتیوں کے دیا جاتا ہی پس وہ محنتیوں کو مسترد ہوجاتا ہی پس محصول کے لینے میں یہہ عمدہ خوبی ہی کہ نہ وہ کسی پر نہیں پڑتا اِسی دلیل سے محنتیوں کا اِسمیں کچھہ نقصان نہیں ہی کہ جو کچھہ اُنکے پاس ہو اُنسے لے کے باقی افراد پر اہل جماعت کے تقسیم کر دیا جاے کیونکہ بموجب مسئلہ مذکورالصدر کے وہ تو اُنھیں میں صرف ہوگا *

واضح راے ناظرین اوراق ہو کہ یہہ غلطی اِس سبب سے سرزد ہوتی ہی کہ عوام معاملہ کی اصلی کیفیت پر بلا واسطہ نظر نہیں کرتے اُنکی نظر ظاہری دینے اور خرچ کرنے پر رہا کرتی ہی روپیہ دم بدم ایک سے دوسرے کی طرف منتقل ہوتا رہتا ہی جو اثر محصول کا روپیہ پر ہوتا ہی اگر اُس پر نظر کریں اور توجہہ کو اُس اثر کی تفہیم کی طرف مایل جو اشیاے صرف پر ہوتا ہی تو معلوم ہوجائیگا کہ جو لوگ محصول آمدنی کا ادا کرتے ہیں اُن کو واقعی اپنا خرچ کم کرنا پڑتا ہی اور جتنا خرچ یہہ لوگ کم کرتے ہیں اُتنا ہی بار محصول کا آن پڑتا ہی بخلاف اِسکے کہ جسقدر زر محصول میں سے یہہ لوگ پس‌انداز کرکے کار پیدایش

میں لگاتے یا پرورش میں غیر پیدا کرنے والے محنتیوں کے صرف کرتے
اُسیقدر اُس رقم سے کم ہوجاتا ہی جو پرورش میں محنتی لوگوں کے
صرف ہوتي مگر جو سرکار زر محصول سے اُتنا ھي روپیہ جتنا کہ
محصول دینے والے صرف کرتے اُجرت میں محنتیوں کے مثل ملاحوں اور
سپاھیوں اور برقندازوں وغیرہ کے اور اوتارنے قرض کے کہ جسکے سبب سے
راس‌المال میں افزایش ہوتي ھی خرچ کرے تو محصول کے لیئے جانے
سے محنتیوں کا کار و بار مطلق بند نہیں ہوتا بلکہ ممکن ھی کہ کچھہ
زیادہ ہوجاے اور کل بار محصول کا اُنھیں پر پڑتا ھی جنپر اُسکا ڈالنا
منظور تھا ملک کي پیداوار میں سے وہ سارا حصہ جو کوئي آدمي سواے
مزدور کے اپني ذات پر واقعي صرف کرتا ھی کسي نہج سے کچھہ بھي
محنت کي پرورش میں مدد نہیں کرتا صرف سے بجز صرف کرنےوالے کے
کوئي اور نفع نہیں اُٹھاتا ممکن نہیں ھی کہ ایک آدمي اپني آمدني
کو اپني ذات پر بھي صرف کرے اور اُسي کو اوُروں کو بھي صرف کرنے کو
دے لیا جانا ایک حصہ اِس آمدني کا سرکار میں بصیغہ محصول اھل
آمدني اور بھي اور لوگوں کو نقصان نہیں پہنچا سکتا اُس سے یا تو اھل
آمدني کا نقصان ہوگا یا اوروں کا پس واسطے دریافت کرنے اِس امر کے کہ
محصول سے کسکا نقصان ہوا ھمکو یہہ دیکھنا چاھیئے کہ اُس کے سبب سے
کسکو اپنا صرف کم کرنا پڑا جسکو صرف گھٹانا پڑا اُسي پر محصول پڑا *

## باب ششم

### درباب راس‌المال متعدي اور راس‌المال مستقر کے

۱ بنظر تکمیل توضیحات راس‌المال اِس امر کي ضرورت ھی کہ
کچھہ بیان اُن دو قسموں کا کیا جاے جن میں اھل فن راس‌المال کو
تقسیم کرتے ھیں جو فرق اِن اقسام میں ھی وہ بین ھی ھرچند اُس کو
ھمنے خصوصیت کے ساتھہ بیان نہیں کیا ھی مگر ابواب ماسبق میں

بارہا اُس کي طرف اشارت کي هی اِس مقام پر اِن اقسام کي صحت کے ساتھہ تعریف کرنے اور اُن کي چند کیفیتوں کو بیان کرنا مناسب معلوم هوتا هی واضح راے ناظرین اوراق هو که جو راس‌المال کسي شی کے بنانے میں لگتا هی اُس کا ایک جزو تو ایسا هوتا هی که بعد ایک دفعه کے استعمال کے وہ راس‌المال نہیں رهتا یعني بعد هولینے ایک عمل کے پھر اُس سے عمل پیدایش میں وهي کام جو پہلے نکلا تھا نہیں نکلتا یہہ حال اُس جزو راس‌المال کا هوتا هی جو مصالحه کو شامل هی مثلاً سجي اور چربي سے صابون بنایا جاتا هی مگر جب ایکبار اِن اشیاء سے صابون بنالیں تو اُنکي صفات سجي اور چربي کي زایل هوجاتي هیں اور وہ اِس لایق نہیں رهتیں که اُن سے پھر صابون بنائیں هرچند نیا مرکب که صابون هی دوسرے عملوں میں پیدایش کے کام دیسکتا هی اسي قسم میں اُس راس‌المال کو داخل کرنا چاهیئے جو اُجرت یا پرورش و پرداخت میں محنت کرنے والوں کي خرچ هوتا هی مثلاً روئي کاتنے والے کے راس‌المال کا وہ جزو جو اُجرت میں مزدوروں کو ملتا هی بعد خرچ هوجانے کے اُسکا راس‌المال نہیں رهتا اور جو حصه اِس اُجرت کا محنت کرنے والے اپني حاجات کے رفع کرنے میں اپني ذات پر خرچ کرڈالتے هیں وہ تو مطلق راس‌المال کي مد سے معدوم هوجاتا هی، هی که جسقدر اِس اُجرت میں سے مزدور پس‌انداز کرتے هیں اُسکو که ثمرہ نئي بچت هی نیا راس‌المال تصور کرنا چاهیئے جو راس‌المال اِس طریق سے اپنے کام کو عمل پیدایش میں ایک هي بار کے استعمال سے پورا کردیتا هی اور پھر اُس کام کے انجام دینے کے لایق نہیں رهتا اُسکو اصطلاح میں اِس فن کے راس‌المال معدي کہتے هیں هرچند اِس لفظ کو اِس قسم سے چنداں مناسبت نہیں هی مگر اهل فن نے اِس نظر سے اُسکو اپني اصطلاح میں داخل کیا هی که اِس قسم کے راس‌المال کي هر دفعه بفروخت پیداوار تجدید کرني پڑتي هی اور بعد تجدید اُس سے پھر بدینوجهه جدائي کرني پڑتي هی که وہ اُجرت

وغیرہ میں صرف ہوجاتا ہی یعنی وہ اپنے کام کو قایم بنا رہ کر انجام نہیں دیتا بلکہ تعدیہ سے *

دوسرا جزو کثیر راس‌المال کا آلات اور ادوات کو پیدایش کے کہ کم و بیش دیر پا ہوتے ہیں شامل ہوتا ہی اِس قسم کا راس‌المال تعدیہ سے کام نہیں دیتا بلکہ قایم بنا رہنے سے اور قوت عاملہ اُسکی ایکبار کے استعمال سے زایل نہیں ہوتی اِسی قسم میں مکانات اور کلیں اور آلات اور اوزار داخل ہیں بعض اِنمیں کے بہت پایدار ہوتے ہیں اور عمل اُنکا باعتبار آلہ پیدایش کے عمل ہاے پیدایش میں مدت دراز تک جاری رہتا ہی جو راس‌المال زمین میں واسطے دفعل لانے کسی اصلاح دایمی کے مستغرق کیا جاتا ہی یا کسی کارخانہ کو جاری کرنے میں اول صرف ہوتا ہی اُسکو بھی اسی قسم میں داخل کرنا چاہئے مثلاً صرف جاری کرنے کسی کان کا یا بنانے نہر یا تعمیر سڑک اور بندر کا جو راس‌المال اِس طرح کی ہیئت پایدار میں وجود رکھتا ہی اور جسکا بدل بتدریج زمانہ دراز تک ہوتا رہتا ہی اُسکو اِس فن کی اصطلاح میں راس‌المال مستقر کہتے ہیں *

راس‌المال مستقر میں سے بعض صنفوں کی گاہ گاہ یا وقتاً فوقتاً تجدید کرنی پڑتی ہی چنانچہ جمیع عمارات اور آلات کا یہہ حال ہی کہ بعد گذرنے کچھہ زمانہ کے بذریعہ مرمت اُنکی تجدید جزئی لازم آتی ہی اور آخر کار بوجہہ اندراس وہ ایسے بیکار ہوجاتے ہیں کہ عمل پیدایش میں اپنا کام نہیں دیسکتے اور مصالحہ میں داخل ہوجاتے ہیں بعض صورتیں ایسی بھی ہیں کہ اگر کوئی آفت ارضی یاسماوی نہ آجاے تو راس‌المال کے کلیہ تجدید کرنے کی ضرورت پیش نہیں آتی مگر اُسکو بنا رکھنے کے لیئے گاہ گاہ یا باوقات معینہ روپیہ خرچ کرنا پڑتا ہی مثلاً بندر یا نہر جو ایکبار بن جاے تو پھر اُسکو مثل کلوں کے دوبارہ بنانے کی ضرورت نہیں ہوتی اِلا اُس صورت میں کہ اُسکو کوئی دیدہ و دانستہ خراب کرڈالے یا آفات

ارضی و سماوی سے آسمیں خلل راہ پاے مگر اُسکی شکست و ریخت
کی درستی میں برابر خرچ پڑتا ھی کان کے جاری کرنے کا خرچ دوبارہ
نہیں پڑتا مگر جو اُسمیں سے پانی نہ نکالا جاے اور پانی نکالنے کے خرچ
کا کوئی متحمل نہو تو وہ جلد بیکار ہوجاتی ھی بدرجہ غایت قایم رہنے
والی صنف راس‌المال مستقر کی وہ ہوا کرتی ھی جسمیں زمین یا کسی
اور عامل طبیعی پر اِس غرض سے روپیہ صرف کیا جاتا ھی کہ اُسمیں
پیدا کرنے کی قوت زیادہ ہو جاے جھیلوں کو زیر زمین نالیاں بناکر خشک
کرنا یا سمندر سے زمین کا نکالنا اور آسکی حفاظت کے لیئے بندباندھنا یہہ
سب ایسی اصلاحیں ہیں کہ دایم رہ سکتی ہیں مگر نالیوں اور بندکی شکست
و ریخت کے درست کرنے میں روپیہ صرف ہوتا رہتا ھی علی‌ہذا زمین
میں ایسی کھادوں کا ملانا جو ہمیشہ آسمیں بنے رہیں اور اُسکی صفات
کو باعتبار اثر ہوا اور پانی کے بدل ڈالیں اِسی قسم کی اصلاح میں داخل
ھی مگر معلوم رہے کہ اِن صورتوں میں بھی واسطے بقاے قوت اصلاح کے
کبھی کبھی گو بمقدار قلیل روپیہ خرچ ہوتا ھی یہہ ساری اصلاحیں افزونی
بدل یعنی پیداوار کا باعث ہوتی ہیں اور بعد مجرا دینے خرچ مرمت
وغیرہ کے اِس افزودہ پیداوار میں سے پس انداز رہتا ھی اور یہہ پس‌انداز
اُس راس‌المال کا عوض ہوا کرتا ھی جو اصلاح کے بر روے کار لانے میں
بہ وہلہ اول مستغرق ہوتا ھی یہہ عوض مدام جاری رہتا ھی بخلاف
آسکے عوض اُس راس‌المال کا جو کلوں کے بنانے میں مستغرق کیا جاتا
ھی بعد بیکار ہونے کلوں کے موقوف ہوجاتا ھی جس زمین میں بطریق
صدر قوت پیدایش کی زیادہ ہوجاتی ھی اُسکی قیمت بھی بمقدار
قوت افزودہ کے بازار میں زیادہ ہوتی ھی اور اِسی خیال سے ایسا تصور
کیا جاتا ھی کہ جو راس‌المال اُسمیں مستغرق ہوتا ھی وہ افزودہ قیمت
میں زمین کے موجود رہتا ھی مگر اِس خیال سے کہ غلطی سرزد نہو
واضح راے ناظرین اوراق کیا جاتا ھی کہ راس‌المال مذکور بھی مثل دیگر

راس‌المال کے خرچ ہوجاتا ہی کیونکہ وہ تو پرورش اور پرداخت میں
اُن مزدوروں کے جنھوں نے اصلاح بر روےکار لائے اور شکست اور ریخت میں
اُن آلات کے جنسے اُنھوں نے اپنا کام انجام دیا صرف ہوگیا مگر اِتنی
بات ہی کہ وہ پیدا کے کام میں صرف ہوا اور اُسنے ایک نتیجہ پایدار
باقي چھوڑا یعني زمین کو زیادہ پیدا کرنے کي قوت دي ہم کہہ سکتے
ہیں کہ یہہ قوت افزودہ خود قوت زمین اور اُس راس‌المال کا نتیجہ ہی
جو زمین مذکور میں مستغرق ہوا ہی مگر چونکہ راس‌المال واقعي صرف
ہوگیا اور اب استرداد اُسکا ممکن نہیں اِس نظر سے یہہ قوت افزودہ اُسي
قوت سابقہ میں زمین کے شامل ہوگي جو اُسکو اپني ذات سے سابق
حاصل تھي پس ظاہر ہی کہ جو عوض اُسکے استعمال سے آگے کو حاصل
ہوگا وہ اُن قوانین پر موقوف نہوگا جنپر عوض محنت اور راس‌المال کا
موقوف ہوتا ہی بلکہ اُن قوانین پر جنکے بموجب عوض عاملان طبیعي
سے حاصل ہوتا ہی اور اِن قوانین کو انشااللہ ہم مقالہ دوم کے سولھویں
باب میں بتفصیل بیان کرینگے *

۴ راس‌المال متعدي اور راس‌المال مستقر مقدار پر خام پیداوار
ملک کے اپنا اپنا اثر بطریق جداگانہ کرتے ہیں راس‌المال متعدي چونکہ
ایکبارگي استعمال سے زائل ہوجاتا ہی یا مالک کے قبضہ سے نکل جاتا
ہی اِس لیئے جو پیداوار اُسکي ایکبارگي استعمال سے حاصل ہوتي ہی
وھي ایک مخزن ہی کہ جس سے راس‌المال مذکور کا جبر ہو اور مالک
کو نفع بھي ملے پس لازم آتا ہی کہ پیداوار مذکور اِتني ہو کہ دونوں
باتوں کا بدل کافي کرسکے یعني ایکبار کے استعمال کا محاصل مقدار میں
مساوي ہونا چاھیئے اُس راس‌المال کے جو صرف ہوا معہ افزوني کے
بمقدار نفع مگر راس‌المال مستقر کي صورت میں یہہ قید لازم نہیں کیونکہ
آلات اور ادوات میں ایکبار کے استعمال سے زوال کلي راہ نہیں پاتا پس
ضرور نہیں کہ راس‌المال مستقر کے ایکبار کے استعمال سے جو پیداوار

حاصل ہو اُس سے کل راس‌المال مذکور کا عوض ہوجاے اگر آلات اور ادوات کے ہر دفعہ کے استعمال سے اِس قدر عوض ملتا جاے کہ خرچ مرمت کا نکل آئے اور اُنکے نقصان جزئي کا جبر ہوجاے اور اُنکي کل لاگت کا انتفاع حاصل ہو تو کفایت کرتا ہی یہان صدر سے یہہ نتیجہ نکلتا ہی کہ اگر راس‌المال مستقر مین بکہي راس‌المال متمدي کے افزایش کي جاے تو اُس سے براے چندے محنت کرنے والوں کا نقصان ہوگا اور یہہ نتیجہ باعتبار کلوں کے ہي صادق نہیں آتا بلکہ باعتبار اُن جمیع اصلاحوں کے جنمیں راس‌المال مستغرق ہوتا ہی یعني جنمیں صرف ہوجانے کے سبب سے راس‌المال اِس لایق نہیں رہتا کہ محنتیوں اور مزدوروں کي پرورش کرسکے فرضکرو کہ ایک شخص اپني زمین کے تردد کا آپ اہتمام کرتا ہی اور سال بھر میں دو ہزار من غلہ سے مزدوروں کي کہ کہیتی کا کام کرتے ہیں پرورش کرتا ہی اور کہ اُن کي محنت سے سال کے اختتام پر دو ہزار چار سو من غلہ پیدا ہوتا ہی یعني کل راس‌المال پر فیصدي بیس من نفع رہتا ہی یہہ بھي فرض کرو کہ چار سو من غلہ سے وہ اپني حاجات رفع کرتا ہی اور دو ہزار من سے کہ اُس کا اصلي راس‌المال ہی کہیتي کا کام جاري رکھتا ہی اب فرض کرو کہ اِس شخص نے اپنے نصف راس‌المال سے اپني زمین کي اصلاح دایمي کي اور نصف مزدور سال بھر تک اِس کار میں اصلاح کے مصروف رہے اور کہ بعد ختم ہونے سال کے اُسکو زمین کے تردد کے واسطے صرف نصف مزدوروں کي ضرورت رہي اور کہ باقي نصف راس‌المال کو اُسنے مثل سابق کے زمین کے تردد میں صرف کیا پس ظاہر ہی کہ سال اول میں مزدوروں کي حالت میں بجز اِسکے اور کچھہ فرق نہ آئیگا کہ نصف حسب دستور سابق اُجرت تو پائینگے مگر بجاے عمل ہاے کاشتکاري کے زمین کي اصلاح کرینگے مگر سال آخر پر زمیندار کے پاس مثل سابق کے دو ہزار من غلہ کا راس‌المال نہوگا صرف ایکہزار من غلہ بطریق معمولي عوض میں اُس کے راس‌المال کے پیدا ہوگا یعني

اُس کو اب صرف ایک هزار من غلہ اور اُس اصلاح پر دست رس هوگي
جو اُس کي زمین میں هوئي هی اگلے سال اور سال هاے ما بعد میں وہ
صرف نصف مزدوروں سے کام لیگا اور قوت سابق کي نصف مقدار کو اُنمیں
صرف کریگا اگر اصلاح پائي هوئي زمین کم مقدار محنت سے دوهزار چارسو من
غلہ موافق سابق کے پیدا کرے تو مزدوروں کے نقصان کا جلد جبر هوجاے
کیونکہ ممکن هی کہ زمیندار اُس نفع کثیر سے جو اُس کو حاصل هو
پس انداز کرے اور اُس کو راس المال میں بڑهائے اور زیادہ محنتیوں کو
کام سے لگائے مگر ممکن هی کہ ایسي صورت پیش نہ آئے مثلاً فرض کرو
کہ اصلاح جو زمین میں هوئي هی بلا صرف کثیر براے دوام بني
رهیگي اب اگر زمیندار کو بجاے دو هزار چار سو من غلہ کے صرف ایک
هزار پانچ سو من غلہ حاصل هو تو اُسکو اصلاح سے نفع تام پهنچ جائیگا
کیونکہ اِس صورت میں پیداوار مذکور سے اُسکے هزار من راس المال کا
عوض هوجائیگا اور بجاے فیصدي بیس من کے پچیس من فیصدي کا
کل راس المال متعدي اور مستقر پر نفع ملیگا پس عیاں هی کہ اِسصورت
میں یہہ اصلاح حق میں زمیندار کے بہت نافع اور حق میں مزدوروں کے
بہت مضر هوگي اب فرض کرو کہ اصلاح نے موافق فرض کے نتیجہ نہیں دیا
یعني اُس کے سبب سے تعداد میں مزدوروں مطلوبہ سابق کے کچهہ کمي
نہوئي مگر اُس کے ذریعہ سے بہ صرف محنت سابقہ زیادہ پیدا هونے لگي
اور یہہ بهي فرض کرو کہ محنت مذکور کے ذریعہ سے جسقدر اب زیادہ
پیدا هوتا هی اُسکي ضرورت بهي هی اور اُسکے مول لینے کے لیئے خریدار
بهي موجود اِس صورت میں زمیندار کو تعداد میں مزدوروں کي تخفیف
نہوگي اور اُنکي اُجرت بمقدار سابق دیني پڑیگي اب یہہ اُجرت کہاں سے
آئي اُس کے پاس پہلا دو هزار من راس المال اب نہیں هی ایک هزار من
تو اصلاح میں خرچ هوگیا اور یہہ هزار من کسي نہج سے محنتیوں کي
پرورش نہیں کرسکتا اگر زمیندار چاهے کہ پہلي کے موافق مزدوروں کو

کام سے لگائے اور اُن کو پہلے ھي کے موافق اجرت بھي دے تو لازم آتا ھی
کہ یا تو وہ ھزار من غلہ کسي سے قرض لے یا کسي اور مخزن سے اِس
طرف کھینچ لائے اور کمي کو پورا کرے یہہ ھزار من یا تو باندازِ اپني مقدار
کے کسي اور کار میں محنتیوں کي پرورش کرتے ھونگے یا اُن سے اُن کي
پرورش کرنے کا ارادہ ھوگا وہ نئي پیدایش کا ثمرہ نہیں ھیں وہ تو ایک
کارخانہ سے جہاں ایک قسم کے محنتیوں کي پرورش ھوتي تھي دوسرے
کارخانہ میں جہاں دوسرے قسم کے محنتیوں کي پرورش ھوگي منتقل
ھوجائینگي اور اُنکے ذریعہ سے گو زمیندار اپنے راس‌المال متعدي کي کمي کا
جبر کرلیگا مگر کل ملک کے مجموع راس‌المال متعدي میں جو کمي ھوئي
ھی اُس کا جبر نہوگا جو صاحب فرماتے ھیں کہ کلوں کے استعمال سے محنت
کرنے والوں کا کسیطرح نقصان نہیں ھوتا اُنکي بڑي دلیل یہہ ھی کہ کلیں بوجہہ
گھٹانے خرچ پیدایش کے اجناس کو اِس قدر ارزاں کر دیتي ھیں کہ اُنکي
مانگ بدرجہ غایت بڑہ جاتي ھی حتی کہ اجناس مذکور کے بنانے کے
واسطے زیادہ محنتیوں کي ضرورت پیش آتي ھی مگر ھمارے نزدیک یہہ
دلیل اُتني سنگین نہیں ھی جتني یہہ لوگ اُسے سمجھتے ھیں قول اِن
صاحبوں کا بلا شبہہ اکثر صورتوں میں صحیح ھوتا ھی کیونکہ کچھہ شک
نہیں ھی کہ جتنے کاتب چھاپہ کي کلوں کے جاري ھونے سے بیکار ھوگئے
اُنکي نسبت سے حرف جمانے والے اور چھاپنے والے اور کاتب وغیرہ چھاپہ
خانوں میں کہیں زیادہ باکار ھیں علی‌ھذا تعداد اُن مزدوروں کي جو
روئي کي کلوں میں اب کام کرتے ھیں اُن کاریگروں کي تعداد سے بدرجہا
بیش ھی جو سابق کتائي اور پارچہ بافي کا کام کرتے تھے اِن مثالوں سے
یہہ بات ظاھر ھی کہ علاوہ اُس کثیر راس‌المال مستقر کے جو اِن کارخانوں
میں مستغرق ھو رھا ھی اُنمیں راس‌المال متعدي کا بھي بہت خرچ
ھی مگر جو یہہ راس‌المال اور کارخانوں سے کھنچ آیا ھو یا عوض اُس
راس‌المال کا جو کلوں کے بنانے میں خرچ ھوا اُس نئي بچت سے نہ کیا

گیا ہو جو بوجہہ اصلاح ہوئي بلکہ ملک کے راس‌المال عام سے تو فرمائیئے
کہ راس‌المال کے ایک کارخانہ سے دوسرے کارخانہ میں منتقل ہونے سے
مزدوروں کا کیا فائدہ ہوا جو نقصان آنکو بوجہہ مبدل ہونے راس‌المال
متعدي کے راس‌المال مستقر میں ہوا ہی آسکا جبر بذریعہ منتقل ہونے
باقي کے راس‌المال متعدي کے پرانے کارخانوں سے کسي نئے کارخانہ میں
کس طرح ہوسکتا ہی ہمارے نزدیک ساري دلیلیں جو واسطے ثابت کرنے
اِس امر کے پیش ہوئي ہیں کہ کلوں کے استعمال یا راس‌المال کو اصلاح
دایمي میں مستغرق کرنے سے براے چندے مزدوروں کا بنظر مجموع کچھہ
نقصان نہیں ہوتا خالي از غلطي نہیں جس کارخانہ خاص میں کلیں
مستعمل ہوتي ہیں آنمیں مزدوروں کا نقصان ہوتا ہی یہہ امر تو سب
بلا حجت تسلیم کرتے ہیں اور یہہ عیاں بھي ہی مگر بعض صاحب ایسا
فرماتے ہیں کہ اگر ایک کارخانہ میں مزدوروں کے واسطے کام نہ رہا تو
اِس سے کیا نقصان ہوتا ہی آنکے لیئے دوسرے کارخانوں میں اُتنا ہي کام
نکل آتا ہی کیونکہ جب ایک جنس خاص کے صرف میں بوجہہ ارزاني
بچت ہوتي ہی تو آسکے ذریعہ سے اہل صرف اور اجناس کو زیادہ صرف
کرتے ہیں اور اِس سبب سے اور قسم کي محنت کي مانگ زیادہ ہوجاتي
ہی یہہ تقریر بظاہر معقول نظر آتي ہی مگر ہم ابواب ماسبق میں
ثابت کر آئے ہیں کہ وہ حلیہ راستي سے معرا ہی کیونکہ مانگ اجناس
کي محنت کي مانگ سے جداگانہ ہی اِسمیں کچھہ شک نہیں کہ اہل
صرف کو بصورت ارزاني بعض اجناس صرف کے اور اجناس کے صرف
کرنے کي استطاعت حاصل ہوتي ہی مگر اِس استطاعت سے اجناس
مذکور پیدا نہونگي وہ تو اُسي وقت پیدا ہونگي کہ راس‌المال موجود ہو
اصلاح گو کسي کارخانہ سے راس‌المال کو اپنے اندر نہ کھینچ لے وہ کسي
راس‌المال مستغرق کو مستخلص نہیں کرتي پس فرضي افزایش پیدایش
اور باکار مزدوروں کي اور اجناس کے کارخانوں میں قوہ سے بفعل نہ آئیگي

اور بعض اهل صرف کي مانگ کي افزوني اور لوگوں کي مانگ کي کمي
سے هم پله هوجائيگي يعني اُن اجناس کي مانگ نه رهيگي جنکو مزدور
که بوقوع اصلاح بيکار هوگئي سابق صرف کرتے تهے اول تو اِن بيکار مزدوروں
کي پرورش نهوگي اور اگر هوتي تو دو طريق سے يعني يا بذريعه رقابت يا
خيرات مگر اِن دونوں صورتوں ميں وه اُس قوت سے حصه لينگے جو
سابق به تمامه اور لوگ خرچ کرتے تهے *

۳ تاهم اُس طريق پر نظر کر کے که جسکے بموجب در حقيقت عمل
هوتا رهتا هي همکو يقين نهيں آتا که عمل پيدايش کي اصلاحيں منفعت
کرنے والوں کے حق ميں باعتبار اُنکے مجموع کے کبهي چند روز کے ليئے بهي
باعث مضرت کا هوتي هيں اگر يهه اصلاحيں دفعتاً بدرجه غايت بروے کار
آتيں تو البته باعث مضرت هوتيں کيونکه اِس صورت ميں جزو کثير راس المال
کا جو اُنميں مستغرق هوتا ضرورتاً ملک کے راس المال متعدي سے کهنچ آتا
مگر يهه اصلاحيں بتدريج بروے کار آتي هيں اور بهت کم ايسا اتفاق
هوتا هي که اُن کے وقوع ميں لانے کے ليئے راس المال متعدي اور کارخانوں
سے جهاں وه پيدايش کے کام ميں لگا هو کهينچ ليا جاے يهه اصلاحيں
در حقيقت اُس انتفاع سے کي جاتي هيں جو سال بسال کارخانه داروں
کو هوا کرتا هي همارے نزديک ايک بهي مثال شايد ايسي نه مليگي
جس ميں راس المال مستقر بدرجه غايت بڑه جاے اور راس المال متعدي
اُسي نسبت سے زياده نهو کم مايه ملکوں ميں پيدايش کے عمل کے اندر
اصلاحيں کثرت سے نهيں هوتيں مستغرق کرنا راس المال کا زمين ميں باميد
حصول عوض دايمي کے يا کام لينا کل هاے بيشقيمت سے درحقيقت يهه
معني رکهتا هي که باميد نفع آينده حال ميں نقصان اُٹهايا جاے اور
دلالت کرتا هي اول تو مال کي حفاظت کامل پر دوم کاروبار صنعت
کي چستي پر سوم مال جمع کرنے کي خواهش با اثر پر جس جماعت

میں دولت روز بروز بڑھتی جاتی ہی اُس کے لیئے اِن دونوں باتوں کا
ہونا ضروریات سے ہی اگرچہ حسب بیان صدر محنت کرنے والوں کا
نقصان صرف اُسی صورت میں نہوگا کہ جب راس المال مستقربکمی
راس المال متعدی بڑھایا جاے بلکہ اُس صورت میں بھی کہ راس المال
مذکور کی کثرت اسقدر زیادہ اور جلد کی جاے کہ وہ اُس افزایش
کی مانع اُٹھے جو آبادی میں ہوا کرتی ہی مگر معلوم کہ رھے عمل
دراصل میں کبھی ایسی صورت پیش نہیں آتی کیونکہ کوئی ملک
ایسا نہیں ہی کہ جس کا راس المال مستقر اُس نسبت سے
زیادہ بڑھے جو راس المال مذکور اور راس المال متعدی میں ہوا
کرتی ہی جو راس المال پرانے کارخانوں میں لگا ہوتا ہی اُس کی
مقدار کثیر کو مستخلص کرنا اور اُسکو کسی کارخانہ جدید میں لگانا
آسان امر نہیں ہی اِس میں بڑی مشکلیں پیش آتی ہیں اور انہیں
مشکلوں کے سبب سے راس المال متعدی کو کوئی اس قدر سرعت اورکثرت
سے اصلاحوں میں مستغرق نہیں کرتا کہ محنت کرنیوالوں کی پرورش
معمولی میں خلل راہ پائے قطع نظر اس سے بالفرض اگر اصلاحیں
تھوڑے دنوں کے لیئے ملک کی پیداوار اور راس المال متعدی کی مقدار
کو کم بھی کردیں تاہم ممکن نہیں کہ بامتداد زمانہ وہ دونوں کی افزونی
مقدار کا باعث نہوں یہہ اصلاحیں راس المال کے عوض کو زیادہ کرتی ہیں
اور اِس افزونی سے یا تو اہل راس المال کو بوجہہ کثرت منافع یا
خریداروں کو بوجہہ ارزانی اجناس فایدہ ہوتا ہی ہر دو صورت میں
ایک رقم بچت کی ایسی وجود پاتی ہی جس سے سرمایہ جمع ہوسکتا
ہی اور دستور ہی کہ جب نفع زیادہ ہوتا ہی تب اہل نفع کو جمع کرنے
کی طرف زیادہ رغبت ہوتی ہی جو مثال ہمنے پہلے فرض کی تھی
اُسمیں اصلاح کا یہہ نتیجہ ہوا تھا کہ بجاے دو ہزار چار سو من غلہ کے
مقدار پیداوار کی ایک ہزار پانسو من سال رہ گئی تھی مگر نفع اہل

راس المال کا چار سو من سے پانسو من ہو گیا تھا اب اگر پھہ ایکسو من
فاضل پس انداز کیا جاے تو ظاہر ہی کہ مدت چند سال میں آس
ہزار من کا عوض ہوجائیگا جو راس المال متعدی سے اصلاح زمین میں
پہنچ گیا تھا جس کارخانہ میں اصلاح کی جاتی ہی اسمیں ضرور کاروبار
بڑھایا جاتا ہی اور یہہ افزونی کاروبار کی کار خانہ‌دار کے لیئے بڑی ترغیب
واسطے اِس امر کے ہوتی ہی کہ وہ اپنے راس المال کو بڑھاے چونکہ
ہر کارخانہ میں اصلاح ایک ہی دفعہ نہیں کی جاتی بلکہ بتدریج اِسلیئے
جزو کثیر اُس راس المال کا جو آخرکار اصلاح مذکور میں صرف ہوتا ہی
اُس نفع سے لگتا ہی جو خود اصلاح مذکور سے بتدریج حاصل ہوتا ہی
عمل پیدایش کی اصلاحوں میں جو میلان واسطے جمع کرانے زیادہ مال کے
اور بذریعہ آسکے آخرکار بڑھانے مقدار پیداوار کے ہی وہ بوقت ظاہر ہونے
اِس امر کے اور بھی اظہر ہوجائیگا کہ راس المال کے اجتماع اور زمین کے
پیداوار کی افزونی کی حدود معین ہوا کرتی ہیں کہ جانپر پہنچ جانے کے
بعد پھر افزونی پیداوار کی بالضرور موقوف ہوجانی چاہیئے مگر عمل
پیدایش کی اصلاحیں اور لحاظوں میں اُن کا کچھہ ہی نتیجہ ہو اِن
حدود میں سے ایک یا دونوں کو بعید تر کردیتی ہیں راستی اِن اقوال کی
کی بحث ہاے مابعد میں بہت وضاحت کے ساتھہ ظاہر ہوجائیگی اور
معلوم ہوجائیگا کہ مقدار کو راس المال کے جو کسی ملک میں جمع
ہوجاتا ہی یا جمع ہوسکتا ہی اور مقدار کو پیداوار کی جو وجود پاتی ہے
یا پاسکتی ہی ایک نسبت خاص اُس حالت سے ہنر پیدایش کی جو
ملک مذکور میں ہوا کرتی ہی اور کہ ہر اصلاح گو اوایل میں چند روز
کے لیئے راس المال متعدی اور پیداوار کی مقدار کو گھٹا بھی دے مگر مآل
کار میں اُنکی مقدار کو اتنا بڑھاتی ہی کہ کسی اور صورت میں اُتنی
افزونی ممکن نہیں اور یہی ہی قطعی جو اب اُن اعتراضوں کا جو نسبت
اجزاے کلوں کے پیش کیئے جاتے ہیں جو دلیل واسطے اثبات اِس امر کے

یہاں سے نکلتی ھی کہ کلوں میں محنت کرنے والوں کو آخرکار حال کی حالت جماعت میں بھی نفع پہنچتا ھی بعد ازیں قطعی نظر آنے لگیگی مگر یہہ امر سرکار کو ذمہ داری سے انسداد یا خفیف کرنے اُس خرابی کے بری نہیں کرسکتا، جو اِس منبع مآل کار کے انتفاع سے حال کی نسل کو پہنچے یا جسکے پہنچنے کا احتمال ہو اگر کلوں یا مفید کارخانوں میں راس‌المال کبھی ایسی سرعت سے مستغرق کیا جاے کہ اُسکے سبب سے راس‌المال متعدی میں جو مزدوروں کی پرورش میں صرف ھوتا ھی خلل عظیم راہ پائے تو حاکموں پر واجب ھی کہ ایسی تدابیر اختیار کریں جنسے سرعت مذکور میں اعتدال برروے کار‌آئے اصلاحیں ھرچند بنظر مجموع محنتیوں کی کمی پرورش کا باعث نہیں ھوتیں مگر چونکہ وہ اُن کی کسی جماعت خاص کو ھمیشہ بیکار کردیتی ھیں اِسلیئے اِن خاص محنتیوں کی اغراض پر جو اپنے ھمعصروں اور نسل آیندہ کے فائدہ کے لیئے نقصان اُٹھاتے ھیں حاکم کو نظر رکھنی عین اِنصاف ھی *

اب پھر راس‌المال مستقر اور راس‌المال متعدی کے فرق کی طرف رجوع کی جاتی ھی واضحرہے ناظرین اوراق ھو کہ ساری دولت جو پیدایش میں لگتی ھی راس‌المال میں داخل ھی مگر بعض حصص راس‌المال کے ایسے ھیں کہ اقسام مذکورالصدر میں سے کسی قسم کی بھی تعریف اُن کی نسبت صادق نہیں آتی مثلاً سامان طیار جو کسی کارخانہ دار کے گودام میں بلا فروخت پڑا ھو ھرچند بنظر اُس کام کے جو اُس سے آخرکار انجام پائیگا وہ راس‌المال ھی مگر ابھی عمل میں راس‌المال نہیں کیونکہ وہ عمل پیدایش میں نہیں لگا ھی اُسکو یا تو بیچنا چاھیئے یا اُسکا معاوضہ اور اشیاے مساوی‌القیمت سے کرنا چاھیئے ابھی تو وہ نہ راس‌المال مستقر ھی نہ راس‌المال متعدی مگر آخرکار یا راس‌المال مستقر بنیگا یا راس‌المال متعدی یا دونوں میں انقسام پائیگا دستکار اپنے سامان طیار کے ایک حصہ سے مزدوروں کی اُجرت ادا کریگا،

دوسرے حصہ سے اُس مصالحہ کا جو جو سامان مذکور کے بنانے میں پہلے صرف ہوچکا ہی اور سابقی سے آلات یا کلیں بنائیگا یا پرانے آلات کی مرمت کریگا مگر کس کام میں کتنا حصہ صرف ہوگا یہہ امر موقوف ہی اوپر صورت حال اُسکے پیشہ اور ضرورت وقت کے یہہ بھی یاد رکھنے کی بات ہی کہ جو حصہ راس‌المال کا بہ ہیئت تخم اور مصالحہ کے صرف ہوتا ہی اُس کا عوض گو خلاف راس‌المال مستقر کے فوراً پیداوار اول سے کیا جاتا ہی مگر بمعاملہ با کار کرنے محنتیوں کے اُس کا وہی حال ہی جو راس‌المال مستقر کا یعنی صرف ہوجانا کسی شی کا بہ ہیئت مصالحہ اُسی نہج سے باعث کسی پرورش مزدوروں کا ہوتا ہی جس طرح سے خرچ ہونا روپیہ کا کلوں میں جو راس‌المال فی‌الحال اُجرت میں مزدوروں کے صرف ہوتاہی اگر اُس سے مصالحہ خرید کیا جاے تو اس سے مزدوروں کے حق میں وہی مضرت پہنچیگی جو بصورت منتقل کرنے اُسکے راس‌المال مستقر میں پہنچتی، مگر ایسی صورت عمل میں کبھی پیش نہیں آتی جو اصلاحیں عمل پیدایش میں کی جاتی ہیں اُنکا میلان عموماً یہہ ہوا کرتا ہی کہ جو بیج اور مصالحہ کسی شی خاص کے بنانے یا پیدا کرنے میں لگتا ہی اُس میں کفایت ہو پس اِس مخزن سے محنتی لوگوں کے حق میں مضرت پہنچنیکا خوف نہیں ہی *

## باب هفتم

### درباب اسی کے کہ عاملان پیدایش کی قوت پیدایش کے مدارج کسی امر پر موقوف ہیں

۱ اب ہم نے لوازم پیدایش کے بیان عام سے فراغت پائی اور دریافت کرچکے کہ وہ تین قسم مفصلہ ذیل میں داخل ہوسکتے ہیں یعنی محنت اور راس‌المال اور مادہ اور قواے عاملہ کہ جن کو طبیعت مہیا کرتی ہی انمیں سے محنت اور مادہ لوازم ضروری ہیں کیونکہ بدون اُنکے

هرگز کام نہیں چلتا پیدایش میں قواے عاملہ سے مدد لے سکتے ہیں
پس وہ معاون ہیں لوازم ضروری نہیں راس‌المال اصل میں پیداوار
صنعت ہی پس اُس کا دخل عمل پیدایش میں بہ نفس‌الامر بمنزلہ
دخل صنعت کے ہی ہیئت غیر صریح میں تاهم اُس کے جداگانہ بیان
کرنے کی کم ضرورت نہیں ہی کیونکہ پہلے سے صرف کرنا صنعت کا بغرض
وجود میں لانے راس‌المال کے جو من بعد کسی صناعت کے انجام دینے
میں صرف ہو اُسی قدر ضروری ہی جتنا کہ صرف کرنا صنعت کا خود
اُس صناعت میں راس‌المال کا جزو کثیر صناعت میں صرف یہہ اعانت
کرتا ہی کہ مزدوروں کو جو اُسے انجام دیتے ہیں بقید حیات رکھتا ہی
اور جزو مابقی یعنی آلات اور مصالحہ اُس کی اعانت صریح اُس
نہج سے کرتا ہی جس طرح مادہ اور عاملان طبیعی *

اب هم دوسرے معاملہ کی طرف جو اس فن میں فخیم ہی توجہہ
کرتے ہیں یعنی بیان کرتے ہیں کہ عاملوں کی قوت پیدایش کے مدارج
کس پر موقوف ہیں ظاہر ہی کہ اُن کی قوت میں باعتبار ازمنہ اور
مقام کے بہت اختلاف راہ پاتا ہی یعنی آبادی اور وسعت زمین کی
ایک ہی مقدار سے ایک ملک زیادہ پیدا کرتا ہی اور دوسرا کم اور بعض
اوقات ملک خاص ایک زمانہ میں زیادہ اور ایک زمانہ میں کم پیدا
کرتا ہی مثلاً اس اعتبار میں جو انگلستان کو کسی قطع سے ملک روس
کے جو وسعت و آبادی میں اُس کی برابر ہو مقابل کریں یا خود
انگلستان کی آج کی حالت کو اُس کی پہلی حالت سے مقابل کرکے
دیکھیں تو بہت اختلاف پایا جاویگا جن اسباب سے یہہ اختلاف
مقدار پیداوار میں صورت ظہور کی پکڑتا ہی اُن میں سے بعض مستتر
ہیں اور بعض عیاں اور اِن اسباب میں سے چند کو هم یہاں بیان کرتے
ہیں *

۲ واضح راے ناظرین اوراق ہو کہ زیادہ پیداواری کا سب سے بڑا
سبب ظاہری وہ ہی جس کو موافقت طبیعت کہتے ہیں اِس موافقت

کي بهت سي قسمیں هیں اُن میں سے زرخیزي زمین کي بهت بڑي هی
اور اِس زرخیزي کے بهي مدارج مختلف هیں چنانچہ صحراے عرب سے
میدان هاے گنگ تک مختلف مدارج زرخیزي کے پائے جاتے هیں زمین
کي زرخیزي کي نسبت سے آب و هواے سازگار زیادہ بکار آمد هی بعض
ملک ایسے هیں کہ اُن میں نوع انساني بود و باش کرسکتي هی مگر
بوودت کي زیادتي کے سبب سے زراعت نشوونما نہیں پاتي اور وهاں کے
لوگوں کو حالت گلہ باني سے نکلنا اور کاشتکار بننا نصیب نہیں هوتا بعض
ملکوں میں بتاثیر آب و هوا ایک قسم کا غلہ پیدا هوتاهی دوسري قسم کا
پیدا نہیں هوسکتا بعض بلاد میں گیہوں پیدا هوتا هی مگر کثرت رطوبت
اور قلت حرارت سے اُس کي فصل کامل نہیں هوتي علی هذا طبقات
معتدل میں وہ اقسام نباتات کے نشو و نما پاتے هیں جنکي بالیدگي و
بارآوري طبقات سرد یا حارہ میں ممکن نہیں آب و هوا کي مداخلت
صرف کشتکاري هي میں نہیں هوتي بلکہ اور بہت سے عملوں میں
پیدایش کے مثلاً عمارات میں اکثر دیکھنے میں آتا هی کہ ایک قسم کي
آب و هوا کي تاثیر سے مکانات جلد بوسیدہ اور مرمت طلب هوجاتے
هیں بخلاف اِس کے دوسري قسم کي آب و هوا میں هزاروں برس تک
اُن کو آسیب نہیں پهونچتا عملہاے دستکاري میں تاثیر آب و هوا کو
بہت دخل هی مثلاً آب و هواے کشمیر کو صناعت میں شال کے جو
نرمي وهاں کي شال میں هوتي هی وہ دوسرے مقام کي شال میں هرگز
نہیں هوتي هی هرچند شال بافان نور پور اور امرتسر اور فرنگستان نے
بہت سعي کي مگر کشمیر کي شال کي برابر شال نہ بناسکے جنوبي حصہ
میں فرنگستان کي جو شوخي رنگت کي کپڑہ کو حاصل هوتي هی وہ
هرگز اُس کپڑہ کو حاصل نہیں هوتي جو انگلستان میں کہ جہاں همیشہ
آفتاب زیر ابر رهتا هی بنایا جاتا هی دوسرا اثر آب و هوا کا یہہ هی کہ وہ
پیدا کرنے والوں کي اشیاے حاجات میں فرق لاتي هی مثلاً گرم ملکوں میں

نوع انسانی سیدھے سادھے مکانات میں بآسایش بسر کرسکتی ھی کپڑا
بھی تھوڑا درکار ھوتا ھی یہاں کے لوگوں کو واسطے بقاے حیات کے ایندھن
کی ضرورت نہیں ھوتی اور غذا بھی تھوڑی درکار ھوتی ھی بخلاف اِسکے
سرد ملکوں میں جب تک اچھے محفوظ مکان جنمیں آگ جلتی ھو
اور گرم کپڑے اور غذاے کثیر جو جسم کو تغذیہ پہنچائے اور حرارت غریزی
کو انتعاش دے نہوں حیات اُن کی ممکن نہیں پس جو محنت سرد
ملکوں میں واسطے مہیا کرنے حاجات ضروری کے درکار ھوتی ھی اُس کی
ضرورت گرم ملکوں میں نہیں ھوتی جو گرم ملک کے باشندے آرام طلب
اور نسل بڑھانے پر آمادہ نہوجائیں تو اشیاے حاجات کے فراھم لانے میں
جسقدر محنت کی اُن کو بچت ھو اُسکو کسی اعلی شغل میں صرف
کرسکتے ھیں *

علاوہ زرخیزی زمین اور تانبو آب و ھوا کے بافراط موجود ھونا
معدنیات کا موقع کے مقاموں پر جہاں سے اُن کو بہ آسانی نکال سکیں
داخل موافقت طبیعی ھی مثلاً انگلستان میں پتھر کے کوئلہ کی کھانیں
جنکے سبب سے ناموافقت آب و ھوا کا جبر کافی ھوگیا ھی اور چونکہ یہہ
کھانیں لوھے کی کانوں کے متصل واقع ھوئی ھیں اِسلیئے وھاں کے صناعوں
کو عمل پیدایش میں بڑی آسانی حاصل ھی پہاڑی اضلاع کی کمی
زرخیزی کا جبر کافی عامل طبیعی پانے سے کہ بافراط موجود ھوتا ھی
ھوجاتا ھی *

موافقت طبیعی کی جمیع صورتوں میں سے واقع ھونا کسی بستی کا
کنارہ پر سمندر کے جہاں اچھے بندر ھوں یا کنارہ پر کسی ایسے دریا کے
جسمیں کشتی اور جہاز رواں ھوسکتے ھوں بہت ھی نافع اور کارآمد ھی
اِس میں شک نہیں کہ یہہ موافقت صرف خرچ باربرداری میں تخفیف
کرتی ھی مگر جو غور سے دیکھا جاے تو یہہ امر بڑی کفایت کا باعث
ھوتا ھی اور عمدگی اِس موافقت کی اُسیوقت بخوبی ذھن نشین ھوتی

ھی جب اِس امر پر فکر کي جاتي ھی کہ معاوضہ کو پیدایش میں کتنا دخل ھی اور کسي کام کو بانٹ کر انجام دینے میں کتني آساني ھوتي ھی یہہ موافقت طبیعي بسا اوقات زمین کي کم پیداواري کا جبر کافي و وافي کردیتي ھی اور اور قدرتي نقصانوں کے بدل کا باعث ھوتي ھی خصوصاً اُس زمانہ میں کہ جب نوعِ انساني نے بذریعہ علم و ھنر کوئي کسبي ذریعہ آمدورفت و انتقال مال و اسباب کا ذریعہ طبیعي سے فایق تر ایجاد نہیں کیا تھا زمانہ قدیم میں وھي بستیاں آسودہ نہیں تھیں جنکے پاس زمین افراط سے یا زیادہ زرخیز تھي بلکہ وہ بستیاں آسودہ تھیں جنکو بوجہہ عدم زرخیزي زمین کے اِس امر کي ضرورت شدید پیش آئي کہ قریب سمندر یا دریا سے بذریعہ تجارت تمتع کافي آٹھائیں *

۳ موافقت طبیعي کے بیان کو اب ھم زیادہ طول نہیں دیتے اگر اور اسباب ایک سے رھیں تو اِس موافقت کي عمدگي اسقدر عیاں ھی کہ اُس سے کسي کو انکار نہیں مگر تجربہ سے ثابت ھی کہ یہہ موافقت حق میں اھل جماعت کے مثل منصب اور درجہ کے حق میں کسي فرد خاص کے وہ فائدہ تام نہیں دیتي جسکے دینے کي اُسمیں قدرت و گنجایش ھی *

جن ملکوں کي آب و ھوا سازگار اور زمین زرخیز ھو کچھہ ضرور نہیں کہ وھاں کے باشندے سب سے زیادہ دولتمند اور صاحب اقتدار ھوں بلکہ اکثر ایسا ھوتا ھی کہ بنظر مجموع وہ کم مایہ ھوتے ھیں گو اِس افلاس میں شاید اوروں سے زیادہ آسودہ اور فارغ البال ایسے ملکوں میں بقاے حیات کے لیئے اِسقدر کم اشیاء کي ضرورت ھوتي ھی کہ غربا کو نان نفقہ کي طرف سے چنداں وسواس نہیں ھوتا اور جس آب و ھوا میں صرف زندہ رھنا بمنزلہ ایک راحت کے تصور کیا جاتا ھی وھاں سستي میں پڑا رھنا لوگوں کے نزدیک عین لطف زندگي اور عیش مغتنم ھی یہاں کے لوگوں میں جوش کے وقت کمال چستي اور چالاکي آ جاتي ھی مگر

استعمال کے ساتھ محنت کرنا اُن کا شیوہ نہیں اور چونکہ اُن کو معاملات
اِستقبال کا چنداں فکر نہیں ہوتا اِسلیئے اچھے قوانین انتظام کے قایم کرنمیں
وہ دل نہیں لگاتے اور بوجھہ فقدان حفاظت ثمرہ محنت محنت کرنے
کی غرض اور بھی ضعیف ہوجاتی ہی معلوم رہے کہ بہ کامیابی اِنجام
دینا عمل پیدایش کا زیادہ تر موقوف ہی اوپر اوصاف عاملان اِنسانی کے
نہ اوپر اُس صورت حال کے جسمیں وہ محنت کریں اور قاعدہ ہی کہ
ظہور قوت جسمانی اور روحانی کا موقوف ہی مشکلات پر نہ آسانی پر
اور یہی سبب ہی کہ جن قبایل نے دیگر قبایل کو زیر کرکے اپنا محکوم
بنایا ہی اور اُن سے اپنے فایدہ کے لیئے محنت لی ہی اُنہوں نے مدرسۂ
سختی اور تنگ حالی میں تربیت پائی تھی اِن قبایل میں سے اکثر
شمالی طبقات کے جنگلوں میں جہاں اُن کو طرح طرح کی صعوبتیں اور
مشکلیں اُٹھانی پڑتی تھیں بودوباش رکھتے تھے یونانیوں اور رومیوں کی
صورت میں قدرتی مشکلیں نہ تھیں مگر اُنھوں نے قوانین جنگی اِسطرح
کے مقرر کیئے تھے کہ اُن سے مشکلیں پیدا ہوتی تھیں اور جب سے
بوجھہ بدلنی صورت حال بستی ہاے جدید کے یہہ قانونی مشکلیں نرہیں
تب سے ملک ہاے جنوبی میں کوئی قوم فتاحوں کی پیدا نہیں ہوئی
جنگ و پیکار کی چالاکی محنت کی چستی اور فکر و خوض کی عادت
یہہ ایسی صفات ہیں کہ وہ اُنہیں بدنصیب قوموں میں پائی جاتی ہیں
جو طبقات شمالی میں کہ جہاں آب و ہوا سازگار نہیں بودوباش رکھتی
ہیں پس عیاں ہی کہ زیادہ پیداواری کے اس باب میں سے دوسرا بڑا
سبب یہہ ہی کہ محنت زیادہ چستی سے انجام دی جاے اِس چستی
سے ہماری یہہ مراد نہیں ہی کہ محنت کبھی کبھی زیادہ جہد سے انجام
دی جاے بلکہ باستقلال اور قاعدے سے ہندوستان کے بھیل اور ملک
اُمریکا کے شمالی طبقہ کے جنگلی آدمی کبھی کبھی ضرورت کیوقت جتنی
محنت بلا کرنے شکایت کے اپنے اوپر اُٹھاتے ہیں یا ایسے موقع پر جتنا نان

کے اپنے قوائے جسمي اور نفسي سے یہہ لوگ کام لیتے هیں اُتني محنت اور مشقت کوئي اور شخص اپنے اوپر گوارا نہیں کرتا مگر جس وقت ضرورت مذکور یعني تقاضاے حاجات ضروري سے تھوڑي دیر کے لیئے بھي مہلت ملتي هی ایسي سستي اور کاهلي اُن کو گھیرتي هی کہ اُس میں وہ ضرب‌المثل هیں اشخاص یا اقوام بوقت تقاضاے سخت کسي غرض کے جو محنت بہت خوشي سے اپنے اوپر گوارا کرسکتے هیں اُسکے مدارج میں چنداں فرق نہیں هوتا مگر جو محنت بغرض کسي منفعت آیندہ کے یا مواقع معمولي پر کام کو جہد کامل سے انجام دینے میں اُٹھائي جاتي هی اُس کے مدارج میں اُن کے اندر بڑا اختلاف هوتا هی یعني بعض افراد یا اقوام کي عادت هوا کرتي هی کہ وہ محنت کو هر حالت میں باستقلال تمام انجام دیتے هیں بعض کا عمل اِس کے خلاف هوتا هی تاکہ نوع اِنساني میں کوئي بڑي اصلاح وجود پائے اُس میں کچھہ قدر اِس صفت استقلال کا هونا ضروریات سے هی وحشي قوم کو دانشمند بنانے کے لیئے ضرور هی کہ اُس کو کسي نئي چیز کا شوق دلایا جاے اور اُسکو اِسپر آمادہ کیا جاے کہ شی مذکور کے حاصل کرنے کے لیئے وہ محنت و مشقت کریں کچھہ ضرور نہیں کہ یہہ نئي خواهش اعلی رتبہ کي هو البتہ وہ ایسي هوني چاهیئے کہ طالب کو اُس کے حصول میں محنت نفساني اور جسماني کو باستقلال انجام دینے پر برانگیختہ کرسکے اگر حبشیاں جمیکا اور ڈیمیرارا بعد رهائي کے بند غلامي سے صرف حوایج ضروري کے حصول پر قانع رهتے اور طبقات حارہ میں جہاں آبادي تھوڑي اور زمین زرخیز افراط سے هوا کرتي هی جتني تھوڑي محنت بقاے حیات کے لیئے کوئي ضرور هی اُس سے زیادہ اپنے اُوپر گوارا نہ کرتے تو غلامي کي حالت سے زیادہ بدتر حالت میں گرفتار هوجاتے گو یہہ حالت اُن کے نزدیک ناخوش نہوتي اُن میں جونکہ شوق اچھے لباس اور زیور کا پیدا هوگیا تھا اِسلیئے اُمید تھي کہ وہ محنت کرنے پر آمادہ

ہوجائیںگے ہر چند یہہ شوق ایسا نہیں ہی کہ اُس کی تقویت کو کوئی پسند کرے کیونکہ اکثر قوموں میں بجاے دولت بڑھانے کے وہ باعث افلاس ہوا ہی مگر شاید اُن حبشیوں کی صورت میں سواے شوق مذکور کے کوئی اور غرض ایسی وجود نرکھتی تھی کہ اُنکو واسطے انجام دینے محنت کے باستقلال تمام مایل کرتی اور اُن میں خوشی سے محنت کرنے کی عادات ڈالتی جس عادت سے آیندہ کسی عمدہ شغل میں کام لیسکتے ہیں مگر اِنگلستان میں اِس امر کی حاجت نہیں ہی کہ لوگوں کو دولت پیدا کرنے کی رغبت دلائی جاے وہاں کے آدمیوں کو صرف یہہ سکھانا چاہیئے کہ دولت سے کیا کام لے سکتے ہیں اور اُن کے دلوں میں اُن باتوں کے شوق کے دلانے کی ضرورت ہی جو دولت سے حاصل نہیں ہوتیں یا جنکے حصول کے لیئے دولت کی ضرورت نہیں ہو اصلاح واقعی جو اُنکی طبیعت میں کی جاے چاہیے وہ اُن کی خیالات کو بلند کرے چاہیے صرف اُن کی رغبت ہاے حال کی اشیاء کی کیفیت واقعی کو اُن کے ذہن نشین کرے بالضرور اُن کے جوش کو واسطے حصول دولت کے اعتدال پر لائیگی مگر اِسکی ضرورت نہیں کہ اصلاح مذکور اُنکی طبیعت سے اُس صفت کو کہ اُن کا جوہر ہی زایل کردے یعنی اُن کی اِس عادت کو کہ جس کام کو ہاتھہ میں لیتے ہیں اُسکیو سعی اور جہد کامل سے انجام دیتے ہیں دور کردے وسط مطلوبہ ایسی چیز ہی کہ اُس کے دریافت کا طریق لوگوں کو بہت کم معلوم ہوا ہی آدمی جب محنت کریں اُن کو چاہیئے کہ اُس کو قواے جسمانی اور نفسانی کی جہد کامل سے اِنجام دیں مگر جو محنت کرنے سے صرف حصول زر و مال مقصود ہو تو دن میں جتنی ساعت اور ماہ میں جتنے دن اور سال میں جتنی ماہ یہہ محنت کم کی جاے اُتنا ہی بہتر ہی *

۴ تیسری چیز جو اہل جماعت کی محنت کے پیدا کرنے کی قابلیت کو تعین کرتی ہی علم و ہنر ہی جو جماعت مذکور کے مزدوروں

یا اُن لوگوں میں شایع ہو جو مزدوروں سے کام لیتے ہیں سب جانتے ہیں
کہ تیز دستی سے اُن لوگوں کی جو صرف معمولی کام انجام دیتے ہیں اور
ذکاوت سے اُن کی جو کسی ایسے کام کو اِنجام دیتے ہیں کہ جسمیں عقل
کو زیادہ دخل ہو اور علم سے کیفیت قوت ہاے طبیعی اور خواص اشیاء
کے جو کار محنت میں اعانت کرتے ہیں قوت پیدایش کی محنت
میں زیادہ ہوجاتی ہی اور یہہ امر اتنا ظاہر ہی کہ حاجت توضیح یا
تمثیل کی نہیں رکھتا کون نہیں جانتا کہ کسی جماعت کی محنت کی
قوت پیدایش موقوف ہی علم و ہنر پر اُس جماعت کے اگر ہنر ہاے
صنعت کاری میں اصلاح کیجاے اور مادہ ور قوت ہاے طبیعی سے بطریق
بہتر کاروبار محنت میں کام لیا جاے تو مقدار معین محنت سے زیادہ
مقدار پیداوار کی حاصل ہوتی ہی اصلاح کے ابواب میں سے ایک تو یہہ ہی
کہ آلات اور ادوات ایجاد کیئے جائیں اُنسے محنت میں کفایت اور مقدار
پیداوار میں افزونی ہوتی ہی اور اُن کے ذریعہ سے کار ہاے صناعت میں
وہ زور لگا سکتے ہیں جو کسی اور صورت میں لگانا ممکن نہیں اور اُن کی
اَعانت سے ایسے عمل انجام پاتے ہیں جنکا صرف ہاتھہ کی اِستعانت سے
اِنجام پانا ممکن نہیں ہوتا بہت سے کام تو ایسے ہیں کہ بلا اعانت آلات
کے ہرگز انجام نہیں پاسکتے مثلاً جو پانی کہدانوں میں کثرت سے جمع ہوجاتا
ہی اُس کا اخراج بلا اعانت آلات دخانی کے ممکن نہیں اور ظاہر ہی
کہ درصورت نہونے اِن آلات کے یہہ کہدانے چند روز کی کہدائی کے بعد
بیکار ہوجائیں بغیر جہاز اور کشتیوں کے دریا اور سمندر سے عبور کرنا
کیونکر ممکن ہی بلا آلات درختوں کو کون قطع کرسکتا ہی یا پہاڑوں کو
کاٹ سکتا ہی بلا اعانت ہل اور بکہر وغیرہ کے زراعت کا بروے کار آنا
ممکن نہیں غرض کہ باعانت سیدھے سادھے اور موٹے آلات کے کار ہاے
صناعت کا انجام دینا ممکن ہوجاتا ہی اور من بعد آلات مذکور میں
اصلاحوں کے بروے کار آنے سے کار ہاے مذکور خوبی اور اسلوبی سے انجام
پاتے ہیں اور قطع نظر اِس انتفاع کے آلات کی اصلاحوں سے محنت میں

بڑي بچت هوتي هی اور يهه بچت دوسرے کام ميں صرف هوسکتي هی
ناظرين اوراق يهه نه سمجهيں که علم سے عمل پيدايش ميں صرف يهي
مدد ملتي هی که کليں اور آلات اُس کي بدولت استعمال ميں آتے هيں
يهه بات تو ابهي ظاهر هونے لگي هی که کلوں سے فن زراعت ميں علاوه
اصلاح هل اور بکهر وغيره آلات کے اور بهي کام نکل سکتا هی مگر بڑي بڑي
اصلاحيں جو اِس فن ميں هوئي هيں اُن کا اثر خود زمين اور اشجار پر
هوا هی مثلاً پہلے دستور تها که بعد تردد چند سال کے زمين کو ايک دو
سال کے لیئے اُفتاده رکهتے تهے تاکه اُس کي قوت بحال هوجاے مگر علم سے
يهه بات پائي گئي که بجاے اُفتاده رکهنے کے جو زمين پر بدل بدل کو فصليں
بوئي جائيں تو اُس کي قوت نه گهٹيگي يا اُس ميں اقسام و انواع کي
کهاد ملانے سے کمي قوت کا جبر هوجائيگا اور اُس کي طبيعت بدل جائيگي
علم کے زور سے دلدل اور تر زمينوں کو زراعت کے قابل بنا سکتے هيں علم
نے يهه بات سکهائي که جو زمين کو خوب زير و زبر کرکے اُس ميں دور
دور درخت لگائے جائيں تو وه خوب زور پاتے هيں علیٰهذا علم کے زور
سے جو اصلاحيں اور ايجاديں فنون دستکاري اور تجارت ميں هوتي هيں
اُن کا يهه نتيجه هوتا هی که وقت ميں بچت هوتي هی اور محنت اور
راس‌المال کا ثمره جلد حاصل هوتا هی بعض اصلاحيں اِس قسم کي هوتي
هيں که اُن سے مصالحه ميں کفايت هوتي هی *

۵ علم کي افزوني کو اهل جماعت کي دولت کے بڑهانے ميں جو
دخل هی اُس کي تمثيل اور توضيح کي چنداں ضرورت نهيں کيونکه
جاهل سے جاهل پر اُس کي کيفيت بمشاهده مثال هاے روشن مثل ريلوے
اور جهاز هاے دخاني کے کهل گئي هی مگر جو امر لوگوں کے خيال ميں
ابهي تک نهيں آتا اور جسکو وه تسليم نهيں کرتے يهه هی که اهل جماعت
ميں عموماً جتنا علم زياده پهيلتا هی اُتني هي عمل پيدايش ميں کفايت
هوتي هی بوجهه کم هونے قوت مدرکه اور فقدان سليقه کارروائي اکثر

مزدور اپنے نفع و نقصان کا انداز کامل نہیں کرسکتے اور اُن کے انتظام
خانگي میں آثار بد تمیزي مشاهدہ هوتے هیں اور خلل کلي راہ پاتا هی
بہ تقاضا انهیں اسباب کے یہہ آدمي بجز انجام دینے ادنی قسم کي
محنت کے اور کسي لایق نہیں هوتے اور ظاهر هی کہ ثمرہ اُن کي
محنت کا اُس پیداوار کي مقدار کي نسبت سے بہت کم هوگا جو ذکي
اور سلیقہ شعار مزدور اُسي مقدار محنت سے پیدا کرسکتے هیں اور یہاں
سے اظہر هی کہ مدبر جماعت کو عوام کي تعلیم کي طرف توجہہ کامل
کرني ضروریات سے هی تربیت پائے هوئے کاریگروں کي عادتیں هر لحاظ
میں بہتر هوا کرتي هیں وہ سلیم الطبع اور پرهیزگار هوتے هیں اشغال معقول
میں مصروف اور اچھي صحبت کے طالب رهتے هیں اپنے بندوبست
خانگي اور اپنے مالکوں کے کاروبار میں کفایت پر نظر رکھتے هیں اور اسوجہہ
سے صداقت اور امانت کي صفات سے موصوف هوتے هیں واضحرہے ناظرین
اوراق رهے کہ محنت کرنے والوں کي صفات عقلي کو جسقدر اُنکي محنت
کے با اثر کرنے میں دخل هوتا هی اُتناهي اُن کي صفات اخلاقي کو بھي
اُس میں دخل هی یہہ تو سب جانتے هیں کہ بے اعتدالیوں کے سبب
سے محنت کرنے والوں کے قواے جسمي اور عقلي میں فتور کلي راہ
پاتا هی اور اُن کي عادات ناهموار اور غیر مستقل کي جہت سے اُن کا کام
چستي اور مداومت کے ساتھہ جاري نہیں رہ سکتا مگر یہہ امر غور کرنے
کے لایق هی کہ اُن کي محنت کے ثمرہ کي مقدار کل کا حصر کسقدر
اُن کے معتبر اور راست کار هونے پر موقوف هی جو محنت فی الحال
اِس امر کي نگراني میں صرف هوتي هی کہ محنتي اپنا پورا کام انجام
دیں یا اِس امر کے امتحان میں کہ اُنهوں نے اپنے کام کو موافق قرار کے
انجام دیا یا نہیں درحقیقت پیدایش کے کام میں صرف نہیں هونے پاتي
وہ تو ایسے خارجي کام میں لگتي هی جسکي ضرورت محض مزدوروں
کي بدیانتي کے سبب سے پیش آتي هی ساري ظاهري تدبیریں جو راستہ

اور نگہبانی کے اپنے عمل میں کامل نہیں کیونکہ ہرچگہہ اُجرت پاتے والے محنتیوں کی مقرری عادت ہی کہ جب محافظوں کو ذرا بھی غافل پاتے ہیں کام میں سستی کرجاتے ہیں اگر افراد انسانی ایک دوسرے کا اعتماد کرسکیں تو کوئی صیغہ اُن کی مہمات کا ایسا نہیں کہ جسمیں اِس اعتماد کا نفع ساری نہو اور اِس نفع کی فروعات میں سے ہرچند کفایت ایک ادنی فرع ہی مگر اُس کی مقدار کا انداز کرنا قیاس سے باہر ہی لوگوں کی بد دیانتی کے سبب سے دولت ملکی میں جو نقصان ظاہر ہی راہ پاتا ہی اُسی کو ذرا غور سے دیکھیئے کہ کسقدر ہوتا ہی ہر دولتمند بستی میں ایک گروہ بدمعاشوں کا ہوا کرتا ہی جو لوٹ مار اور دم بازی وغیرہ حیلوں سے اپنی بسر کرتا ہی اِس گروہ کے آدمیوں کی تعداد صحیح دریافت کرنی آسان نہیں مگر کوئی شبہہ نہیں کہ ایسے آدمی بہت ہوتے ہیں اول تو آنکی پرورش کا سارا بار صریح محنت ملکی پر پڑتا ہی قطع نظر اس سے اہل پولس اور عدالت ہاے دیوانی اور فوجداری اور محبس وغیرہ کی ضرورت انہیں حضرات کی بدولت پیش آتی ہی اور اُن میں جو خرچ پڑتا ہی اُس کا بار انہیں کے سبب سے اہل جماعت کو اُٹھانا پڑتا ہی وکلا اور مختار اور اہل قوانین جنکو بڑی بڑی تنخواہیں ملتی ہیں انہیں لوگوں کی بد دیانتی کے سبب سے پرورش پاتے ہیں جس انداز سے اہل جماعت میں دیانت و ایمانداری بڑھتی جاتی ہی اُسی انداز سے اِن اخراجات میں بچت ہوتی ہی یہہ تو بچت صریح ہی جو لوگوں کی ایمانداری کے سبب سے ہوتی ہی اِس کے علاوہ اگر مزدور حسب قرار داد اپنے کام کو ایمانداری سے انجام دیں تو اہل جماعت کو منفعت کثیر اور تین طریق سے ہوتی ہی یعنی اول تو صورت مفروض میں ہر قسم کی محنت کی پیداوار میں صریح افزونی ہوتی ہی دوم حفاظت اور نگہبانی میں جو وقت اور روپیہ صرف ہوتا ہی اُسمیں کفایت ہوجاتی ہی سوم محنت کے کاروبار کے جاری کرنے اور پھیلانے

میں لوگوں کی ہمت بڑھتی ہی کسی کام کو ملکر انجام دینا آسی انداز سے ممکن الوقوع ہی جس انداز سے لوگوں کو ایک دوسرے کی دیانت اور امانت پر اعتبار اور بھروسا ہوتا ہی بعض قوموں کو کاروبار صنعت کے انجام دینے کی استعداد تامہ حاصل ہوتی ہی مگر ایسے ایماندار آدمیوں کی قلت کی وجہہ سےاجنکو تحصیل اور خرچ کرنے زرہاے کثیر کا اختیار بلا دغدغہ سونپا جاے کاروبار مذکور کو وسعت کے ساتھہ انجام دینے میں طرح طرح کی دقتیں پیش آتی ہیں بعضی قوموں کی اجناس کے مول لینے میں تاجروں کو بدیں وجہہ تامل ہوتا ہی کہ اُن کی طرف سے اِس امر کا اطمینان نہیں کہ وہ اپنی جنس کو نمونہ کے مطابق بنائینگی جنس کو نمونہ کے مطابق نہ بنانا یا بنظر انتفاع اجناس میں میل کردینا یا پرانی جنس کو بہ تغیر رنگ اور ہیئت کے نیا بناکو بیچنا یہہ ایسے فریب ہیں کہ مآل کار اُن کا اچھا نہیں وہ اعتبار کو ساقط کرتے ہیں اور باب تجارت کو بند کردیتے ہیں بخلاف اِسکے اعتبار اور ساکھہ کے کامل عیار رہنے کے سبب سے کاروبار صنعت میں نفع تام پہنچتا ہی جہاں لوگوں کے آپس میں اعتبار ہوتا ہی صبح سے شام تک لاکھوں روپیہ کا سودا سلف اور لین دین ہوجاتا ہی اور بایع اور مشتری میں سے کوئی بھی دست آویز نہیں لکھتا نہ اُس کے کبھی لکھانے کا کسیکو خیال آتا ہی پس خیال کرنا چاہیئے کہ ایسی جگہہ خود لوگوں کی دیانت داری کے سبب سے پیدا کرنے والوں اور لینے دینے والوں کو بوجہہ کفایت وقت اور خرچ کے سال بھر میں کتنا نفع پہنچتا ہی *

۶ عاملان پیدایش کی قوت پیدایش کا تعین کرنے والے اسباب غیر صریح میں سے حفاظت سبب جلیل ہی اور حفاظت سے ہماری وہ حمایت کامل مراد ہی جو افراد مدینہ کو پہنچتی ہی خواہ بادشاہ کی طرف سے خواہ بوخلاف ظلم و بدعت بادشاہ کے اور یہہ قسم ثانی بہت بکار آمد ہی کیونکہ جب مالداروں کو یہہ دغدغہ ہو کہ عمال

سرکار بدعت اور تظلم کے ہر حیلہ سے اُن کے مال کو غصب کرلینگے
تو اُمید نہیں کہ کوئی آدمی اپنے قوت سے زیادہ پیدا کرے ملک ایشیا
کے بہت سے طبقات زر ریز جو ایک زمانہ میں آباد اور مالدار تھے اب
مفلوک اور خستہ حال ہیں اور وجہہ مسلم اِس خرابی اور خستہ
حالی کی بجز اِس کے اور کچھہ نہیں کہ وہاں کے لوگوں کو سرکار اور
عمال سرکار کی بدعت اور سخت گیری سے پناہ نہیں جہاں ایسا ظلم
ہوتا ہی وہاں آدمی پیدا کے کام میں دل نہیں لگاتے اُنکی چستی اور
چابکدستی سب جاتی رہتی ہی اور نہایت زر ریز زمین بےتردد کشتکاری
پڑی رہتی ہی سرکار یا عمال کی طرف کی بدعت پیدا کرنے والوں کی
ہمت کو مطلق پست کردیتی ہی کیونکہ اور ظالموں اور غارتگروں کی
بدعت سے محفوظ رہنے کی اُمید ہوسکتی ہی مگر حاکم کی بدعت سے
اماں نہیں زمانہ قدیم میں یونانیوں کو اور زمانہ اوسط میں اہل اٹلی کو
وہ امن حاصل نہیں تھا جسکو اِس زمانہ کے آدمی امن تصور کرتے ہیں
اُس زمانہ میں یہہ قومیں غیر منتظم تھیں اور صدہا طرح سے اُنکو اپنی جان
اور مال کی طرف سے خدشہ اور اندیشہ دامنگیر رہتا تھا مگر چونکہ وہ
آزاد تھیں اور سرکار باختیار خود یا باعانت قوانین اُنپر ظلم نہیں کرسکتی
تھی اِس لیئے اُنھوں نے اپنے قوت بازو اور ہمت ذاتی سے اپنے دشمنوں کا
تدارک کافی اور وافی کیا اور اُنکی محنت نے نتیجہ تامہ دیا اور جب تک
وہ آزاد رہیں اُنکی دولت روز بروز بڑھتی گئی تسلط روم نے ساری
لڑائیوں اور فسادات خانگی کو ملک کے دور کردیا اور رعایا کو پہلے وقت
کی نا ایمنی سے نجات دی مگر چونکہ اُس نے طریقہ غصب اختیار کیا اور
ہر طرح سے ملک سے روپیہ کھینچا رعایا درجہ بدرجہ یہاں تک پست ہمت
اور مفلس ہوگئی کہ آخر کار فتاحان و حوش سیرت نے جو آزاد تھے
اُسکو بہ آسانی زیر کرلیا رعایاے مذکور نہ لڑتی اور نہ محنت کرتی
کیونکہ لڑنے اور محنت کرنے کی غرض وجود نرکھتی تھی یہاں سے

ظاہر ہی کہ جس انداز سے محنت کرنیوالا اپنی محنت کے ثمرہ سے مستفیض ہوسکیگا اُسی انداز سے اُسکی محنت عمل پیدایش میں باثر ہوگی اور جمیع قوانین انتظام اُسی انداز سے معاون محنت ہوسکتے ہیں جس انداز سے وہ اِس اصل کو قایم کریں کہ محنت کرنے والا حتی الوسع باندازِ اُس پیداوار کے منفعت اُٹھائے جسکو وہ اپنی محنت سے وجود میں لائے معلوم رہے کہ سارے قوانین اور دستورات جو بہ نقصان عوام ایک گروہ خاص کو فائدہ پہونچائیں یا ایک گروہ کو اہل مدینہ کے اپنی منفعت کے لیئے محنت کرنے سے باز رکھیں یا محنت کرنیوالے کو اپنی محنت کے ثمرہ سے مستفیض نہونے دیں علاوہ اور وجوہ ناشایستگی کے خاص اِس وجہہ سے مذموم ہیں کہ وہ مخالف اُصول کفایت ہیں کیونکہ کل افراد مدینہ کی محنت سے جسقدر پیدا ہوسکتا ہی اُتنا وہ پیدا نہیں ہونے دیتے *

# باب ہشتم

## درباب عمل بہ اتفاق کے

۱ جو اسباب محنت کے قوت پیدایش بڑھاتے ہیں اُنمیں سے ہمنے ابھی تک ایک سبب کو مطلق بیان نہیں کیا چونکہ سبب مذکور خود ہی عظیم ہی اور اُسکی بحث چند حجتوں کو حاوی اِس لیئے مناسب معلوم ہوا کہ اُسکو ایک باب جداگانہ میں بیان کریں واضح راے ناظرین اوراق ہو کہ سبب مذکور عمل بہ اتفاق ہی یعنی اتفاق کرنا اشخاص متعدد کا اوپر انجام دینے کسی کام کے اِس عمل بہ اتفاق کی ایک شق پر جسکو ہم تحلیل محنت سے موسوم کرینگے اکثر اہل فن نے بہت توجہہ کی ہی اور واقعی شق مذکور توجہہ کرنے کے لایق ہی مگر نہ اِسقدر کہ اُسی کو اصل اُصول تصور کرلیا جاے اور دیگر شقوں کو اُس قاعدہ عام کی جسکی تحلیل محنت ایک شق ہی نظر انداز کیا جاے اگر ایسا کیا جائیگا تو غلط فہمی سے جزو کو اوپر کل کے

معمول کرنا ہوگا کیونکہ تحلیل محنت ایک شق ہی اُسی مسئلہ اصولی کی جسکو ہم عمل بہ اتفاق کے نام سے موسم کرتے ہیں اِس جگہہ مناسب معلوم ہوتا ہی کہ تحلیل محنت کی تعریف کریں واضح ہو کہ صنعت کسی شی کی اکثر کئی عملوں انسان کو مشتمل ہوا کرتی ہی مثلاً سوئی بنانے میں اول لوھے کا تار کھینچنا ہوتا ہی پھر اُسکے ٹکڑے ٹکڑے کرنے پڑتے ہیں پھر اُن ٹکڑوں کے سرے بنانے ہوتے ہیں پھر ہر ٹکڑے کا ناکا بنایا جاتا ہی اور علیٰ ہذا القیاس پس سوئی بنانے کے کل عمل کی تحلیل کرنا اور ہر سادہ عمل پر ایک شخص خاص کو تعین کرنا اس کو اصطلاح اِس فن میں تحلیل محنت کہتے ہیں کیونکہ اِس طریق سے محنت کرنا بمنزلہ اِس امر کے ہی کہ گویا کل محنت کے تحلیل کی اور اُس کے ہر جزو کو ایک شخص کے ہاتھہ سے انجام دلایا بعد انفراغ کے اِس تعریف سے واضحراے ناظرین اوراق کیا جاتا ہی کہ عمل بہ اتفاق کی دو قسمیں جداگانہ ہیں ایک تو وہ جسمیں اشخاص متعدد ایک ہی کام کے اِنجام دینے میں ایک دوسرے کی اعانت کرتے ہیں دوسری وہ جسمیں اشخاص متعدد مختلف کاموں کو جدا جدا انجام دیکر ایک دوسرے کی اعانت کرتے ہیں ایک قسم کو مفرد اور دوسری کو مرکب کہہ سکتے ہیں جو فایدہ اول قسم کے اِتفاق سے پیدا ہوتا ہی اُس کی مثال یہہ ہی کہ جب دو شکاری کتے باہم متفق ہوکر شکار کے پیچھے دوڑتے ہیں تو وہ اُن چار کتوں کی نسبت سے زیادہ شکار مارتے ہیں جو بانفراد درپے شکار جہد کرتے ہیں ہزاروں عمل ہاے مفرد میں جو جہد اِنسانی سے انجام پاتے ہیں براے العین مشاہدہ ہوتا ہی کہ جب دو آدمی باتفاق عمل کرتے ہیں تو اُن کی جہد کا نتیجہ اُس نتیجہ سے کہیں زیادہ ہوتا ہی جو چار شخصوں کے بانفرادہ جہد کرنے سے مرتب ہوتا ہی اُٹھانے میں بھاری بوجھہ کے یا قطع کرنے میں درختوں کے یا چیرنے میں تختوں کے یا کھینے میں کشتی کے اور اِسی

قسم کے اور ہزاروں عملوں میں اِس امر کي ضرورت ھی کہ بہت سے آدمي
ایکھي زمانہ میں اور ایکھي جگہہ اور ایک ھي طریق سے باتفاق کام کریں
جنگلي آدمي نہایت سیدھے عملوں کے انجام دینے میں بھي ایک دوسرے
کي اعانت نہیں کرتے اور نتیجہ اِسکا یہہ ھوتا ھی کہ وہ وحوش سے بہتر
نہیں ھوتے بلکہ بعض لحاظوں میں اُن سے بدتر اگر کسي کارخانہ کے
آدمي سیدھے کاموں میں ایک دوسرے کي اعانت کرنے سے دفعتاً باز
رھیں تو جو فائدہ عمل بہ اتفاق مفرد سے متوتب ھوتا ھی اُسکي عظمت
فوراً ظاھر ھوجاے لا تعد صنعتوں میں نتیجہ محنت کا ایک حد خاص
تک باندازِ اُس اعانت کے پیدا ھوتا ھی جو محنت کرنے والے ایک
دوسرے کي کیا کرتے ھیں اور مدینہ میں اول مرتبہ اصلاح کا یہي ھی کہ
عمل بہ اتفاق انجام پائے دوسرا مرتبہ اصلاح کا یہہ ھی کہ اھل مدینہ
میں سے ایک گروہ اِس امر پر اتفاق کرے کہ اپني حاجت سے زیادہ
غذا پیدا کرے اور دوسرا گروہ اِس امر پر کہ اپني حاجت سے زیادہ کپڑا
بناوے اور جس قدر کپڑا اُسکي حاجت سے زیادہ ھو اُسکا معاوضہ گروہ
اول کي غذاے فضول سے کرلے جو دونوں گروہ کے مجموع غذا اور مجموع
کپڑے کي مقدار اُنکي حاجت سے زیادہ ھوگي تو دونوں گروہ بذریعہ
معاوضہ راس المال پر دست رس رکھہ سکینگے اور اپني اپني صناعت
میں بوسیلہ راس المال مذکور کے زیادہ محنتیوں کو کام سے لگا سکینگے
پس اِس طریق کي کار روائي سے عمل باتفاق مفرد کے ساتھہ عمل باتفاق
مرکب ضم ھوجاتا ھی ایک صورت میں بہت سے آدمي ایک کار خاص کے
انجام دینے کے اندر ایک دوسرے کي اعانت کے لیئے اتفاق کرتے ھیں اور
دوسري صورت میں بہت سے آدمي ایک دوسرے کي اعانت بذریعہ
بانٹ لینے صنعتوں کے کیا کرتے ھیں اِن دونوں قسموں کي اعانت میں
ایک بڑا فرق ھی اور وہ یہہ ھی کہ قسم اول سے ھر شخص اعانت کرتے
وقت واقف ھوتا ھی بخلاف اِسکے قسم ثاني کا علم بہت کم اشخاص

کو ہوا کرتا ہی اور سبب اِس فرق کا بآسانی معلوم ہوسکتا ہی جب بہت سے آدمی ایک ہی زمانہ میں ایک ہی جگہہ ایک ہی کام کو انجام دیتے ہیں اُنکو بلا اشتباہ اِس امر کا یقین کامل ہوجاتا ہی کہ ہم ایک دوسرے کی اعانت کرتے ہیں مگر جب اشخاص یا گروہ ہاے متعدد بہ اوقات و بمقامات مختلف صنعت ہاے مختلف کے انجام دینے میں مصروف ہوتے ہیں اُنکو اعانت ایک دوسرے کی اتنی وضاحت سے مرئی نہیں ہوتی جتنی کہ صورت اول میں اُسکے مرئی ہونے کے لیئے کئی قواے دماغی کو کام دینا چاہیئے *

اہل مدینہ کی صورت حالیہ میں ایک گروہ بھیڑوں کو پالتا ہی دوسرا گروہ اُنکی اُون کو کتائی کے لیئے صاف کرتا ہی تیسرا گروہ اُس اُون کو کات کے سوت بناتا ہی چوتھا سوت سے کپڑا بناتا ہی پانچواں اِس کپڑے کو رنگتا ہی چھٹا اِس رنگین کپڑے سے انگہ طیار کرتا ہی اور اُن بہت سے حمالوں اور تاجروں اور کارخانہ داروں اور خردہ فروشوں کا تو کچھہ حساب ہی نہیں جنکا ہر درجہ میں عملہاے مذکور کے سلسلہ طویل سے کام پڑتا ہی ہر شخص اِن متعدد آدمیوں میں سے بلا علم اور معرفت سابقہ عمل اخیر یعنی انگہ بنانے میں ایک دوسرے کی اعانت کرتا ہی اور ناظرین اوراق کے ذہن نشین رہے کہ صرف اتنے ہی آدمی جو اوپر مذکور ہوئے ہیں عمل اخیر کے انجام دینے میں باتفاق عمل نہیں کرتے کیونکہ اِن اشخاص کو غذا اور دیگر اشیاے حاجات کی ضرورت دامنگیر ہوتی ہی اور جب تک اُنکو یہہ توقع کامل نہو کہ اور آدمی اُنکے لیئے اشیاے مذکور بنائینگے تب تک ممکن نہیں کہ وہ اپنا سارا وقت عملہاے متعدد میں سے کہ جنسے آخر کو انگہ طیار ہوتا ہی صرف ایک ہی عمل کے انجام دینے میں صرف کریں ہر شخص جسنے پیدا کرنے میں غذا کے یا بنانے میں مکانات کے واسطے اِن متعدد پیدا کرنے والوں کے اعانت کی ہی اُس نے نفس الامر میں بلا علم اور معرفت اپنی

محنت کو اُنکي محنت کے ساتھہ اتکہ بنانے کے عمل میں ضم کیا ھی *

ھر روز دیکھنے میں آتا ھی کہ جو گروہ اپني حاجت سے زیادہ غذا پیدا کرتا ھے وہ اپني جنس زاید کا معاضہ دوسرے گروہ سے جو اپني حاجت سے زیادہ کپڑا بناتا ھی کرلیتا ھی اب ھم کہتے ھیں کہ وقوع میں آنا اِس معاوضہ کا مبني ھی اوپر اُس اتفاق کے جو اِن دونوں گروہ میں در حقیقت وجود رکھتا ھی گو پہلے سے اُسکا قرار داد نہیں ھو جاتا اگر اِن دونوں گروہ میں بوجھہ بعد مسافت یا میلان طبیعت جدائي واقع ھوجاے تو ممکن نہیں کہ وہ کل عمل کو پیدایش غذا اور کپڑے کے دو جزو جداگانہ میں تقسیم کرسکیں *

۲ حرفت اور صناعتوں کے تقسیم پانے سے عمل پیدایش پر بڑا اثر ھوتا ھی جب خاص گروہ خاص چیزوں کے بنانے میں بہمہ جہت مصروف ھوتے ھیں تو اِس اِنتظام سے صرف یہي نتیجہ پیدا نہیں ھوتا کہ ھر قسم کي جنس مقدار میں زیادہ پیدا ھوتي ھی بلکہ نفع اِس اِنتظام کا اِس سے بدر جہا زیادہ ھوتا ھی کیونکہ جو ایسا اِنتظام نہو تو شاید چند ھي جنس پیدا ھوسکیں فرض کرو کہ چند قبایل ایسے ھیں کہ ھر ایک اُن میں کا ایکہي طرح سے با کار ھی یعني ھر قبیلہ اپنے قطع پر زمین کے آباد ھی اور اُس زمین سے بذریعہ اپني محنت کے اپني قوت پیدا کرتا ھی اِس صورت میں چونکہ سب قبایل اپني اپني قوت آپ پیدا کرینگے پس اُن میں سے اگر کوئي قبیلہ اپنے قوت سے زیادہ پیدا کرے تو اِس زیادہ قوت کا کوئي طالب نہوگا اور لامحالہ ھر قبیلہ کو اِس امر کي ضرورت پیش آئیگي کہ سواے قوت کے اپنے دیگر اشیاے حاجات کا بھي آپ ھي بندوبست کرے اور اُس کو اپنے ھي ھاتھہ سے بنائے اِس صورت میں اگر زمین زرخیز ھوگي اور آبادي کثرت سے نہ بڑھیگي تو شاید عورات سوت کات کر کپڑا بنینگي اور اھل قبیلہ کے لیئے لباس بنائینگي اور تقسم حرفت کا

یہہ اول درجہ ہوگا اور قبایل کے زن و مرد ملکر شاید کسی قسم کا مکان بھی
طیار کرینگے مگر ممکن نہیں کہ بجز رسمی غذا کہ جسکا بوجہہ اختلاف
فصلوں کے ٹھکانا نہوگا اور رسمی کپڑے اور سیدھے سادھے مکانات کے وہ کوئی
عمدہ چیز بنا سکیں اور جو کچھہ بنائینگے اُس کے طیار کرنے میں اُن کو
کمال ہی سعی اور جانفشانی کرنی پڑیگی اُن کی قوت زمین سے قوت
پیدا کرنے کی بوجہہ رسمی ہونے آلات کشتکاری کے بہت ہی محدود ہوگی
واسطے بنانے اجناس عیش و آرام کے اُنکو اِس امر کے ضرورت پیش آئیگی
کہ اپنا وقت زیادہ صرف کریں اور بعض اوقات اپنے مقام سے اور مقاموں
کو جائیں اِس لیئے محنت کے اقسام متنوعہ سے چند ہی قسم اُن میں
وجود پائینگی اور جو وجود پائینگی وہ عمل میں کامل نہونگی نہ صرف
اِس وجہہ سے کہ اُن کے آلات محنت رسمی ہیں بلکہ اِس جہت سے کہ
بعد پیدا کرلینے اُس مقدار کے جو قبیلہ کی ضرورت کے واسطے کفایت کرے
زمین یا محنت سے زیادہ پیدا کرنے کے لیئے بشرطیکہ افراد قبیلہ میں
افزایش نہو کوئی غرض وجود نہیں رکھتی اب فرض کرو کہ ایسا معاملہ
پیش آیا کہ جسنے صورت حال کو اِس بستی کے درحقیقت بدل دیا
یعنی فرض کرو کہ ایک گروہ اہل حرفہ کا مع آلات اور اِس قدر غذا کے
جو ایک سال کے لیئے کفایت کرے اِس بستی میں دوسری جگہہ سے آکر
آباد ہوگیا اور ایسے زیور اور ایسی چیزیں کارآمد بنانے لگا جنکے پہنے اور
برتنے کا ذوق اہل بستی کو ہی یہہ بھی فرض کرو کہ قبل از ختم ہونے
ذخیرہ غذا کے اِن دستکاروں نے مقدار کثیر اپنے اجناس کی طیار کرلی
اور اِس امر کے خواہاں ہوئے کہ اُن کا معاوضہ غذا سے کرکے اپنے ذخیرہ
باقیماندہ کو بڑھائیں اب ہم کہتے ہیں کہ اِس صورت میں بستی کے
زمینداروں کی کفایت کی صورت بدل جائیگی اُن کو اب موقع ملا ہی
کہ عیش و آرام کی اشیاء کو حاصل کریں کیونکہ پہلے زمانہ میں جب اُنکی
گذر اُن کی ذات کی محنت اور سعی پر موقوف تھی جن چیزوں کو

وہ نہ بنا سکتے تھے آنکو اب اِن اہل حرفت سے لے سکتے ہیں بشرطیکہ اپنی
محنت سے نسبت سابق کے زیادہ قوت اور دیگر اشیاے حاجات پیدا
کریں اب وہ اِس امر پر برانگیختہ کیئے جاتے ہیں کہ اپنی محنت کی
قوت پیدایش کو بڑھائیں جن اشیاے آرام پر اُنکو اوایل میں دست رس
ہوگی اُن میں سے شاید آلات ہونگے قطع نظر اِس سے اُن کو اب اِس امر
کی غرض ہی کہ اپنی محنت کو زیادہ جہد سے انجام دیں اور ایسی
تدابیر اختیار کریں جن سے آنکی محنت عمل میں زیادہ با اثر ہوجاے اور
بذریعہ اِن تدبیروں کے وہ اپنی زمین سے اِس قدر زیادہ قوت پیدا کرینگے
کہ اہل حرفت کی ضرورت کے لیئے کافی ہو اور اُسکی عوض میں آنکو اشیاے
عیش و آرام مل سکیں یہہ نئے اہل حرفہ اہل بستی کی زراعتی
پیداوار فاضل کے لیئے مانگ پیدا کرتے ہیں اور اُن کے آباد ہونے سے کل
بستی صرف بانداز اُسی سامان کے زیادہ دولتمند نہیں ہوتی جو وہ آپ
بناتے ہیں بلکہ بمقدار اُس قوت کے بھی جو درصورت نہ آباد ہونے اُنکے
نہ بنائی جاتی اِس مسئلہ اور مسئلہ سابق میں کہ مانگ اجناس کی
بمنزلہ مانگ محنت کے نہیں ہوتی کچھہ مخالفت نہیں ہی کیونکہ
صورت مفروض میں کشتکاروں کی محنت کے لیئے کام موجود تھا بوجھہ
مانگ اشیاے حاجات اِن نئے اہل حرفہ کے کچھہ نئے کاشتکاروں کی
پرورش نہیں ہوئی اِس مانگ نے البتہ یہہ نتیجہ پیدا کیا کہ کاشتکاروں
کو اِس امر پر آمادہ کردیا کہ وہ زیادہ جہد سے محنت انجام دیں اور
زیادہ جہد سے محنت کرنے کی ایک نئی غرض کو اُس نے وجود دیا اور
نہ یہہ نئے آباد ہونے والے اہل حرفہ کسی نہج سے اپنی پرورش اور باکار
ہونے میں کاشتکاروں کی مانگ کے زیر بار احسان ہیں کیونکہ ایک سال
کی قوت اُن کے پاس موجود تھی وہ اہل بستی کے پہلو بہ پہلو آباد
ہوکر اُن کے مواثق زمین سے اپنی قوت ضروری پیدا کرلیتے تاہم ظاہر ہی
کہ پیدا کرنے والوں کے ایک گروہ کہ قریب اگر دوسرا گروہ جو گروہ اول کی

نسبت سے کوئي غیر چیز پیدا کرتا ہو موجود ہو تو اِس سے پیدا کرنے والوں کي قوت پیدایش پر بڑا اثر ہوتا ہی ایک قسم کي محنت کي پیداوار کا مبادلہ دوسري قسم کي محنت کي پیداوار کے ساتھہ ہوجانا یہہ ایک ایسي قوت ہی کہ اگر وہ وجود نہ رکھتي تو دنیا میں بہت کم محنت وجود پاتي جب کسي جنس کے لیئے نئي پینٹھہ کھل جاتي ہی اُس کي جہت سے جنس مذکور مقدار میں زیادہ پیدا ہونے لگتي ہی تو یہہ افزوني پیدایش کچھہ ضرور نہیں کہ بہ کمي پیدایش اور اجناس کے بر روے کار آئے وہ اکثر پیداوار جدید اور اُس محنت کا نتیجہ ہوا کرتي ہی جسکو در صورت نہ کھلنے پینٹھہ کے کوئي انجام نہ دیتا یا یہہ افزوني بوجہہ اعانت کے جو محنت کو اصلاحوں یا اکثر آدمیوں کے ملکر باتفاق کام کرنے سے پہنچتي ہی بر روے کار آتي ہی اور یہہ اصلاحیں اور معاونت ہرگز صورت ظہور کي نہ پکڑتیں اگر زیادہ پیدا کرنے کي غرض وجود نرکھتي *

۳ بحث ماسبق سے ظاہر ہی کہ جب تک کسي ملک میں مردمان شہري کي آبادي زیادہ نہو یا اُس کي عوض میں کسي دوسرے ملک کي آبادي کے واسطے غلہ وغیرہ محاصل کشتکاري برآمد نکیا جاے تب تک ملک مذکور میں زراعتي پیداوار کي کثرت نہوگي مردمان شہري سے ہماري مراد وہ آدمي ہیں جو زراعت نہیں کرتے مگر اہل مدینہ کي اعانت کے لیئے قصبات یا شہروں میں بودوباش اختیار کرکے صناعتوں کے انجام دینے میں مصروف رہتے ہیں زمانہ سابق میں غیر آباد ملکوں کے آباد کرنے کا یہہ طریقہ تھا کہ چند کنبوں کو پہلو بہ پہلو آباد کرتے اور ہر کنبہ اپنے اپنے حصہ کي زمین پر آباد رہ کے اپني اپني حاجات کا آپ ہي بندوبست کرتا ہرچند بصورت زر ریز ہونے زمین اور ساز گار ہونے آب و ہوا کے اہل بستي کو رسمي اشیاے حاجات پر قدرت ہوتي مگر یہہ طریق کسي حال میں واسطے تکثیر پیداوار اور جلد ترقي

پکڑ جاتے بستی کے سازگار نہیں تھا حال کے زمانہ میں مدبروں نے بستی بسانے کا یہہ طریق اختیار کیا ہی کہ ابتداهی سے بستی کے اندر کچھہ مزارع اور کچھہ اهل حرفہ آباد کرتے هیں مزارعین گانوں میں اور اهل حرفہ بفاصلہ هاے مناسب شہروں میں آباد کیئے جاتے هیں اور اهل حرفہ شہروں میں آباد هوکے حرفت و دستکاری کو انجام دیتے هیں اور یہہ شہر واسطے فروخت پیداوار فاضل کاشتکاروں کے حکم پینٹھہ کا پیدا کرتے هیں پس اِس طریق کے بندوبست سے تقسیم حرفوں کی بروے کار آتی هی اور هر قسم کی پیداوار میں افزونی هوتی هی مزارعین کو اشیاے عیش و آرام پر اور اهل حرفہ کو قوت پر بہ آسانی قدرت حاصل هوتی هی علاوہ اور اسباب کے نہونا مردمان شہری کا بقدر حاجت هندوستان سے ملک میں محنت کی قوت پیدایش کو محدود رکھتا هی اِس ملک میں زمیندار چھوتی چھوتی جائداد رکھتے هیں اور اِن جائدادوں کا تردد یا تو بذات خود کرتے هیں یا آسامیوں سے کراتے هیں تاهم بہت سی صورتوں میں محنت بہ اِتفاق انجام پاتی هی کیونکہ دیہاتی دستور ایسے منضبط هیں کہ جن کاموں کے لیئے محنت باتفاق انجام دینے کی ضرورت اشد هی اُن کاموں کے پورا کرنے کے لیئے یہہ لوگ آپس میں اتفاق کرتے هیں اور جن کاموں کے لیئے دستورات مذکور سے اِنتظام نہیں هوا هی اُن کی درستی کے واسطے خود سرکار همت کرتی هی یعنی اپنے خزانہ سے روپیہ لگاکر اور لوگوں کو فراهم لاکر تالاب اور نہریں اور سڑکیں وغیرہ جنکے بغیر کام نہیں چلتا بنواتی هی مگر طریقہ زراعت اور آلات کشاورزی ایسے خراب هیں کہ باوجود زر ریز هونے زمین اور سازگار هونے آب و هوا کے زمین سے پیدا بہت تھوڑی هوتی هی اِسی زمین سے بلا بدلنے طریقہ جائداد هاے خورد کے اتنی زیادہ قوت پیدا هوسکتی هی کہ آبادی حال سے کہیں زیادہ آدمیوں کی پرورش کے لیئے کفایت کرے مگر اِسکے لیئے اُس ترغیب کی ضرورت هی جو شہری بستیوں کی جہت سے بصورت آسانی

ھونے آمدورفت کے مابین شہر اور پرگنات کے پیدا ھوتي ھی ھندوستان کي شہري آبادي † میں افزایش نہیں ھوتي اور وجھہ اِسکي یہہ ھی کہ اِس ملک کے کاشتکار اول تو قناعت پیشہ ھیں اور چند ھي اشیاے حاجات کے طالب دوم اُن کو اپنے حاکموں کي طرف سے دغدغہ رھتا ھی اور عمال اور سپاہ کي طرف سے آزار پہنچتا ھی اور اِس لیئے یہہ لوگ شہریوں کي اشیاے مصنوعي کے برتنے کا حوصلہ نہیں کرتے اِس صورت میں ممکن نظر آتا ھی کہ ھندوستان میں سب سے پہلے اجناس خام مثل روئي اور افیون اور نیل اور شکر وغیرہ کي زراعت اِس وجھہ سے زیادہ ھو کہ اُن کي مانگ فرنگستان اور چین میں زیادہ ھی اور پیدا کرنے والے اجناس مذکور کے اُس قوت سے پرورش پائینگے جو اُن کے باقي ھم پیشہ پیدا کرینگے اور چونکہ قوت فاضل کي مانگ پیدا ھو جاویگي تو کھیتي کرنے والے غالب ھی کہ بتدریج واسطے برتنے اشیاے مصنوعی فرنگستان کے مایل ھونگے یا اُنکي طبیعت کو واسطے برتنے اشیاے مصنوعي ھندوستان کے رغبت ھوگي

---

† کم ھونا شہري آدمیوں کا ھندوستان میں خود ھي اِس کتاب کے متن میں تسلیم کیا گیا ھی اور اِس میں بھي شک نہیں کہ نکاسي اجناس خام مثل روئي اور نیل اور افیون اور شکر وغیرہ کي روز بروز زیادہ ھوتي جاتي ھی نسبت زمان سابق کے اجناس مذکور کي زراعت کي اب کثرت بہت ھی بلکہ بعض مقامات میں اُن کي زراعت پہ کمي زراعت غلہ کے بڑھتي جاتي ھی مگر آبادي شہري آدمیوں یعني اھل حرفہ کي زیادہ نہوئي اور نہ ھامرا اُس کے بڑھنے کي اُمید ھی کیونکہ اکثر اشیاے حرفت از قسم پارچہ و سامان آھني وغیرہ بوجھہ ارزاني ولایت سے چلا اتا ھی اور اِس ملک کے سارے کارخانہ ٹوٹ گئے اور ٹوٹتے چلے جاتے ھیں غرضکہ شہري بستیاں جو پہلے ھی کم تھیں اور بھي کم ھوتي جاتي ھیں اگر یہہ ھي حال رھا اور اھل ھند حرفت میں صناعان فرنگستان سے سبقت نہ لیگئے اور اُن کي نسبت سے اشیاے مصنوعي کو عمدہ اور سستا نہ بنا سکے تو ظاھر ھی کہ یہاں کے لوگوں کو بجز بیوپار اور زراعت کے اور کوئي وسیلہ حصول معاش اور دولت کا حاصل نرھیگا اور چونکہ غلہ بچند وجوہ روز بروز گران ھوتا جاتا ھی قدر زمین کي البتہ زیادہ ھوجائیگي اور باشندوں کو اِس ملک کے ھرچند آرام طلب اور تن آسان اور پست ھمت ھیں ضرورتاً کھیتي کے کام میں زیادہ جہد کرني پڑیگي *

اور اِن اشیاے کے بنانے کے لیئے هندوستان میں زیادہ دستکاروں کي آبادي کي ضرورت پیش آئیگي *

۴ یہاں تک همنے حرفتوں کي تقسیم کا بیان کیا هی اور یہہ ایک صورت معونت یا محنت باتفاق انجام دینے کي هی که جسکے بغیر کاروبار محنت میں کچھہ بھي ترقي نہیں هوسکتي مگر جب یہہ تقسیم حرفتوں کي اچھي طرح سے قایم هوجاتي هی اور یہہ دستور عام هوجاتا هی که هر اهل حرفه اور بہت سے آدمیوں کے لیئے ایک جنس خاص مہیا کرے اور دوسرے اهل حرفه اُسکے دیگر اشیاے حاجات کو اُسکے لیئے سرانجام کریں تب وهي اسباب جو حرفتوں کي تقسیم کا باعث هوتے هیں اِس امر کے بھي مقتضي هوتے هیں که اصل تقسیم کو زیادہ وسعت دیجاے یعني تجربه سے یہہ بات معلوم هوتي هی که محنت کي قوت پیدایش اُسي نسبت سے زیادہ هوتي هی جس نسبت سے تقسیم مذکور زیادہ وسعت پکڑتي هی یعني اوایل میں خاص گروہ خاص صنعتوں کے عملوں کو انجام دینے لگتے هیں اور پھر عمل خاص کي تحلیل کي جاتي هی اور هر عمل مفرد ایک فرد خاص سے متعلق هوتا هی اور بتدریج وہ صورتیں قایم هوتي هیں جنکو تحلیل محنت سے موسوم کرتے هیں مثلاً ایک عمل مرکب آلپین بنانے کا اٹھارہ مفرد عملوں میں تحلیل هوتا هی اور هر عمل مفرد کا سرانجام ایک شخص خاص سے متعلق هوتا هی مثلاً ایک آدمي لوهے کا تار کھینچتا هی دوسرا تار کو سیدھا کرتا هی تیسرا اُسکے ٹکڑے کرتا هی چوتھا اِن ٹکڑوں کے سرے بناتا هی پانچواں اِن ٹکڑوں کے سروں کو اِسلیئے ریت کے درست کرتا هی که اُنپر ٹوپي بیٹھائي جاے ٹوپي بنانے میں تین جداگانہ آدمي تین جداگانہ عمل انجام دیتے هیں ٹوپي بیٹھانے کے لیئے ایک جداگانہ آدمي کي ضرورت پیش آتي هی آلپینوں کو اوجلانا ایک اور آدمي سے متعلق هی بعد اوجلانے کے پوڑیوں میں به ترتیب جما کے رکھنا یہہ بجاے خود ایک جداگانہ کام هی اور علیٰ هذا القیاس ایک چھوٹي

سے کارخانہ میں آلپین بنانے کے صرف دس آدمي کام کرتے تھے اُن میں سے بعض کو دو بعض کو تین عمل انجام دینے پڑتے تھے ہرچند یہہ آدمي مفلس تھے اور اُن کے آلات غیر کامل مگر جب وہ ملکر جہد کرتے دن بھر میں چھہ سیر آلپین بناتے ایک سیر میں تخمیناً آٹھہ ہزار آلپین ہوتي ہیں پس دن بھر میں یہہ دس آدمي باتفاق عمل کرنے سے اڑتالیس ہزار آلپین بناتے یعني في کس چار ہزار آٹھہ سو مگر جو ہر شخص اِن دس آدمیوں میں سے بلا اعانت ایک دوسرے کے بانفراد کل عمل مرکب کو اپنے اپنے ہاتھہ سے انجام دیتا اور اُسنے پہلے سے تعلیم نہ پائي ہوتي تو شاید دن بھر میں وہ بیس آلپیں کے بنانے پر بھي قادر نہوتا اسي نہج سے زباني گنجفہ بنانے والوں کي معلوم ہوا کہ ہر گنجفہ بعد انجام پانے ۷۰ عمل ہاے مفرد کے کام دینے کے لایق ہوتا ہی اور ان عملوں میں سے ایک ایک عمل بجاے خود ایک ایک گروہ اہل حرفت کا پیشہ ہوسکتا ہی *

اگر کسي کارخانہ میں گنجفہ بنانے کے ستر عامل نہوں تو وجہہ اِس کي یہہ ہوگي کہ کارخانہ مذکور میں تحلیل محنت اپني غایت کو نہ پہنچي ہوگي اور ایک ہي عامل کو دو یا تین یا چار عمل جداگانہ انجام دینے پڑتے ہونگے نتیجہ اِس تحلیل کا بہت بڑا ہی جیسا مثال آیندہ سے واضح ہوگا ایک کارخانہ میں گنجفہ بنانے کے تیس عامل دن بھر میں پندرہ ہزار پانسو ورق طیار کرتے تھے یعني از روے حساب ایک ایک عامل دن بھر میں پانسو ورق سے زیادہ بناتا تھا اگر ہر عامل کو سارے عمل آپ ہي انجام دینے پڑتے تو باوجود چابک دستي اور مہارت کامل کے شاید وہ دو ورق سے زیادہ دن بھر میں نہ بنا سکتا اور تیس کاریگر بجاے بنانے پندرہ ہزار پانسو ورق کے دن بھر میں ساٹھہ ورق بناتے گھڑي بنانے میں ایکسو دو عمل مفرد انجام دینے پڑتے ہیں اور ہر عمل پر ایک ایک لڑکا تعلیم پانے کے لیئے مقرر ہوسکتا ہی یہہ لڑکا بعد گذرجانے ایام شاگردي کے صرف آسي ایک عمل کے انجام دینے پر قادر ہوگا ممکن

نہیں کہ بعد پورا کردینے زمانہ شاگردی کے وہ کسی دوسرے عمل کو بلا تعلیم
انجام دے سکے *

اِن ایک سو دو کاریگروں میں سے فقط ایک کاریگر جو جمیع پرزوں
کو ترتیب دیتا ہی اِس لایق ہوتا ہی کہ سواے اپنے عمل مخصوص کے
دوسرے عملوں کو بھی انجام دے *

۵ جن سببوں کی جہت سے تقسیم حرفت یا بانٹ لینا کاموں کا
محنت کو عمل میں زیادہ با اثر کردیتا ہی اُن میں سے بعض بدیہہ
ہیں اور ہر چند اُن کی توضیح اور تمثیل کی حاجت نہیں مگر تاہم
اُن کو شرح اور بسط سے بیان کرنا مناسب معلوم ہوتا ہی واضح رہے
ناظرین اوراق ہو کہ بموجب قول ایک اہل فن کے جسکو سب نے موجہ
تسلیم کیا ہی یہہ اسباب تین ہیں اول افزونی تیز دستی کی جو
ہر عامل کو حاصل ہو جاتی ہی دوم کفایت اُس وقت کی جو ایک
کام کو چھوڑ کے دوسرے کام میں مصروف ہونے کے اندر ضایع جاتا ہی
سوم ایجاد ہونا بہت سی کلوں اور آلات کا جنکے ذریعہ سے محنت
آسان ہوجاتی ہی اور ایک آدمی کئی آدمیوں کا کام انجام دے سکتا ہی
ان میں سے افزونی تیز دستی کی جو ہر عامل کو حاصل ہو جاتی
ہی اظہر ہی مگر لازم نہیں کہ جو شی بار بار بنائی جاے وہ اچھی
بھی بنے بہتر بننا کسی شی کا موقوف ہی اوپر ذہانت اور سلیقہ اور دل
سے کام کرنے کاریگر کے یہہ بات تو ضرور ہی کہ جب کوئی شی بار بار بنائی
جاتی ہی اُس کا بنانا آسان ہوجاتا ہی بار بار کی کثرت اور مشق سے
اعضا قوت پکڑ جاتے ہیں اعصاب مضبوط ہوجاتے ہیں بند نرم پڑجاتے
ہیں اور قواے نفسی زیادہ کامل ہوکے ہار اور ماندگی کو کم مانتے ہیں جو
چیز آسانی سے بن سکتی ہی احتمال قوی ہی کہ اچھی بھی بنے اور جلد
بننے میں تو اُسکے کچھہ شبہہ نہیں جو چیز پہلے دیر میں بنتی تھی بعد
مشق جلد بننے لگی ہی اور جو پہلے دیر میں درستی کے ساتھہ طیار

ہوتی تھی وہ بعد مشق جلد اُسیقدر درستی سے بنجاتی ہے اور یہہ مسئلہ جستہ عملہاے جسمانی میں صادق آتا ہی اتنا ہی عملہاے نفسانی میں راست پڑتا ہی ایک طفل نابالغ بعد مشق کامل کے ایک لانبی فرد کی رقموں کو اُس سرعت سے جمع کرلیتا ہی کہ گویا اُسکو الہام ہوتا ہی اور بولنا یا پڑھنا کسی زبان کا روانی سے ایک مثال وسیع ہی عملہاے جسمانی میں سے ناچنا اور کثرت کرنا اور بجانا باجوں کا اِس امر کی اظہر مثالیں ہیں کہ کسی عمل کو بہ تکرار انجام دینے سے وانی اور آسانی حاصل ہوجاتی ہی دستکاری کے مفرد اور آسان عملوں میں یہہ نتیجہ اور بھی جلد پیدا ہوتا ہی جس سرعت کے ساتھہ بعض عمل بعض دستکاروں کے انجام پاتے ہیں وہ اِس قدر حیرت انگیز ہیں کہ اگر آنکھہ سے نہ دیکھیں تو ہرگز اعتبار نہ آئے جس انداز سے تحلیل محنت کی زیادہ کامل ہوتی ہی اُسیقدر یہہ تیز دستی بہ آسانی حاصل ہوتی ہی اگر ایک ہی آدمی کو عملہاے متعدد انجام دینے پڑیں اور ہر عمل کو بہ نوبت ہاے کافی وہ انجام نہ دے سکے تو ظاہر ہی کہ آسکی تیزدستی درجۂ کمال کو نہ پہونچیگی تحلیل محنت کا صرف اتناہی فائدہ نہیں ہی کہ عامل کو آخر کار اپنے کام کے انجام دینے میں زیادہ قدرت و قوت حاصل ہوجاتی ہی بلکہ فائدہ مذکور اِس نفع کو بھی حاوی ہی کہ عامل کو اپنے ہنر کے سیکھنے میں وقت اور مصالحہ کی بچت ہوتی ہی ہر ہنر کے سیکھنے میں ہر حالت کے اندر کچھہ قدر وقت اور مصالحہ رایگاں جاتا ہی اگر ہر عامل کو ضرورتاً کسی عمل مرکب کے ہر جزو کو سیکھنا پڑے تو ظاہر ہی کہ وہ بہ نسبت اُس عامل کے زیادہ وقت اور زیادہ مصالحہ خراب کریگا جو صرف ایک ہی عمل مفرد کو سیکھے دوسرا فائدہ جو بعض اہل فن نے تحلیل محنت کا نشان دیا ہی اُس کے بیان میں ہمارے نزدیک اُنہوں نے مبالغہ کیا ہی وہ فرماتے ہیں کہ تحلیل محنت کے ذریعہ سے وقت میں اِتنی کفایت ہوتی ہی کہ نظر

اول میں اُسکا اندازہ نہیں ہوسکتا ممکن نہیں کہ کوئی آدمی ایک قسم
کے کام کو چھوڑ کے دوسرے کام میں جو دوسرے مقام پر اور دوسری قسم
کے آلات سے انجام پاتا ہو بہت جلد مصروف ہوسکے مثلاً قصباتی جولاہہ
جو کسی چھوٹے کھیت کا تردد کرتا ہو اگر آلہ نساجی کو چھوڑ کے کھیت
کو جاے اور پھر کھیت سے آلہ مذکور کی طرف میل کرے تو ظاہر ہی کہ
اُسکا بہت وقت ضائع جائیگا اِسمیں شک نہیں کہ جب دونوں پیشے
ایک ہی کارخانہ میں انجام پاسکینگے تو نسبتاً تھوڑا وقت تلف ہوگا
مگر تاہم بجاے خود نقصان وقت بہت ہوتا ہی ہر آدمی ایک کام کو
چھوڑ کے دوسرے کام میں مصروف ہونے کے پہلے دم لینے کو ادھر اُدھر
منڈلاتا پھرتا ہی اور جب کسی نئے کام کو ہاتھہ لگاتا ہی تو تھوڑے عرصہ
تک اُسمیں دل اُسکا نہیں لگتا اور اتنا زمانہ نکما صرف ہوتا ہی عادت
منڈلانے اور بےپروائی اور بیدلی سے کام کرنے کی جو قصباتی کاریگروں میں
بوجھہ بار بار بدلنے کام اور آلات کے پڑ جاتی ہی اُنکو اِسقدر سست اور
کاہل کر دیتی ہی کہ ضرورت کے وقت بھی وہ چستی سے کام نہیں کرسکتے
انتہی کلامہ ـــ اب ہم کہتے ہیں کہ یہہ تقریر کہ بوقت موجود ہونے کسی
غرض محنت کرنے کے کاریگران قصباتی چستی سے کام نہیں کرسکتے مبالغہ
سے خالی نہیں کوئی کاریگر باغبان سے زیادہ اپنے کام اور آلات کو جلد جلد
نہیں بدلتا اب سوال کیا جاتا ہی کہ کیا باغبان چستی سے کام نہیں
کر سکتا بہت سے اعلیٰ کاریگروں کو مختلف عمل مختلف قسم کے آلات
سے انجام دینے پڑتے ہیں اِسمیں شک نہیں کہ یہہ کاریگر اپنے کام کو اُس
سرعت اور روانی سے انجام نہیں دے سکتے جس تیزی اور روانی سے
کسی کارخانہ کا کاریگر اپنے ایک عمل مفرد کو انجام دیتا ہی مگر کاریگران
مذکور سواے تیز دستی کے اور لحاظوں میں کاریگران باہنر اور صاحبان
جد و جہد ہوتے ہیں اہل فن میں سے ایک اور صاحب فرماتے ہیں کہ
جو آدمی کچھہ مدت سے کسی کار خاص کے انجام دینے میں مصروف

رهتا هی اُسکے هاتهہ پیر اور دل و دماغ ممکن نہیں کہ کسی دوسرے کام کو یکا یک بطریق کامل انجام دے سکیں جو اعضا باکار رهتے هیں وہ ایام کثرت اور ورزش میں ملایم پڑ جاتے هیں اور جو بیکار رهتے هیں وہ ایام تعطل میں تن جاتے هیں اور یہی سبب هی کہ کام بدلتے هی نیا کام چستی سے انجام نہیں پاتا قطع نظر اِس سے جو اعضا باکار رهتے هیں اُن میں عادی هوجانے کی جہت سے زیادہ کوفت اور ماندگی اُٹھانے کی اِستعداد پیدا هوجاتی هی جو حال قواے جسمانی کا هی وهی قواے نفسانی کا بهی هوتا هی اوایل میں کسی نئے کام کے اندر اِتنی کامل توجہہ نہیں هوسکتی جتنی چند روز کی کثرت کے بعد هوسکتی هی عملہاے پے در پے میں مختلف آلات سے کام لینا یہہ ایک اور باعث هی اتلاف وقت کا اگر آلات سیدھے هوں اور تبدیلی عمل کی بکثرت نہو تو کم وقت ضایع جائیگا مگر بہت سے عملوں نے آلات بہت نازک هوا کرتے هیں اور کام لینے کے مقابل اُنکو بہت صنعت سے درست کرنا پڑتا هی اور اکثر ایسا اتفاق هوتا هی کہ اُنکے درست کرنے میں زیادہ وقت لگتا هی اور اُس سے کام لینے میں نسبتاً کم اِنتہے کلامہ ـــ مسود اوراق کو اِن معاملات کی راستی سے اِنکار نہیں مگر یہہ حجت البتہ هی کہ اُنکے نقیض بهی چند معاملہ هیں جنکو قایل نے فروگذاشت کیا هی واضح هو کہ اگر ایک قسم کی جسمی یا نفسانی محنت دوسری قسم کی جسمانی یا نفسانی محنت سے جداگانہ هی تو اِسی جداگانہ هونے کی جہت سے ایک قسم کی محنت کرنے کے زمانہ میں وہ قواے جسمانی اور نفسانی آرام پائینگے جو دوسری قسم کی محنت میں باکار هوتے هیں اور اگر کوئی نیا کام اوایل میں چستی سے انجام نہیں پاسکتا تو اِسکے ساتھہ یہہ بهی یاد رکھنا چاهئیے کہ کار سابق بهی مدت دراز تک بلا آرام دینے قواے جسمانی اور نفسانی کے جاری نہیں رہ سکتا اور تجربہ سے عیاں هی کہ بعض بوجہہ کوفت اور ماندگی کے قطعی بیکار رهنے کی ضرورت پیش

آتی ہی اُس وقت کار کو بدل دینے سے ایک طرح کی آسودگی حاصل
ہوجاتی ہی اور ہر شخص عملہاے مختلف کے انجام دینے میں زیادہ
دیر تک محنت کر سکتا ہی بہ نسبت اِسکے کہ ایک ہی کام کو جم کر
انجام دے مختلف حرفتوں میں مختلف قواے جسمانی اور نفسانی کا
کام پڑتا ہی جب ایک قسم کی قوتیں باکار رہتی ہیں مابقی آرام پاتی
ہیں اختلاف کاموں کا ہمت کو تقویت دیتا ہی اور ہمت کا قایم رہنا
عملہاے جسمانی اور روحانی کے لیئے سازگار ہی اِن معاملات میں
مختلف آدمیوں کا مختلف حال ہوتا ہی بعض ایک ہی کام کو دیر
تک انجام دینے کی استعداد رکھتے ہیں اور کام کے بدلنے کی استعداد
اُن میں نہیں ہوتی اُنکو دل سے کام میں مصروف ہونے کے اندر زیادہ
دیر لگتی ہی یعنی اُنکے قواے دیر میں مستعد کار ہوتے ہیں اور جب
یہہ آمادگی اُنکو حاصل ہوجاتی ہی وہ کام کو چھوڑنا نہیں چاہتے بلکہ
بہ نقصان صحت اُسکو انجام دیئے جاتے ہیں بعض باقتضاے طبیعت
ٹھنڈے ہوتے ہیں اور دیر میں کام سے لگتے ہیں اور بعد مصروف
ہوجانے کے دیر تک اُسی میں مصروف رہنا پسند کرتے ہیں بعض گرم
اور تیزخو ہوتے ہیں یعنی کام کو جلدی کرنے لگتے ہیں اور صبر کے ساتھہ
اُسمیں دیر تک مصروف رہنے کی تاب نہیں لاتے مگر معلوم رہے کہ اِن
اُمور میں گو تقاضاے طبیعت کو دخل ہی مگر عادت کو اُسکی نسبت
سے زیادہ دخل ہوتا ہی ایک کام کو چھوڑ کے دوسرے کام میں فوراً
مصروف ہوجانے کی عادت مثل دوسری عادتوں کی طفولیت میں کسب
سے حاصل ہوسکتی ہی اور جب یہہ عادت ہوجاتی ہی تو کام کے بدلنے
کے وقت مقدلانا اور دم لینا جیسا کہ بعض اہل فن نے بیان کیا ہی
صورت ظہور کی نہیں پکڑتا اور فقدان شوق و جہد نہیں ہوتا اور محنت
کرنے والا اُس تازگی اور ہمت کے ساتھہ ہر جزو پر اپنے کام کے مستعد
ہوجاتا ہی جو بصورت قایم رہنے کے ایک ہی کام پر مدت متواتر سے

زیادہ دیر تک اسمیں باقی نہیں رہتي مگر اِسمیں شک نہیں کہ کام کو متواتر بدلنے میں اُس کوفت اور ماندگي کي نسبت سے زیادہ ماندگي لاحق هوتي هی جو ایک هي کام پر برابر جمے رہنے سے حاصل هوتي هی تقسیم محنت کا تیسرا فائدہ جسکو بعض اهل فن نے نشان دیا هی واقعي کچھہ قدر وجود رکہتا هی کیونکہ جو ایجاد کسي خاص عمل میں محنت کي بچت و کفایت کا باعث هو غالب هی کہ وہ اُسي شخص کو سوجھیگي جو اُس عمل کو انجام دیتا هوگا اور احتمال اُسکے سوجھنے کا اُسي انداز سے زیادہ هوگا جس انداز سے عامل عمل مذکور اُسپر زیادہ فکر کرتا هوگا اور اُسکو علی الاتصال انجام دیتا هوگا جب کسي آدمي کے دل کو مختلف کاموں کي طرف تعلق هو تو غالب نہیں کہ وہ ایک کام میں بھي اصلاح عملي کو بر روے کار لا سکے مگر یاد رکھنا چاهیئے کہ اِسمیں بھي جتنا ذکاوت اور جودت طبیعت کو دخل هی اُتنا حرفت خاص میں مصروف هونے کو دخل نہیں اور جو تحلیل محنت اِس غایت کو پہنچائي جاے کہ اُس کے سبب سے ذکاوت نشو و نما نہ پاسکے تو اُس سے نسبت اِس معاملہ خاص کے بجاے نفع پہنچنے کے نقصان پہنچیگا یہہ بھي کہہ سکتے هیں کہ ایجاد کا کچھہ هي باعث هو مگر جب وہ ایکبار بر روے کار آ جاتي هی تو زیادہ با اثر هونا محنت کا عمل میں نتیجہ خود اُس ایجاد کا هوتا هی نہ تحلیل محنت کا *

تحلیل محنت کے فایدوں میں سے یہہ بھي ایک بڑا فایدہ هی کہ اُس کي جہت سے جس کام پر جس قسم کي محنت لگاني چاهیئے اُس قسم کي لگا سکتے هیں اور اِس سے صرف پیدایش میں بڑي بچت اور کفایت هوتي هی ظاهر هی کہ کسي صناعت خاص کے عمل هاے متعدد کے سلسلہ میں مختلف عملوں کے انجام دینے کے واسطے مختلف قسم کي محنت وقوت جسماني کي ضرورت پیش آتي هی پس عمل پیدایش اُسي صورت میں بہ کفایت و کامیابي انجام پائیگا جب هر عمل

پر موافق اسکي ضرورت کے محنت جسماني و نفساني صرف کيجائيگي
اگر ضرورت سے زيادہ صرف کي جائيگي تو صريح نقصان هوگا *

سوئي بنانے کے کام ميں مختلف عملوں کے انجام دينے کے واسطے
اسقدر مختلف مدارج کے با هنر کاريگروں کي ضرورت پيش آتي هى کہ
اُن کي اُجرت ڈهائي آنہ روز سے تين روپيہ روز تک هوتي هى اب هم
کہتے هيں کہ جو کاريگر سب سے بڑي اُجرت پاتا هى اگر وهى سارے
عملوں کو سوئي بنانے کے انجام دے تو کچهہ حصہ اسکے وقت کا نقصان
کے ساتهہ صرف هوگا اور يہہ نقصان بانسبت اُس فرق کے هوگا جو تين روپيہ
اور ڈهائي آنہ ميں هى اور يہہ نقصان اس نقصان کے علاوہ هى جو بوجهہ
مقدار ميں کم پيدا هونے شي مصنوعي کے بروے کار آئيگا اگر محنت
کي تقسيم نہ کي جاے تو لامحالہ کل عمل اعلى کاريگر کو انجام دينا
پڑے اور صرف پيدايش بدرجہا زيادہ هوجاے اور مقدار جنس مصنوعي
کي کم *

تبادل محنت کے ذريعہ سے يہہ فايدہ حاصل هوتا هى کہ هنر اور
محنت سے جسقدر تمتع تہاي ممکن هوتي هى اُتني اُٹهائي جاتي هى اور
اس کے علاوہ يہہ ايک اور فايدہ هى کہ آلات سے جتنا کام لے سکتے هيں اُتنا
ليا جاتا هى ايک اهل فن نے کيا خوب لکہا هى کہ اگر کسي آدمي کے
پاس وہ سارے آلات هوں جو نئي پيشوں ميں کام آتے هوں تو کم سے کم
اُن ميں سے تين ربع هميشہ بيکار هيںگے پس اگر کوئي جماعت ايسي هو
کہ اُس کے هر فرد کے پاس يہہ سارے آلات موجود هوں اور هر فرد باري
باري سے اُن سارے حرفتوں کو انجام ديتي هو جنميں يہہ آلات کام آتے
هيں تو بہتر هوگا کہ کل جماعت مختلف ٹکڑيوں ميں منقسم هوکے هر ٹکڑي
ايک ايک قسم کے آلات بانٹ لے اور هر ٹکڑي ايک صناعت خاص کو
انجام دے اس انتظام سے کل جماعت اور هر فرد کو جماعت کي نئي
طرح سے منفعت حاصل هوگي اول چونکہ جميع آلات هميشہ کام ميں

مستعمل ہونگے جو روپیہ اُن کی فراہمی میں صرف ہوا ہی اُسکا عوض زیادہ ملیگا دوم اِس افزونی عوض کے ذریعہ سے مالک اپنے آلات کو کامل کرسکینگے اور اِن دونوں باتوں سے یہہ نتیجہ پیدا ہوگا کہ واسطے فراہمی حاجات آیندہ اہل جماعت کے بہتر بندوبست ہوسکیگا *

٦ جمیع اہل فن کا اِس امر پر اتفاق ہی کہ تحلیل محنت کی مانگ کی مقدار پر موقوف ہوا کرتی ہی اگر سوئی بنانے کے عمل مرکب کو دس عمل بسیط میں تحلیل کرنے سے ہر روز اڑتالیس ہزار سوئی طیار ہوسکیں تو عمل مذکور کی تحلیل اِس غایت تک اُسی صورت میں قابل صلاح اور باعث کفایت ہوگی کہ اڑتالیس ہزار سوئی روز فروخت ہوجائیں جو مانگ صرف بقدر چوبیس ہزار کے ہو تو تحلیل محنت اُسی درجہ تک نافع ہوگی کہ جس سے چوبیس ہزار سوئی روز طیار ہوں پس یہہ ایک اَور طریق ہی کہ جس سے افزونی مانگ کسی شی کی اُس محنت کو عمل میں زیادہ با اثر کردیتی ہی جو شی مذکور کے بنانے میں صرف ہوتی ہی اور مانگ کی مقدار کئی سببوں سے کم ہوسکتی ہی مثلاً قلت سے آبادی کے یا لوگوں کے متفرق مقاموں میں آباد ہونے سے یا سڑکوں اور دیگر وسایل آمد و رفت کی کمی سے یا لوگوں کے افلاس سے یعنی اِس جہت سے کہ وہ اپنی محنت مجموع کے وسیلہ سے کم پیدا کرتے ہیں اور زیادہ اجناس کے صرف کرنیکی استطاعت نہیں رکہتے سستی اور کاہلی اور بےہنری اور عدم معونت لوگوں کو صرف میں لانے سے اشیاے مصنوعی کے باز رکہتی ہی اور اِسی سبب سے اشیاے مذکور کے پیدا کرنے والوں کو موقع نہیں ملتا کہ وہ اپنے کارخانوں کو بڑہائیں اور جہاں تک ممکن ہی محنت کی تحلیل کریں پہلے زمانہ میں جن مقاموں میں مانگ تہوڑی تہی اُنہیں سے اُسی مقام کے آدمیوں میں محنت کی گرم بازاری ہوئی جو بوجہہ آباد ہونے کے کنارہ پر سمندر یا کسی دریاے عظیم کے اپنی اشیاے صناعت کو ملکہ

ہاے دور و دراز میں کنارہ کنارہ بحر یا دریا کے فروخت کرسکتے تھے مگر جب دنیا میں دولت کی عموماً افزونی ہوتی ہی اور اُس کے ساتھہ تجارت کی آزادی فن جہازرانی کی اصلاح سڑکوں اور نہروں اور سڑکہاے آہنی کی درستی بر روے کار آتی ہی تب ہر قوم کی محنت کی قوت پیدایش میں افزونی ہوا کرتی ہی کیونکہ ایسے زمانہ میں ہر مدینہ اپنی صناعت ہاے خاص کی اشیا کو دور دور کے مدینوں میں فروخت کرسکتا ہی اور اُن کے بنانے میں ضرورتاً طریقہ تحلیل محنت کو وسعت دینی پڑتی ہی بہت سی صورتیں ایسی ہیں کہ خاصۂ صناعت کی جہت سے تحلیل محنت کو اُنمیں بہت گنجایش نہیں مثلاً عمل کاشتکاری میں تحلیل محنت کی اِسقدر گنجایش نہیں جتنی کہ عمل‌ہاے دستکاری میں کیونکہ ممکن نہیں کہ ایک آدمی ہمیشہ ہل چلایا کرے اور دوسرا ہمیشہ تخم ریزی کیا کرے اور تیسرا ہمیشہ کھیت کاٹنے میں مصروف رہ سکے جو مزدور کاشتکاری کے ایک ہی عمل مفرد کو انجام دیگا وہ لامحالہ سال میں گیارہ مہینے بیکار رہیگا ایک ہی آدمی جمیع عملوں کو کاشتکاری کے باری باری سے انجام دے سکتا ہی اور اُسپر بھی سال بھر میں کئی مہینے بیکار رہ سکتا ہی واسطے وجود میں لانے کسی بڑی اصلاح کے کاشتکاری میں اِس امر کی ضرورت پیش آتی ہی کہ بہت سے آدمی ملکر کام کریں مگر اِن بہت سے آدمیوں میں سے سواے چند اشخاص کے جو سربراہ ہوتے ہیں مابقی عموماً ایک ہی کام کو انجام دیتے ہیں مثلاً نہر بے اسکے طیار نہیں ہوسکتی کہ بہت سے آدمی اُس کے بنانے پر اتفاق کریں مگر بجز منصرم کے اور سب کھودائی کا کام انجام دیتے ہیں ایسی صورت میں ایک جماعت محنتیوں کی ایک ہی قسم کے کام کے انجام دینے پر اتفاق کرتی ہی تحلیل محنت کی بروے کار نہیں آتی ٭

# باب نہم

## درباب انجام پانے عمل پیدایش کے اوپر میزان کبیر و صغیر کے

۱ باب ماسبق سے عظمت معونت یعني إتفاق کرنے اشخاص متعدد کے واسطے انجام دینے کسي کام کے ظاہر ہوچکي اب ہم کہتے ہیں کہ اُسي عظمت کا یہہ بھي ظاہري نتیجہ هی کہ بہت سي صورتوں میں پیدایش بڑي میزان پر انجام پانے کي جہت سے عمل میں زیادہ با اثر ہوجاتي هی درحالیکہ إتفاق کرنا بہت سے آدمیوں کا گو کہ یہہ إتفاق مفرد هي ہو واسطے خوب با اثر کرنے عمل محنت کے ضروریات سے هی تو یہہ بھي ضرور هی کہ میزان اُس کام کي جسمیں محنت کي جاوے إسقدر بڑي ہو کہ اُسکے انجام دینے کے واسطے بہت سے محنت کرنے والے فراهم کیئے جائیں اور راس‌المال بھي إسقدر کثیرالمقدار ہونا چاهیئے کہ وہ اُن محنت کرنے والوں کي پرورش کے لیئے کفایت کرے اور اِس میزان اور راس‌المال کے بڑے ہونے کي اُس صورت میں اور بھي زیادہ ضرورت هی کہ جب بوجہہ وسعت مانگ اور صفت کام یعني صناعت کے تحلیل کرنا محنت کا بدرجہ غایت ممکن ہو جسقدر زیادہ کام ہوگا اُسیقدر محنت کي تحلیل ہوسکیگي اور کارخانوں کے عظیم ہوجانے کے اسباب میں سے یہہ بھي ایکٹ بڑا سبب هی جس صورت میں کارخانہ کے بڑھانے سے نسبت سابق کے محنت کي زیادہ تحلیل نہووے تاہم اُسکو اُس درجہ تک بڑھانے میں کفایت هی کہ ہر عامل کو کارخانہ کے اُسکا کام مخصوص کرنے کے لیئے پورا ملے ایک صاحب نے اِس معاملہ کي خوب توضیح کي هی وہ فرماتے هیں قولہ ،، اگر کلوں سے دن رات برابر کام لیا جاے اور یہي طریق اُن کو بہ کفایت استعمال میں لانے کا هی تو ضرور هی کہ کوئي آدمي خاص اِس لیئے مقرر کیا جاے کہ بدلي کے وقت

وہ مزدوروں کو کارخانہ کے اندر آنے اور وہاں سے باہر جانے دے اب چاہے
ایک آدمي اندر آئے اور یا باہر جاے یا بیس آدمي دربان کے آرام میں
تو دونوں صورتوں میں یکساں ہرج پڑیگا اور جو تکلیف اُسکو ایک مزدور
کے سبب سے اُٹھاني پڑیگي وهي بیس کے سبب سے کبھي کبھي اِس امر
کي ضرورت پیش آئیگي که کارخانے کي کلوں کو درست کیا جاے یا
اُن کي مرمت کي جاے اور یهہ مرمت اور درستي به نسبت کل سے کام
لینے والوں کے وہ کاریگر زیادہ اسلوبي سے کریگا جسکو کل بنانے میں مہارت
هوگي اور چونکه بدرستي کام دینا اور دیر تک کام کے لایق بنا رهنا کلوں کا
موقوف هی اِسپر که جوهیں اُن میں نقصان راہ پائے وهیں اُس کي
رخنه بندي کیجاے اِس لیئے اگر کار خانه میں کوئي کاریگر نگراني کے لیئے
حاضر بنا رهے اور نقصان کے ظاهر هوتے هي چستي سے اُس کي اصلاح
کردے تو ظاهر هی که جو خرچ بوجهه ٹوٹنے پهوٹنے اور گهسنے کلوں کے
لاحق هوتا هی اُس میں بڑي کفایت هوگي مگر جس کارخانه میں
ایکهي سیدهي سادهي کل کام دیتي هو اُس میں ایک کاریگر کو واسطے
انجام دینے اِس کار خاص درستي اور مرمت کے مقرر کرنا باعث زیرباري
هی پس یہاں سے ایک اور صورت پیدا هوئي جسکا یهہ میلان هی که
کارخانه بڑهایا جاے یعني اُس میں اتني کلیں هوني چاهئیں که جنکي
مرمت اور درستي میں ایک کاریگر کا سارا وقت صرف هو اور جو اِس
مقدار سے تعداد کلوں کي زیادہ هوجاے تو وهي خیال کفایت اِس ضرورت کي
اِشارت کریگا که تعداد کلوں کي دو چند یا سہ چند کرني چاهیئے تاکه دو
یا تین کاریگر مرمت کے کام میں مصروف رہ سکیں جس صورت میں کسي
کاریگر کے کام کا ایک حصه صرف محنت جسماني کے انجام دینے پر
مشتمل هوتا هی جیساکه نساجي یا اُسي قبیل کے دیگر عملوں میں تو اهل
کارخانه کے ذهن میں یهہ امر جلد خطور کرتا هی که کار مذکور کے حصه
مسطور کو کل دخاني سے انجام دلانا چاهیئے تاکه وهي ایک پهلا کاریگر

یعنی نساج دو یا تین آلات نساجی کی گردآوری کرسکے اور چونکہ ہم فرض کرتے ہیں کہ اِس کارخانہ دار نے ایک یا کئی عالمان یا عمل کو کلوں کے ملازم رکھا ہوگا پس اِس کارخانہ میں اتنی کلیں نساجی کی جاری ہوسکتی ہیں کہ سارا وقت اِن عالمان یا عمل کا اُن کی اور کل دبخانی کی مرمت اور درستی میں صرف ہو بتدریج کارخانہ اِسقدر بڑھ جاتا ہی کہ خرچ چراغان ایک رقم کثیر ہوجاتی ہی اور چونکہ کارخانہ سے ایسے آدمی تعلق رکھتے ہیں کہ وہ رات بھر جگتے رہتے ہیں اور علی الاتصال آسکی سربراہی کرسکتے ہیں اور عالمان یا عمل بھی کلوں کی درستی کے لیئے موجود ہوتے ہیں پس افزود کرنا ایک ایسی کل کا جس سے بذریعہ گاز کارخانہ روشن رہے اُس کی وسعت کا باعث ہوتا ہی اور بوجھہ کم کرنے خرچ روشنی اور دور کرنے جوکھوں آتش زدگی کے افزودگی کل مذکور کی اشیاے مصنوعی کی لاگت گھٹانے میں مدد دیتی ہی قبل اِس کے کہ کارخانہ اِس درجہ کو ترقی کے پہنچ جاے اس امر کی ضرورت پیش آئی ہوگی کہ ایک دفتر محاسب اور محرروں کا قایم کیا جاے تاکہ مزدوروں کی اجرت صحت سے چوکائی جاے اور اُنکی حاضری غیر حاضری لکھی جاے اور کارخانہ کے گماشتگان خرید و فروخت سے خط و کتابت جاری رہے اِن محاسبوں اور محرروں کو جو تکلیف اور محنت تھوڑے مزدوروں اور گماشتوں کے حساب کتاب رکھنے میں پڑتی ہی اُس سے کچھہ ہی زیادہ محنت اور تکلیف سے وہ بہت سے مزدوروں اور گماشتوں کا حساب کتاب رکھہ سکتے ہیں اگر کارخانہ دو چند ہوجاے تو شاید کچھہ قدر تعداد محاسبوں اور محرروں اور گماشتوں کی بڑھانی پڑیگی مگر کسی حال میں دونی نہ کرنی ہوگی کارخانہ میں جس قدر افزایش کام کی ہوگی اُتنا ہی کل کام سابق کی نسبت سے کم محنت سے انجام پائیگا اِنتھی کلامہ" پس عموماً خرچ کارخانہ کا کسی نوع سے بمقدار افزونی کام کے زیادہ نہیں ہوتا مثال کے لیئے ہم یہاں آن

عملہاے متعدد کا ذکر کرتے ہیں جنکو ہم ہر روز بذریعہ ایک بڑے کارخانہ
کے جو ڈاک خانہ کے نام سے موسوم ہی انجام پاتے دیکھتے ہیں فرض کرو
کہ بڑے شہر کی ڈاک کا کل کام بجاے اِسکے کہ ایک صدر کارخانہ میں
انجام پاے پانچ یا چھہ مقابلہ کی کمپنیوں میں تقسیم ہی اِس صورت
میں ہر کمپنی کو ضرورتاً تخمیناً اُسی قدر ملازم نوکر رکھنے پڑینگے جتنے
فی الحال صدر کارخانہ میں کل کام کو انجام دے رہے ہیں چونکہ ہر کمپنی
کو اِس امر کا بندوبست کرنا پڑیگا کہ شہر کے ہر حصہ کی چٹھیات مجریہ
اور موصولہ آن میں جمع اور تقسیم کی جائیں اِس لیئے اُنکو ہر کوچہ
و بازار میں اپنے چٹھی رساں بھیجنے پڑینگے اور اگر اپنے کام کو درستی سے
انجام دینا چاہینگے تو دن بھر میں اُنکو اُتنی ہی دفعہ اپنے آدمی روانہ
کرنے پڑینگے جتنی دفعہ فی الحال صدر کارخانہ سے جایا کرتے ہیں قطع
نظر اِس سے اِن کمپنیوں کو شہر کے ہر حصہ میں اپنے اپنے دفتر معہ
عملہ کے واسطے فراہمی چٹھیات کے کھولنے پڑینگے اور اِسکے مزید اُن بہت
سے اعلی درجہ کے کار پردازوں کی ضرورت پیش آئیگی جو ماتحت کے
لوگوں کی نگرانی کریں اور اِسمیں صرف یہی بات نہیں ہی کہ اِن اعلی
درجہ کے کار پردازوں کی تنخواہ کا زیادہ خرچ اُٹھانا پڑیگا بلکہ شاید یہہ
ضرورت پیش آئیگی کہ بحالت مجبوری کم لیاقت کے کار پردازوں کے
ملازم رکھنے پر قناعت کی جاے اور اِس سبب سے مطلب اصلی یعنی
کمال کارخانہ حاصل نہو بڑی میزان پر عمل پیدایش کے انجام دینے سے
جو فائدے حاصل ہوتے ہیں اُنکا پلہ بمقابل اُن فوائد احتیاط کامل اور
جز رسی کے جو چھوٹے کارخانوں میں مشاہدہ ہوتے ہیں گراں سنگ
ہی یا نہیں اِسکا تصفیہ بصورت بلا مزاحمت ہونے رقابت کے مابین پیدا
کرنے والوں کے ایسی صحیح ترازو سے ہوسکتا ہی جو کبھی خطا نہیں
کرتی جب ایک ہی کار کے چھوٹے اور بڑے کارخانے ہوں تو وہی کارخانہ
اپنی شی مصنوعی کو اوروں کی نسبت سے سستا بیچ سکیگا جو بہت

کفایت اور وارے سے عمل پیدایش کو انجام دیتا ہوگا اور قاعدہ مقرري
هی کہ سستا بیچنے کي قدرت همیشہ اِس سبب سے حاصل هوتي هی کہ
محنت اپنے عمل میں زیادہ باآثر هو اور محنت کے عمل میں زیادہ
با اثر هوجانے سے جب وہ اِس وجہہ سے ظہور کرے کہ حرفت کي تحلیل
زیادہ کي گئي یا ایسا عمدہ انتظام اختیار کیا گیا کہ جسکے ذریعہ سے
کاریگروں کے هنر سے تمتع وافي اُٹھہ سکے یہہ مراد هوتي هی کہ آسي
پہلي مقدار سے محنت کے اب زیادہ پیداوار حاصل هوتي هی اور نہ
صرف یہہ کہ وهي پہلي مقدار پیداوار کي کم محنت سے پیدا هو اور یہہ
پیدا کرنے کي قابلیت کي افزوني جو محنت کو حاصل هوتي هی صرف
پس انداز هي کي مقدار میں افزوني نہیں کرتي بلکہ پیداوار خام کي
مقدار کو افزوں کر دیتي هی اگر کسي شی کي مقدار افزودہ کي طلب
نہو اور کچھہ حصہ مزدوروں کا اِس وجہہ سے بیکار هوجاے تو وہ حصہ
بھي راس‌المال کا مستخلص هوجاتا هی جو آن مزدوران بیکار کي سابق
پرورش کرتا تھا اور اُنکو کام سے لگائے تھا اور عام پیداوار ملک کي بوجہہ
اِن لوگوں کے کسي اور کام میں لگنے کے زیادہ هوجاتي هی کارخانجات کے
عظیم هوجانیکے اسباب میں سے دوسرا سبب جاري کرنا ایسي تراکیب کا هی
جنکے لیئے کل هاے بیشقیمت کي ضرورت پڑتي هی کل هاے بیشقیمت
کے لیئے راس‌المال خطیر چاهیئے اور کوئي کارخانہ دار راس‌المال خطیر
نہیں لگاتا اِلا بارادہ بنانے اور بامید بیچنے آس سارے مال اور سامان کے
جو کل سے بن سکتا هی پس بوجوہ صدر جس جگہہ قیمتي کلیں استعمال
میں آئینگي آس جگہہ بالضرور عمل پیدایش بڑي میزان پر انجام پائیگا
مگر معلوم رهے کہ سستا بیچنے کي قدرت اِس صورت میں آتني بے خطا
کسوتي اِس امر کي نہیں هوسکتي جتني پہلي صورت میں هوئي تھی
کہ کلوں کے استعمال کا نتیجہ باعتبار مقدار کل پیداوار جماعت کے اچھا هو
کیونکہ سستا بیچنے کي قدرت صرف اسي پر موقوف نہیں هی کہ پیداوار

کي مقدار زیادہ هوجاے بلکه اِس پر که اُس کي مقدار کو جو نسبت
لاگت سے هی وہ زیادہ هوجاے یعني لاگت گھٹ جاے اور حسب بیان
مندرجه باب ماسبق ممکن هی † که مقدار پیداوار کسي شی کي نسبتاً
لاگت کے زیادہ هوجاے مگر مجموع پیداوار ملک کي مقدار میں کمي راہ
پائے کیونکه بوقت استعمال میں آنے کلوں کے ایک حصه راس المال
متعدي کا جو بمدام خرچ میں آتا اور از سرنو پیدا هوتا رهتا تها راس المال
مستقر میں بدل جاتا هی اور اُس کے بحال رکھنے کے لیئے خرچ سالانه
تهوڑا پڑتا هی پس ظاهر هی که تهوڑي هي مقدار پیداوار کے واسطے کرنے
جبر اِس سالانه خرچ اور اُس باقي رهے هوئی راس المال متعدي
کارخانه دار کے جو کام میں لگتا هی کفایت کریگي پس عیان هی که
اِستعمال کلوں کا کارخانه دار کے حق میں باعث انتفاع هوسکتا هی اور
اُس کو سستا بیچنے کي قدرت دے سکتا هی مگر ضرور نهیں که وہ
خواہ مخواہ مقدار کو کل پیداوار اهل جماعت کي بڑها دے بلکه احتمال
هی که بجاے بڑهانے کے گهٹا دے یهه سچ هی که کل سے بني هوئي چیز
سستي هوجاتي هی اور سستا هوجانے کي جهت سے وہ مقدار میں زیادہ
فروخت هوتي هی کیونکه کل کے استعمال سے جو نقصان باعتبار مجموع
مدینه کے هوتا هی وہ صرف کاریگروں کے گروہ پر پڑتا هی اور یهه کاریگر بڑے
خوبدار اشیاے مصنوعي کارخانه جات دستکاري کے نهیں هوتے هر چند شی
خاص جو کل مستعمله کے ذریعه سے بنائي جاتي هی اُسکے کارخانه کو ترقي
هوتي هی مگر یاد رکهنا چاهیئے که یهه ترقي اُسیوقت هوتي هی که مدینه
کي راس المال عام سے کچهه حصه کهنچ کے اِس کارخانه خاص میں لگا هی
اور اُس کمي راس المال متعدي کا بدل کودینا هی جو کل میں لگ کے
متعدي سے مستقر هوگیا اگر اِس کارخانه خاص کے کاریگر بیکار نهوجائیں تو
سبب اِس کا یهه هوگا که بلاے بیکاري باقیمانده کاریگروں میں مدینه کے تقسیم

† دیکھو باب ششم صفحه ۱۱۹

ہوجائیگي اور جو اِس کارخانہ خاص کے کاریگروں میں سے کچھہ کاریگر کچھہ
بھي پیدا نکرینگے اور خیرات سے پرورش پائینگے تو مقدار کل پیداوار ملک
کی اُس زمانہ تک گھٹتي رهیگي که نئي پس انداز سے نیا راس المال
فراهم آئے اور اُن کو کام سے لگائے اور جو کاریگران مدینه کي حالت اِس
امر کي اجازت دے که وہ تھوڑے دنوں کے لیئے کم اُجرت پر بسر کریں اور
جو کاریگر کل کے استعمال میں آنے سے بیکار ہوگئے ہیں وہ سابقی کارخانوں
میں کام سے لگ جائیں تو اُن کي محنت کچھہ پیدا کریگي اور مدینه
کي مقدار پیداوار کل میں جو کمي هوئي تھي اُسکا یہہ پیداوار جبر
کردیگي مگر مزدوران مدینه کو جو نقصان پهنچا هی اُسکا کچھہ بدل نہوگا †
یہہ کیفیت هم پہلے بھي بیان کرچکے ہیں اور اُسکي تکرار سے اِس جگہہ
هماري یہہ غرض هی که راستي اِس قول کي لوگوں کے دلوں پر جم جاے
که یہہ امر لازم نہیں آتا که پیدایش کے کسي طریق خاص سے
خواهي نخواهي کل مدینه کي محنت کا ثمرہ بدینوجہہ مقدار میں زیادہ
هوجاے که اُس کے سبب سے کوئي شی خاص سستي بک سکتي هی اکثر
ایک نتیجہ دوسرے نتیجہ کے ساتھ مرئي هوتا هی مگر ایک کا دوسرے کے
ساتھہ ظہور کرنا لازم نہیں آتا یعني یہہ ضرور نہیں هی که جب کوئي شی
خاص سستي بکي تو کل پیداوار ملک بھي اُس کے سبب سے خواہ مخواہ
زیادہ هوجاے نہ بڑھنا کل پیداوار ملک کا مقدار میں بوقت سستا بک
سکنے کسي شی خاص کے ایک صورت احتمالي هی اور عمل درآمد میں
اُس کا وجود بہت کم اِس مسئلہ کے قایم کرنے کے لیئے جو دلیلیں هم دے
چکے هیں یا آگے کو بہ تفصیل دینگے اُن کي هم نہ یہاں تکرار کرتے هیں اور
نہ اُن کي طرف اشارت *

کسي کام کو بڑي میزان پر انجام دینے کي جہت سے محنت میں
جو بچت هوتي هی اُس کا جزو کثیر اُس بچت کو مشتمل هوتا هی

---

† دیکھو باب ششم دفرہ ۲ صفحہ ۱۱۹

جو خود اهل راس‌المال کي محنت میں هوتي هی مثلاً اگر سو پیدا کرنے والے قلیل قلیل راس‌المال سے جدا جدا ایک هي حرفت انجام دیں تو غالب هی کہ هر کارخانہ کي گرداوري میں هر کارخانہ دار کا سارا وقت صرف هوجاے اور اُسکو مہلت کافي کسي اور کام کي طرف توجہہ کرنے کي نہ ملے بخلاف اِس کے اگر ایک هي دستکار اِن سارے کارخانہ داروں کے راس‌المال پر قابض هو تو باستعانت دس بارہ مختاروں کے وہ سب کے کام کو انجام دے سکیگا اور اُس کو اور کاموں کي طرف توجہہ کرنے کے لیئے مہلت بهي ملیگي البتہ یہہ سچ هی کہ جو آدمي تهوڑا راس‌المال رکهتے هیں وہ علاوہ گرداوري کے عموماً خود بهي کچهہ حصہ اپنے کام کا انجام دیتے هیں بخلاف اُنکے جس شخص کے پاس راس‌المال کثیر هوتا هی وہ جمیع حصص کو اپنے کام کے اپنے ماتحت کے لوگوں پر چهوڑتا هی مثلاً کم مایہ کاشتکار خود هل چلاتا هی تهوڑے سرمایہ کا دوکاندار آپ دوکان پر بیٹهہ کر اپنے کام کو کچهہ قدر انجام دیتا هی اور نساج قلیل‌البضاعت آپ هي آلہ نساجي سے کام لیتا هی مگر معلوم رهے کہ اکثر صورتوں میں یہہ جامعیت باعث عدم کفایت هوتي هی کیونکہ جب ایک شخص خاص کي ذات میں یہہ دونوں کام گرداوري اور صناعت کے جمع آئینگے تو اِس کا یہہ نتیجہ هوگا کہ اگر افسر کارخانہ کو گرداوري کي لیاقت هوگي تو اُس کا کچهہ قدر وقت حرفت کے انجام دینے میں ضایع جائیگا اور جو اُسمیں گرداوري کي لیاقت نهوگي صرف استعداد عاملہ هوگي تو وہ سربراهي کے کار کو اچهي طرح سے انجام نہ دیگا *

راقم اوراق اِس بحث کو اُتنا عظیم تصور نہیں کرتا جتنا اور لوگوں نے اُسے تصور کیا هی مگر اِسمیں کچهہ شک نہیں هی کہ تهوڑے تهوڑے متعدد راس‌المالوں کي گرداوري میں اُس محنت کي نسبت سے زیادہ محنت لگتي هی جو بڑے راس‌المال کي سربراهي میں پڑتي هی اور بعوض اِس محنت کثیر کے کم مایہ پیدا کرنے والوں کو البتہ یہہ پهل کافي ملتا هی

کہ وہ اپنے دل کے آپ مختار رہتے ہیں اور کسي کے ملازم اور تابع نہیں ہوتے *

مگر ہم کہہ سکتے ہیں کہ اگر وہ اِس آزادي کو عزیز سمجھتے ہیں تو اُن کو اُس کے لیئے نقصان بھي اُٹھانا پڑیگا کیونکہ اُن کو اپني اجناس کو اُس گري ہوئي قیمت پر بیچنا پڑیگا جو بوجہہ رقابت بڑے بڑے کارخانہ داروں کے صورت ظہور کي پکڑتي ہی اور ممکن نہیں کہ یہہ لوگ ہمیشہ اپني اجناس کو گري ہوئي قیمت پر بیچیں اور معاش پیدا کریں اِس ناکامیاب لڑائي کے دیر تک قایم رکھنے سے یہہ نتیجہ پیدا ہوگا کہ بتدریج اُنکا راس‌المال قلیل ضایع ہوجائیگا اور آخرکار یہہ لوگ یا تو اُجرت پر کام کرنے والوں میں شامل ہوجائینگے یا بھیک مانگینگے اور اپني پرورش کے لیئے اوروں کے دست نگر ہونگے غرض کہ مدینہ کي افراد باوقار کے جرگہ سے زایل ہوجائینگے *

۴ بڑي میزان پر عمل پیدایش کے انجام دلانے میں اِس امر سے بڑي مدد ملتي ہی کہ چندہ کي چھوٹي چھوٹي رقموں کے ذریعہ سے ایک رقم کثیر راس‌المال کي فراہم لائي جاے یعني ایک کمپني ساجھے داروں کي قایم کیجاے جو فایدے اِس قسم کي کمپني کے قایم کرنے سے حاصل ہوتے ہیں وہ بہت عظیم اور بے شمار ہیں *

اول تو بعض کاموں کے انجام دینے کے لیئے اتنا راس‌المال کثیرالمقدار مطلوب ہوتا ہی کہ بڑے سے بڑا دولتمند بھي اُس کے سرانجام کا متکفل نہیں ہوسکتا مثلاً ممکن نہیں کہ ایک شخص‌خاص اپني ذات کے سرمایہ سے ریل کي سڑک کلکتہ سے لاہور تک بنالے بنانا تو دور رہا بعد طیاري اُس کو شاید جاري بھي نہ رکھہ سکے البتہ سرکار یہہ دونوں باتیں کرسکتي ہی اور جس ملک میں ہنوز باتفاق عمل کرنے کے قاعدہ کي ابتدا ہوتي ہی وہاں سرکار هي ایسے کاموں کو انجام دلا سکتي ہی کہ جنمیں راس‌المال کثیر کے صرف کي ضرورت ہو کیونکہ سرکار لوگوں سے جبراً

بذریعہ محصول کے روپیہ تحصیل کرکے سرمایہ مطلوب فراھم کرسکتي ھی اور اُس کو بڑے بڑے کاموں کے انجام دینے کي عادت بھي ھوتي ھی مگر باقتضاے اُن اسباب کے جنسے اکثر آدمي تھوڑے بہت واقف ھیں اور جو بعد ازیں بہ تفصیل بیان کیئے جاوینگے سرکار کا دخل کاروبار محنت میں بصورت موجود ھونے کسي اور ذریعہ کارروائي کے ھرگز قابل پسند نہیں *

دوم بعض کام ایسے ھیں کہ افراد کے ھاتھہ سے اُن کا سرانجام ھونا تو دشوار نہیں مگر افراد اُن کو اُس مداومت اور پھلاؤ کے ساتھہ انجام نہیں دي سکتیں جسکي بوجہہ روز بروز ترقي پکڑنے مدینہ کے ھر دم زیادہ ضرورت پیش آتي ھی اشخاص فرداً فرداً اتني استعداد رکھتے ھیں کہ انگلستان سے ھر ولایت کو جہاز واسطے پہنچانے چٹھیات اور مسافروں کے روانہ کریں اور قبل از قایم ھونے کمپنیوں کے یہہ کام اسي طرح انجام پاتا تھا مگر جب بوجہہ افزوني آبادي اور کاروبار اور بھي زیادہ ھوجانے و سایل آداے خرچ کے عوام‌الناس گاہ گاہ کے مواقع روانگي پر قناعت نکریں اور اِس امر کے خواھاں ھوں کہ بلا خطا کسي مقام کو دن میں دو دفعہ اور کسي مقام کو ھفتہ میں ایک بار کاغذ روانہ ھوں اور کسي مقام کو جہاز دخاني بڑے قد و قامت اور لاگت کے تواریخ معین پر ھر مہینے میں دوبار جایا کریں تو ظاھر ھی کہ اُن کو اِس امر کا اطمینان دلانے کے لیئے کہ سلسلہ ایسے عملہاے کثیرالخرچ کا بلا ھرج و مرج جاري رھیگا اتنا راس‌المال کثیرالمقدار چاھیئے کہ کوئي فرد خاص اُس کے سرانجام کي متکفل نہوسکے قطع نظر اِس سے اور صورتیں ایسي ھیں کہ ھر چند ایک کار خاص تھوڑي یا اوسط مقدار سے راس‌المال کے انجام پاسکتا ھی مگر جمع کرنا زر کثیر کا حصہ داروں سے واسطے سو انجام اُس کام کے اِس نظر سے مصلحت ھوتا ھی کہ زر مذکور بطور ضمانت کے کام دے اور عوام‌الناس کو اِس امر کا اعتبار رھی کہ روپیہ ادا کرنے کے اقرار بخوبي وفا کیئے جائینگے اور یہہ صورت خصوصاً اُس وقت پیش آتي ھی کہ کار مذکور اس قسم کا ھو کہ

بہت سے آدمي اپنے روپیہ کو کارخانہ کے حوالہ کرنے میں وسواس نکریں جیسا کہ مہاجنی یا بیمہ کي کوتھي میں صورت پیش آتي هی ان دونوں کارخانوں کے لیئے ساجھے کي پونجي سے کام چلانے کا طریق بہت موافق هی *

ساجھے کي پونجي کے کارخانہ کو جن مراتب میں کسي شخص کے ذاتي سرمایہ کے کارخانہ پر شرف هی اُن میں سے چند اوپر مذکور هوئے مگر جو اس معاملہ کي دوسري جانب پر نظر کي جاتي هی تو معلوم هوتا هی کہ جو شخص اپنا ذاتي کارخانہ رکھتا هی اور اپني ذات سے اُسکي گردآوري کرتا هی اُسکي کارروائي کو ساجھے کے کارخانہ کي کار روائي پر بہت سي باتوں میں شرف هی اور اُن میں سے بڑي بات یہہ هی کہ کارخانہ کے کامیاب هونے میں خود منصرم کي بڑي غرض هوتي هی ساجھے کي کمپني کا کاروبار عموماً تنخواہ پانے والے نوکروں کے ذریعہ سے انجام پاتا هی حتے کہ ارباب کمیٹي جو بدانست عوام انتظام کي سربراهي کرتے هیں اور جنکے اختیار میں واقعي منصوبان کارخانہ کي بحالي و بر طرفي هوا کرتي هی اُن کي غرض بھي کارخانہ کي کامیابي سے صرف اُسیقدر متعلق هوتي هی جتني کہ اُن کي ذات کي پانتي اُس میں هوتي هی اور یہہ پانتي بلکہ اُنکے گھر کي ساري جمع پونجي بمقابل کل راس‌المال کارخانہ کے بہت هي قلیل هوتي هی اور اِس کے علاوہ اُن کو کارخانہ کي نگراني کے سوا اپنے نفع و نقصان کے خیال سے بہت سي اِسي قسم یا اِس سے زیادہ ضرورت کي مہمات میں توجہہ کرني پڑتي هی غرضکہ ملازمان کارخانہ کے علاوہ کسي اَور کي کوئي بڑي غرض کارخانہ کي بہتري سے متعلق نہیں هوتي اور تجربہ اور مثلوں سے کہ وہ بھي نظر حقیقت بیں میں بیان تجارب عوام‌الناس هیں ثابت هی کہ نوکروں کي کار روائي بمقابل ذاتي سعي اور دلسوزي اور دردمندي اُن لوگوں کے جنکي غرض متعلق هو کچھہ قدر نہیں رکھتي اور کہ جب نوکروں سے کام لیا جاے تو

اِس امر کي کمال هي ضرورت هی کہ مالک کي آنکهہ کارخانہ پر برابر بني رهی تاکہ کوئي کار و بار محنت بکامیابي تمام انجام پائے دو صفات جداگانہ کا فراهم آنا ضروریات سے هی اول وفاداري دوم گرم جوشي جب کسي کارخانہ کا کام خاص قواعد میں منضبط هوسکتا هی تو اُس کے منصرموں کو باوفا رکھنا ممکن هی کیونکہ توڑنا قواعد کا ایسا کام نہیں هی کہ اُس کے ارتکاب میں آدمي کا ایمان نہ کانپے اور اُسکا دل اُسکو ملامت نکرے قطع نظر اِس سے خیال موقوفي منصرموں سے تعمیل قوانین کراسکتا هی مگر واسطے جاري رکھنے کسي بڑے کارخانہ کے بکامیابي صدها باتوں کي ضرورت پیش آتي هی اور چونکہ اُنکي پہلے سے تعریف کرني محال هی اِس لیئے ممکن نہیں کہ اُنکو قبل از وقوع داخل فرایض خاص اور واضح کے کیا جاے انمیں سے اول تو یہہ بڑي بات هی کہ منصرم کا دل همیشہ کارخانہ میں لگا رهی اور وہ همیشہ ایسي تدبیریں سوچا کرے جن سے نفع زیادہ یا خرچ کم هو اب کیسے اُمید هوسکتي هی کہ تنخواہ پانیوالے ملازم دوسرے کے فائدہ کے لیئے اتني سعي اور دلسوزي اپنے اوپر گوارا کرینگے کار و بار اِنساني میں بہت سي مثالیں واسطے قایم کرنے راستي اِس قول کے شاهد عادل هیں ذرا ساري جماعت پر حاکموں اور وزیروں کي نظر کرو جو کام اُنکو سپرد هی سب کاموں سے نہایت دلچسپ هی اور خاطر کو برانگیختہ کرنیوالا اُنکي حکمراني سے ملک کو جو رنج و راحت یا نفع و نقصان پہونچتا هی اُس میں وہ خود بهي شریک هیں اور اُنکا حصہ اِس رنج و راحت و نفع نقصان کا خفیف نہیں هی اور عوام‌الناس کے بھلا یا بُرا کہنے سے جو نیک نامي یا بدنامي پیدا هوتي هی اُس سے اُن کے دلوں پر برابر اثر پیدا هوتا هی مگر دنیا میں ایسے مدبر بہت هي کم هیں جنکي طبیعت میں سستي اور بے پروائي کا غلبہ ان اغراض کے اثر کي نسبت سے زیادہ نہو ایسے آدمي بہت تھوڑے هیں جو عوام‌الناس کي بہتري کي تجویز نکالیں یا اُن پر قبل اِس کے توجہہ کریں کہ زیادہ بیکار رهنا خود اُنکے آزار کا سبب هوجاے یا جنکے

پیش نظر اِس سے زیادہ کوئي اَوْر مطلب عالي هو کہ لوگوں کے دکھانے کے
لیئے ظاهر میں هاتھہ پیر هلائےجائیں تاکہ الزام عام سے بچے رهیں جس
کسي نے سرانجام کار کے لیئے کبھي کسي آدمي کو نوکر رکھا هوگا اُسکو
اِس امر کا خوب امتحان هوگیا هوگا کہ ملازم اُجرت کي مقدار کے برابر
محنت نکرنے میں وهاں تک سعي کرتے هیں کہ موقوف نہ کیئےجائیں
هر کنبہ دار خواہ چھوٹا هو خواہ بڑا جسکے هاں قواعد منضبط نہیں
عموماً اِس امر کي شکایت کرتا هی کہ نوکروں کو مالک کے نفع و نقصان
کا هرگز خیال نہیں هوتا هر شخص یهي کهتا هی کہ دنیا میں ایماندار
نوکر نہیں ملتا نوکر کو مالک کے نفع و نقصان کا اُسیوقت خیال هوتا هی
کہ جب بوجھہ انجام دینے کسي خدمت خاص کے تا مدت مدید اور
پہونچنے راحت کے فریقین کو آقا اور نوکر میں ایک نوع کي گرویدگي اور
اغراض کي وحدت پیدا هوجاتي هی *

ساجھے کے کارخانہ کي برائیوں میں سے ایک اور برائي جو عموماً
سب بڑے کارخانوں میں مشاهدہ هوتي هی یهہ هی کہ ایسے کارخانوں
میں انتفاع قلیل اور بچت خفیف کا کچھہ خیال نہیں رهتا راس‌المال
کثیرالمقدار اور بڑے کاموں کي سر براهي میں خصوصاً اُسوقت کہ
منصرموں کي ذاتي غرض چنداں متعلق نہو چھوٹي رقمیں بمنزلہ صفر
کے تصور کي جاتي هیں اور یهہ کہا جاتا هی کہ وہ اِس لایق نہیں کہ
اُن کے لیئے وہ تکلیف اُٹھائي جاے جسکے بغیر اُنکي طرف توجہ کرنا
ممکن نہیں پس فیاضي اور کشادہ دلي کي نیک نامي بہت سستے طریق
سے عدم التفات کي جزئیات پر حاصل هوتي هی مگر یاد رکھنا چاهیئے کہ
چھوٹي چھوٹي رقمیں انتفاع اور اخراجات کي جب بہ تکرار حساب
میں آئینگي ایک رقم کثیر نفع و نقصان کي بن جائینگي مثل مشہور هی
کہ قطرہ قطرہ دریا هوتا هی اور بوندوں بوندوں تالاب بھرتا هی اِس حال سے
اهل راس‌المال عمل در آمد میں بخوبي واقف هوتے هیں اور اسي

جہت سے وہ اپنے کارخانوں کا ایسے قاعدہ سے انتظام کرتے ہیں کہ اگر
منصوموں کي نظر آسپر بني رهی تو وہ نقصان نہیں ہونے پاتے جو
بڑے کارخانوں میں بصورت نہونے کسي قاعدہ کے ضرور برروے کار آتے ہیں
مگر ساجھے کے کارخانہ کے منصوم کو بذات خود اِسطرف بہت کم توجہہ
ہوتي هی کہ ہر باب میں آسکے کارخانہ کے واقعي کسي طریق پر کفایت
و اِنتظام کے بلا خلل و زلل عمل کیا جاے *

ایڈم سمتھ صاحب نے کہ انگریزوں میں موجد اِس فن کے تھے انہیں
خیالوں سے یہہ مسئلہ قایم کیا تھا کہ بجز مہاجني اور بیمہ کي کوٹھي
وغیرہ کارخانوں کے جنکے انتظام کے لیئے قواعد خاص مقرر ہوسکتے ہیں
کوئي اَور کارخانہ ساجھے کا اُمید نہیں ہوسکتي کہ بلا پائے استحقاق
خاص کے سرکار سے کبھي قایم رہ سکے مگر واضح راے ناظرین اوراق رہے
کہ ایسا کلمہ زبان پر لانا گویا ایک مسئلہ راست کو مبالغہ سے بیان کرنا
هی جیسا کہ اِس بزرگوار کے قول میں اکثر جگہہ دیکھنے میں آنا هی
آنکے زمانہ میں بجز اُن کارخانوں کے جنکي طرف اُنھوں نے اشارت کي
چند هي کارخانے ساجھے کے ایسے تھے کہ بلا ملنے استحقاق خاص کے
سرکار سے بطور ٹھیکہ کے دیر تک قایم رهی اُنکے بعد اِس طرح کے
کار خانے بہت وجود میں آئے اور جسقدر لوگوں میں اتفاق کرنیکا میلان
زیادہ ہوتا جاویگا اور اُسکے وسیلے حاصل آئینگے اُسیقدر ایسے کارخانوں
کي تعداد میں افزوني ہوگي صاحب موصوف نے صرف اُسي توجہہ
کامل اور سعي مزید کي طرف توجہہ فرمائي هی جو اُن کارخانوں میں
مشاہدہ ہوتي هی جنمیں کل نفع اور کل نقصان اُنھیں لوگوں کي ذات
خاص کا ہوتا هی جو اُنکو چلاتے ہیں صاحب موصوف نے اُن امور کي
طرف نظر نہیں ڈالي جو اِس سعي مزید اور توجہہ کامل کے اثر کو بیکار کردیتے
ہیں اور ان اُمور میں سے بڑا امر تو وہ هی جو گرداور کارخانہ کي صفات
عقلي اور عملي سے تعلق رکھتا هی یہہ سچ هی کہ درمیان ہونا غرض

خاص کسی فرد خاص کا اِس امر کا کفیل هوسکتا هی کہ کارخانہ میں
سعي کیجائیگي مگر جو سربراہ ضعیف‌العقل هو تو سعي مزید کیا فائدہ
دے گي اور جن کارخانوں کو خود اهل غرض چلاتے هیں اُنمیں اکثر ایسا
اتفاق هوتا هی کہ منصرم کم عقل هوتے هیں جب کار خانہ بڑا هو اور اتني
بیش قرار طلب دینے کي گنجایش کہ اعلی درجہ کے عقیل بہ تمناے
ملازمت اُسمیں رجوع لائیں تو مقرر کرنا ایسے آدمیوں کا واسطے عام
گرداوري اور انجام دینے دیگر خدمات کے ممکن هی کہ جنکي لیاقت اور
فهم و فراست اور کار داني اور کار گذاري سے اُنکي کمي غرض کے نقصان کا
بدل کافي هوجاے ادنی توجہہ سے اِن لوگوں کو وہ صورتیں نفع کي نظر
آجاتي هیں جو اوسط درجہ کي لیاقت والوں کو توجہہ کامل سے بهي
نهیں سوجهتیں اور بوجہہ علویت علم اور راستي نظر اور درستي فهم کے
یہہ لوگ ایسي غلطیوں کے کرنے سے بچے رهتے هیں جنکے ڈرکے مارے اور
آدمي معمولي کار روائي کے باهر قدم رکهنے کي مبادرت اس احتمال سے
نهیں کرتے کہ مبادا کارخانہ معرض خطر میں پڑجاے یہہ بهي بیان کرنے
کي بات هی کہ اگر کارخانہ ساجهے کي پونجي سے قایم کیا جاے تو یہہ
لازم نهیں آتا کہ سارے کار کن اُس کارخانہ کے خواہ مخواہ مقرري
تنخواہ کے ملازم هوں بهت سے ایسے طریق هیں کہ اُنکے ذریعہ سے کارکنوں
کے نفع و نقصان کا تعلق خود کار خانہ کي کامیابي یا عدم کامیابي کے
ساتهہ تهوڑا یا بهت پیوند کهاسکتا هی اپني ذات کے لیئے آپ هي کلیۃ
کام کرنے اور مقرري روزانہ یا ماهانہ یا سالانہ اُجرت پر کام لینے کے درمیان
میں ایک طویل سلسلہ اور بهي مختلف صورتوں کا وجود رکهتا هی
حتی کہ معمولي صورتوں میں محنت کي جنمیں هنر کو چنداں دخل
نهیں محنت کرنے والوں سے کام بانداز عدد یا کسي مقدار معین کے لیا
جاتا هی اور خوبي اِس طریق کي اِتني عیاں هی کہ صاحب تمیز کام لینے
والے همیشہ اُسکو اُس صورت میں اختیار کرتے هیں جب کام اِس طرح کا

ہو کہ اُسکے حصص معین کام کرنے والوں کو دینے ممکن ہوں اور ضرورت اُٹھانے تکلیف نگہبانی کی اِس خیال سے کہ کام نکما نہ بنے پیش نہ آوے ساجھے کے اور خانگی کارخانوں میں اکثر ایسا اِتفاق ہوتا ہی کہ منصرموں اور سربراہوں کی اغراض کو کارخانہ کے نفع و نقصان کے ساتھہ پیوند دینے کے خیال سے اُن کی اُجرت کا کچھہ قدر حصہ کارخانہ کے نفع سے بشرح فی صدی مقرر کیا جاتا ہی جو غرض نوکروں کی کارخانہ کی کامیابی کے ساتھہ اِس طرح پیوند پاتی ہی اُس کو ہر چند غرض سے مالک راس‌المال کے کچھہ نسبت نہیں ہی تاہم وہ نوکروں کو کچھہ قدر محتاط اور گر مجوش بنانے کے لیئے کفایت کرتی ہی اور جو یہہ نوکر ذکی اور سلیقہ شعار ہوں تو بہر حال وہ اُس خدمت سے زیادہ بہتر خدمت انجام دینگے جو مالکان راس‌المال اپنے آپ انجام دیتے ہیں جن فروع میں آخرکار یہہ قاعدہ اُجرت کا پھیل سکتا ہی چونکہ وہ باعث کفایت اور بہتری اہل مدینہ ہیں اِس لیئے اُن کے باب میں بعد ازیں پھر توجہہ کی جائیگی پس جیسا کہ بڑے کارخانوں کو چھوٹے کارخانوں کے ساتھہ مقابل کرنے میں ہم عموماً بیان کر آئے ہیں ظاہر ہی کہ جب رقابت بلا مزاحمت ہو تو اُس کے نتایج سے یہہ بات معلوم ہوسکتی ہی کہ واسطے کسی صورت مفروض کے خانگی اور ساجھے کے سرمایہ کی کارروائی میں سے کونسی کار روائی نافع و سار گار ہی کیونکہ جو کار روائی زیادہ با اثر اور باعث کفایت ہوگی وہی آخرکار ہمیشہ سستا بیچنے میں کامیاب ہوسکیگی *

۳ اِسمیں کچھہ شک نہیں کہ ممکن ہونا اِس امر کا کہ پیدایش کی چھوٹی میزان کی عوض میں بڑی میزان قایم کی جاے اول تو مانگ کی وسعت پر موقوف ہی کیونکہ بڑی میزان اُسی وقت نافع ہوتی ہی کہ کام مقدار میں زیادہ بنایا جاے اور کام اُسیوقت زیادہ بنایا جاتا ہی کہ یا تو مدینہ خود آباد اور مونع‌الحال ہو یا شی مصنوعی کے غیر مدینوں

کو برآمد کرنے کا موقع عمل پیدایش کے طریق کے بدلنے میں اِس سے بڑی اعانت ہوتی ہی کہ راس‌المال مدینہ روز در ترقی ہو کیونکہ جب مدینہ کا راس‌المال ہر سال مقدار میں بڑھتا جاتا ہی تب ہی اُسکی مقدار کثیر کسی کام میں لگنے کی طلب گار ہوتی ہی اور نیا کام نئے راس‌المال سے بہت جلد اور بآسانی جاری ہوسکتا ہی بہ نسبت اِس کے کہ اُسکے جاری کرنے کے واسطے جاری کارخانوں سے راس‌المال کھینچا جاے طریق پیدایش کی تبدیلی اس سے بھی آسان ہو جاتی ہی کہ چند اشخاص مدینہ کے ہاتھہ میں راس‌المال بمقدار کثیر موجود ہو یہہ سچ ہی کہ تبدیلی طریق کے واسطے جتنا راس‌المال درکار ہو وہ ساجھے داروں کی چھوتی چھوتی رقموں کے ذریعہ سے فراہم آسکتا ہی مگر قطع نظر اِس سے کہ فراہم لانا راس‌المال کا اِس طریق سے محنت کے ہر کام کے لیئے یکساں موافق نہیں ہی اُس کا جمع آنا اُسی صورت میں ممکن ہی کہ اہل مدینہ میں بیوپار کی ہمت اور ساکھہ زیادہ ہو اور یہہ دونوں باتیں اوایل میں نہیں ہوتیں وہ تو اُسی وقت صورت ظہور کی پکڑتی ہیں کہ کارو بار محنت ترقی پائے *

جن ملکوں میں مانگ اور منڈیوں کی کثرت ہوتی ہی اور ہمت بیوپار اور ساکھہ یعنی اعتبار کی افزونی اور راس‌المال ہر سال بہت بڑھتا جاتا ہی اور تھوڑے آدمیوں کے ہاتھہ میں بہت سا سرمایہ فراہم ہوتا ہی وہاں عموماً ہر قسم کی محنت کے کار خانوں میں ایک بعد دوسرے کے چھوتی میزان سے بڑی میزان پر کام انجام پانے لگتے ہیں اِنگلستان میں جہاں یہہ تینوں باتیں جمع آئی ہیں صرف دستکاری ہی کے کارخانوں میں روز بروز وسعت راہ نہیں پاتی بلکہ جس مقام میں تعداد کافی خریداروںکی جمع آتی ہی وہاں اِسغرض سے کہ کار خردہ فروشی بڑی میزان پر انجام پاے دکانیں اور گوداموں کی کثرت ہونے لگتی ہی اور اُن کے مالک دیگر خردہ فروشان قلیل‌البضاعت کی نسبت سے اپنی اشیاء کو سستا بیچ

سکتے ہیں کچھہ تو اِس سبب سے کہ وہ اپنے کام کو تحلیل محنت سے انجام دیتے ہیں اور ضرورت سے زیادہ محنت یا ہنر سے کام نہیں لیتے اور کچھہ بلا اشتباہ بایں وجہہ کہ بڑي میزان پر کام کے انجام دینے سے محنت میں بچت ہوتي هی کیونکہ تھوڑے مال کے خریدنے میں جو وقت صرف ہوتا هی اُس سے کچھہ زیادہ وقت بہت مال کے خریدنے میں صرف نہیں ہوتا اور نہ کچھہ زیادہ سعي کرني پڑتي هی بلکہ اجناس متعدد کي تھوڑي تھوڑي مقدار کے خرید کرنے میں جو وقت صرف ہوتا هی اُس سے کم وقت میں بہت مال خرید ہوسکتا هی *

یہہ تبدل، طریق صرف باعتبار پیدایش اور باعتبار اِس کے کہ محنت عمل میں بعایت با اثر ہو کلیۃ نافع و سازگار هی بعض صورتوں میں اُس سے ایک نوع کا نقصان بھي ہوتا هی مگر معلوم رہے کہ یہہ نقصان عدم کفایت کو مشتمل نہیں ہوتا بلکہ اور اُمور کو جنکي طرف اشارت ہو چکی هی اور جو اهل مدینہ کي حالت سے تعلق رکھتے ہیں چھوٹي میزان سے بڑي میزان کي طرف رجوع لانے میں بالعرض کچھہ هي نقصان بر روے کار آتے ہوں مگر وہ بڑي میزان سے زیادہ بڑي میزان کي طرف رجوع لانے میں ظہور نہیں کرتے *

جب چھوٹے چھوٹے خود سر پیدا کرنے والوں کے طریق کار روائي پر کسي کارخانہ میں عمل در آمد ہونا ممکن نہو یا اُسکي عوض دوسرا طریق جاري ہوگیا ہو اور ایک شخص واحد کے هاتھہ کے تلے بہت سے کاریگروں کے کام کرنے کا طریق قایم ہوگیا ہو تو ایسي صورت میں میزان پیدایش کو وسیع کرنا سراسر باعث منفعت هی مثلاً ظاہر هی کہ اگر بجاے متعدد کمپنیوں کے ایک هي کمپني کل شہر میں لندن کے گاز کي روشني اور پاني پہونچانے کا کام انجام دے تو محنت میں بڑي بچت ہوگی، اگر دو کمپني ہوں تو بھي دوهرے ملازم هر قسم کے رکھنے پڑینگے علاوہ اِسکے اگر ایک کمپني ہو تو امید هی کہ وہ تمام باسہولت چند

افزودہ ملازموں کے سارے کام کو اُسي خوبي سے انجام دے سکیگي جس خوبي سے دو جداگانہ کمپنیاں انجام دینگي قطع نظر ملازموں کے بصورت ہونے دو کمپنیوں کے دوہري کلیں اور عمارتیں اور نل وغیرہ درکار ہونگے بصورت ہونے ایک کمپني کے وہ سستے نرخ پر کام آب رساني اور چراغاں کا انجام دے سکتي ہی اور باوجود ارزاني نرخ کے نفع اتنا ہي پیدا کر سکتي ہی جتنا دو کمپنیوں کي صورت میں پیدا ہوتا ہی اگر کمپني نرخ بھي نہ گھٹائے تو بھي اہل مدینہ باعتبار مجموع فائدہ سے رہینگے کیونکہ اہل کمپني بھي تو اہل مدینہ ہي سے ہوتے ہیں طالبان آب و روشني تو پہلي ہي شرح ادا کرینگے مگر حصہ‌داران کمپني کو زیادہ نفع ہوگا *

یہہ سمجھہ لینا کہ کمپنیوں کي رقابت کي جہت سے قیمت اشیا کي براے دوام گھٹتي رہتي ہی غلطي ہی کیونکہ جب رقیب تھوڑے ہوتے ہیں تو وہ آخر کار اِس امر پر اتفاق کر لیتے ہیں کہ رقابت سے قیمت نہ گواٹیں اور جو کوئي نیا رقیب پیدا ہوتا ہی تو اُسکے بیٹھا دینے کے لیئے وہ سستا بیچنے لگتے ہیں مگر جب وہ اپنے پانوں جما لیتا ہی تو یہہ اُس سے بھي معاملہ کر لیتے ہیں پس جو کام اپني ذات سے حق میں مدینہ کے جلیل ہو اور کفایت سے اُسي صورت میں انجام پا سکتا ہو کہ اتني بڑي میزان پر انجام دیا جاے کہ دوسروں کو اُسکے سرانجام کا حوصلہ نہ رہے تو قایم رکھنا متعدد پر خرچ کارخانوں کا واسطے انجام دلانے اُس کام کے گویا اہل مدینہ کے سرمایہ کو فضولي میں ضائع کرنا ہی ایسے کام کو داخل فرایض سرکار قرار دینا عین مصلحت ہی اور جو سرکار اُسکو آپ بہ کفایت انجام نہ دے سکے تو اُسے چاہیئے کہ وہ اُسکو کلیۃ کسي ایسي کمپني کو سپرد کر دے جو عوام کے لیئے اُسي کفایت سے انجام دے مثلاً جن دو مقاموں کے بیچ میں ریلوے جاري ہو اُنھیں کے بیچ میں دوسرے ریلوے کے بنانے سے جو نقصان کثیر راس‌المال اور زمین کا

ہوتا ہی اول تو وہ ہی کسی کو پسند نہیں دوسرے جس اسلوبی سے ایک کارخانہ کام کو انجام دے سکتا ہی اُس سے زیادہ اسلوبی سے دو کارخانہ انجام نہ دے سکینگے اور اگر دوسرا کارخانہ جاری بھی ہوا تو غالب ہی کہ کچھہ دنوں کے بعد دونوں ایک ہو جائینگے پس سرکار کو لازم ہی کہ ایک ہی ریلوے بنانے کی اجازت دے اور کسی حال میں بجز ضرورت شدید کے اُسکی نگرانی سے کنارہ کش نہو *

۳ کشتکاری کے کام میں بڑی میزان پیدایش کی نافع ہی یا چھوٹی یہہ معاملہ عام معاملہ سے چھوٹے اور بڑے کارخانجات دستکاری کے بالکل مختلف ہی اور وہ جداگانہ بنیاد پر قایم ہوتا ہی اُسکی کیفیت مدنی اور اُسکے دخل کو تقسیم دولت میں ہم بعد ازیں بیان کرینگے یہاں صرف اُسکے اثر کو باعتبار پیدایش کے بیان کرتے ہیں واضحرا ہے ناظرین اوراق رہے کہ جسقدر عملہاے دستکاری میں باعتبار پیدایش کے خوبی اور سودمندی بڑی میزان کی ثابت ہوئی ہی اُتنی عملہاے کشتکاری میں ثابت نہیں ہوتی ہم اوپر بیان کرآئے ہیں کہ عملہاے کشتکاری میں تحلیل محنت کی گنجایش کم ہی اسمیں شک نہیں ہی کہ ایک ہی آدمی گردآوری مواشی اور خرید و فروخت کے کام اور تردد زمین کی نہیں کرسکتا ہی مگر اس سے زیادہ کشتکاری میں محنت کی تحلیل نہیں ہوسکتی کشتکاری کے کام میں جو معونت ہوسکتی ہی وہ صرف معونت مفرد ہی یعنی بہت سے آدمی ایک ہی کام کو ایک ہی مقام اور ایک ہی زمانہ میں انجام دینے کے اندر ایک دوسرے کی مدد کرسکتے ہیں اور ہمارے نزدیک یہہ معونت اُتنی فخیم نہیں ہی جتنی اور لوگ اُسکو تصور کرتے ہیں کیونکہ اگر بہت سے آدمی باتفاق ایک ہی کھیت کو جوتیں یا اُس میں تخم ریزی کریں یا بصورت نہونے کسی ضرورت شدید کے اُسکو کاٹیں تو اس سے کوئی فائدہ خاص مترتب نہوگا اِن کاموں کے انجام دینے کے لیئے جتنی معونت درکار ہی اُسکے لیئے ایک ہی کنبے کے آدمی کفایت کرسکتے

هیں اور جن کاموں کے انجام دینے کے لیئے واقعي مردماں متعدد کي اعانت
درکار هوتي هی اُنمیں بشرط چھوتے هونے کھیتوں کے اعانت مطلوبه کے
سرانجام هو جانے میں چنداں دقت پیش نهیں آتي کھیتوں کو بہت
چھوتا چھوتا کردینے کے سبب سے پیدا کرنیکي قوت بہت ضایع جاتي هی
مگر یہه صورت اُسي وقت پیش آتي هی که تقسیم زمین کي بدرجه غایت
کیجاے اور کاشتکار کے پاس اتني زمین نهو که اُسکا سارا وقت اُسکے تردد
میں صرف هو جن اصول پر کارخانهاے دستکاري بڑهائے اور وسیع کیئے
جاتے هیں اُنهیں کے بموجب کھیتوں کو بهي اس غایت تک بڑهانا چاهیئے
که کاشتکاروں کا سارا وقت اُن کے تردد اور سربراهي میں صرف هو اور
اپنے آلات اور مواشي اور افراد کنبے کي استعانت سے جتنا پیدا کرسکتے
هیں اُس کي مقدار میں بوجهه کم هونے زمین کے نقصان راه نه پائے
مگر وسعت ایسے کھیتوں کي چنداں بڑي نهیں هوتي بڑے کاشتکار کو
عمارات اور آلات کے خرچ میں بچت هوتي هی کیونکه بہت مویشي کو
ایک مکان میں رکھنے کے اندر خرچ کم پڑتا هی به نسبت اِسکے که تهوڑے
تهوڑے مواشي کو مکانات متعدد میں رکھا جاے چھوتا کاشتکار قیمتي آلات
پر کشتکاري کے دسترس نهیں رکهه سکتا مگر آلات کشتکاري کے گو عمده بهي
هوں اکثر چنداں گراں قیمت نهیں هوتے اور جو گراں قیمت هو اُسکو چند
کاشتکار شراکت میں مهیا کرسکتے هیں یا کوئي اهل راس‌المال آله مذکور
کو بکرایه اُنکو دیسکتا هی بڑے کاشتکار کو به نسبت چھوتے کاشتکار کے
خرچ باربرداري میں کفایت هوسکتي هی کیونکه تهوڑي جنس کو کھیت
سے بازار تک یا بازار سے کھیت تک پهونچانے میں جو خرچ پڑتا هی
اُتنے هي یا اُس سے کچهه قدر زیاده خرچ سے مقدار کثیر اجناس کي
ایک جگهه سے دوسري جگهه نقل هوسکتي هی اور اِس کے علاوه جب
کوئي جنس بمقدار کثیر مول لیجاتي هی تو کچهه قدروارے سے ملتي
هی پس اِن جمیع مدات سے بچت کي ایک رقم پیدا هوگي مگر وه کسي
حال میں ایک رقم کثیرالمقدار نهوگي ایک صاحب جنکو کشتکاري کے

کام میں بہت تجربہ حاصل تھا اور جنہوں نے اصلاحیں بکامیابي تمام
زمین میں کي تھیں لکھتے ھیں کہ ھمارے نزدیک جن کاشتکاروں کے پاس
دس بارہ بیگھہ زمین ھو وہ بہ آسودگي اپني بسر کرسکتے ھیں اور جتنا
زیادہ لگان کوئي اور کاشتکار اداکرے اُتنا وہ بھي دیسکتے ھیں وہ یہہ بھي
فرماتے ھیں کہ جس چھوٹے کاشتکار کے پاس اپنے گھر کا ھل ھو اور جو
بذات خود اپني زمین کا تردد کرتا ھو اگر وہ بدل بدل کر مناسب فصل ،
بوئے اور اپنے مواشي کو اپنے گھر میں چراے تو وہ اپني جنس کو بڑے
کاشتکار کي نسبت سے سستا بیچ سکیگا اور وہ شرح لگان کي دیسکے گا
جو بڑے کاشتکار سے ادا نہوسکیگي *

انگلستان میں جس کرسان کے پاس چودہ پندرہ سو بیگھہ زمین
ھوتي ھی وہ شریف کرسان کہلاتا ھی اور اُسکو ایک گھوڑا اور ایک بگي
رکھني پڑتي ھی اور شاید مزدوروں کي گرداوري کے لیئے اُسکو ایک گرداور یا
منصرم بھي رکھنا پڑے کیونکہ اِس میں شک نہیں کہ وہ بذات خود اُن
مزدوروں کي سربراھي نہیں کرسکتا جو چودہ پندرہ سو بیگھہ پر زمین کے کام
کرتے ھوں بعد بیان کرنے چند اور باتوں کے صاحب موصوف لکھتے ھیں کہ
علاوہ اِن مدات خرچ کے جن سے چھوٹے کاشتکار آشنا نہیں بڑے کاشتکار
کو خرچ کثیر پہونچانے بیج و کھاد کا گھر سے کھیت تک بفاصلہ بعید
اور نقل کرنے پیداوار زمین کا کھیت سے گھر تک اُٹھانا پڑتا ھی اور ظاھر
ھی کہ ایک ھي گھوڑا اُتني زمین کي پیداوار کو کھاجاے گا جتني زمین
کي پیداوار واسطے بسر ایک کاشتکار اور اُس کي بي بي اور دو بچوں کے
کفایت کرتي ھی قطع نظر اِس سے بڑا کاشتکار اپنے مزدوروں کو کہتا ھی
کہ تم اپنے کام پر جاؤ بخلاف اِس کے جب چھوٹے کاشتکار کو مزدوروں کے
ملازم رکھنے کي ضرورت پیش آتي ھی تو وہ اُن سے کہتا ھی کہ آؤ میرے
ساتھہ کھیت کو چلو اور اِن دونوں صورتوں میں جو فرق ھی اُسکو صاحبان
نکتہ فہم خودھي سمجھہ سکتے ھیں *

چھوٹے کھیتوں کے جو نقصان اکثر لوگوں نے بیان کیئے ھیں اُن میں سے ایک یہہ ھی کہ چھوٹے کھیتوں پر اُتنی مواشی پرورش نہیں پاسکتی جتنے بڑے کھیتوں کی زمین پر کہ وسعت میں چھوٹے کھیتوں کی زمین کے برابر ھو پرورش پاتی ھی یعنی اگر سو بیگھہ کے کھیت پر بیس چاروا پرورش پائینگے تو دس بیگھہ زمین پر دو چاروا پرورش نہیں پاتے اور کمی مواشی کے سبب سے کھاد کی اتنی قلت ھوتی ھی کہ چھوٹے چھوٹے کھیتوں کی زمین ھمیشہ کم پیداوار ھوجائیگی مگر حین مشاھدہ دریافت ھوجائیگا کہ کھیتوں کے وسعت میں کم ھوجانے سے یہہ صورت نقصان کی اُسی وقت پیش آئیگی کہ اراضی ایسے کم مایہ کاشکاروں کے ھاتھہ لگے کہ وہ موافق مقدار اپنے کھیت کے مواشی نہ رکھہ سکیں چھوٹا کھیت اور کم مواشی رکھنے والا کھیت کلمات متوادف نہیں ھیں تاکہ ان دونوں صورتوں مذکورالصدر کا مقابلہ براہ واجبی کیا جاوے ھمکو یہہ بھی فرض کرنا چاھیئے کہ جتنا راس‌المال بڑے کاشتکار کے پاس ھوتا ھی اُتنا ھی چھوٹے کاشتکاروں میں حصہ رسد تقسیم ھی جب تقسیم راس‌المال کی یہہ صورت ھوگی اور مواشی کو تھان پر غذا دینے کے طریق پر عمل تو تجربہ سے معلوم ھوجائیگا کہ چھوٹے کھیتوں کی کار روائی کا طریق بجاے اس کے کہ مانع افزایش تعداد مواشی ھو قطعی اُس کی افزایش کا سبب ھوتا ھی جیسا کہ ملک فیلنڈرز میں دیکھنے میں آتا ھی کہ وھاں چھوٹے کھیتوں میں مواشی اور کھاد کی بڑی افراط ھی حتی کہ دیکھنے والوں کو یہہ کثرت باعث حیرت اور تعجب ھوتی ھی † *

---

† واضح راے ناظرین اوراق ھو کہ انگلستان میں کرسان فقط کھیتی ھی نہیں کرتے بلکہ مویشی بھی پالتے ھیں اور اُن کی خرید و فروخت سے روپیہ پیدا کرتے ھیں اُس ملک میں زمین سرکار کی نہیں ھی زمینداروں کی ھی کرسان زمینداروں سے زمین لیتے ھیں اور اُس کے عوض میں لگان دیتے ھیں بعض کرسان فقط کھیتی کرتے ھیں بعض کھیتی بھی کرتے ھیں اور مویشی بھی پالتے ھیں اور مواشی کے واسطے غذا

بے مایہ تھوڑی زمین کے تردد کرنے والوں کی کار روائی میں بمقابلہ مالدار کاشتکاروں کی کار روائی کے اگر کبھی کچھہ نقصان ہو تو وہ کمی علم و هنر کو عموماً مشتمل ہو سکتا هی مگر عمل درآمد میں عموماً ایسی کمی علم و هنر کی پائی نہیں جاتی . کیونکہ تجربہ سے ظاهر هی کہ ممالک اٹلی اور فیلینڈرز میں جہاں طریقہ چھوٹے کھیتوں کی کار روائی کا جن کو بے مایہ کاشتکار تردد کرتے هیں جاری هی وهاں انگلستان سے کہیں پہلے اچھی کشتکاری نے وجود پایا تھا اور شاید بنظر مجموع وهاں ساری دنیا سے بہتر کشتکاری وجود رکھتی هی جو هنر بلا دستگاہ علمی کے روزانہ مشاهدات اور تجارب سے حاصل هوسکتا هی وہ کم مایہ کاشتکاروں کو بہت حاصل هوتا هی مثلاً جن ملکوں میں انگور کی بہترین قسم پیدا هوتی هی وهاں کے کرسانوں کو جو علم از روے روایت اُس کی کاشت کا حاصل هی وہ نہایت باعث استعجاب هوتا هی البتہ یہہ بات تو هی کہ ایسے ملکوں میں اُصول عامہ علم کے قایم نہیں کیئے جاتے اور وهاں کے لوگوں میں بذریعہ جاری کرنے نئی تراکیب کی اصلاحوں کے برروے کار لانے کی همت بهی کچھہ قدر کم هوتی هی اور نہ وهاں کے لوگوں کو اس امر کے وسیلہ حاصل هوتے هیں کہ وہ نئی تراکیب کی آزمایش کریں کیونکہ ایسا بہت کم اتفاق هوتا هی کہ بجز دولتمند زمینداروں اور سرمایہ داروں کے کوئی اور نئی تراکیب کی آزمایش بحصول تمتع کرسکے اور نہ چھوٹے کرسانوں سے یہہ اُمید هو سکتی هی کہ وہ عموماً ایسی با قاعدہ اصلاحیں برروے کار لائینگے جن کا عمل ایک هی زمانہ میں بڑے قطعات

---

کھیت سے پیدا کرتے هیں اور اُن کو تھان پر چراتے هیں جن کھیتوں کی زمین قابل زراعت هوتی هی اُن پر مواشی اس کثرت سے هوتی هے کہ دیکھنے والے کو جسے غذا پیدا کرنے کے طریق کے حال سے اطلاع نہیں حیرت هوتی هی جو گائے تھان پر غذا پاتی هی وہ بہ نسبت اُس گائے کے کہ فقط کھیت میں گھاس چرے زیادہ دودھ دیتی هی اور اس دودھ سے مکھن بھی زیادہ نکلتا هی اور بیس بائیس بیگھہ کا کرسان بآسانی چار پانچ گائے پال سکتا هی

پر زمین کے مثل تدابیر آبپاشي وغیرہ کے ہوتا هی یا جن میں بدیگر
وجوہ واقعي اس امر کي ضرورت هی کہ بہت سے مزدور ملکے کام انجام
دیں گو یہہ بات نہیں هی کہ اُن میں ایسے کاموں کے انجام دینے کے لیئے
ایسا اتفاق مطلق نہوتا ہو بلکہ اُمید هوسکتي هی کہ جتني فہم و فراست
اُن میں زیادہ نشوونما پائیگي اُتنا هي اس اتفاق کے کرنے کا میل اُنمیں
زیادہ هوگا ان نقصانوں کے سامنے اُس گرم جوشي کو بکار محنت مقابل
کرنا چاهیئے جو بصورت حسب دلخواہ هونے صیغہ قبض و تصرف زمین
کے ظہور کرتي هی اور جو کسي اور صورت میں طریقہ کشتکاري کے ظاهر
نہیں هوتي اور جو لوگ شہادت دینے کے قابل هیں اُن کي گواهي اس
باب میں بلا اختلاف هی چھوتے چھوتے کھیتوں کي کارروائي کے طریق کے
فائدہ کا قیاس براہ واجبي هم اُس صورت میں نہیں کرسکتے جہاں
کاشتکار صرف جوتا هو اور جوت کا اختیار بھي شوایط مقرري پر نرکھتا هو
یعني جتنے بڑے لگان دینے کي گنجایش هو وہ مالک زمین لیتا هو اس
مُعاملہ کو سمجھنے کے لیئے اُس صورت پر نظر ڈالني چاهیئے جہاں کاشتکار
یا تو خود مالک زمین هو یا مالک نہو تو کاشتکار موروثي تو هو یعني جہاں
پیداوار اور قیمت زمین کے بڑهانے میں جو محنت کیجاتي هی اُس سے یا تو
کلیہ یا جزیہ خود کاشتکار اور اُسکي اولاد فائدہ اُٹھاتي هو دوسرے مقام پر
هم اِس معاملہ فخیم کو صیغہ هاے قبض و تصرف زمین کے بہ تفصیل
بیان کرینگے اور اُسي وقت ازروے شہادت بتلاوینگے کہ چھوتے چھوتے کاشتکار
جو مالک زمین بھي هوں کتني حیرت انگیز محنت کیا کرتے هیں یہاں
صرف اِتنا بیان کرنا کفایت کرتاهی کہ اُس مقدار کثیر پر خام پیدا وار کے
نظر ڈالني چاهیئے جو مزدوران انگلستان باوجود نرکھنے حقوق دایمي کے
زمین مزروعہ پر اپنے جوت کي زمین قلیل‌المقدار سے پیدا کرتے هیں یہہ
پیداوار اتني کثیرالمقدار هوتي هی کہ اُسکے سامنے بڑے کرسان کي پیداوار
کو کچھہ نسبت نہیں هوتي بڑا کرسان نہ اِتني زمین سے اُتني پیداوار

پیدا کرتا هی اور نه اُتني پیدا کرنیکي اُسکو غرض هوتي هی اور میرے
نزدیک یهي هی سبب حقیقي اِس امر کا که واسطے حصول نفع کے بڑي
زراعت میں روپیه لگانا عموماً زیادہ سود مند هی کیونکه جس زمین پر
بڑا مستاجر قابض هوتا هی اُس کے لگان کي شرح ایک لحاظ میں اُتني
بڑي نہیں هوتي جتني چھوٹے کاشتکار کي زمین کي اور اُس زمین پر
محنت بھي اُتني زیادہ نہیں کي جاتي جتني چھوٹے کاشتکار کي زمین
پر کي جاتي هی اور کمي محنت کي یهه وجهه نہیں هوتي که عمل
باتفاق یعني معونت کي جہت سے اُسکي مقدار میں کفایت هوتي هی
بلکه اِس لیئے که تھوڑي محنت سے بمناسبت خرچ کے زیادہ عوض ملتا هی
یهه نہیں هوسکتا که کوئي آدمي اُجرت پر محنت کرنے والوں کو اِس
خیال سے خاطر خواہ اُجرت دے که وہ مثل مزارع یا تھوڑي زمین رکھنے
والوں کے اُتني دل جان سے محنت کرینگے جتني که یهه لوگ یعني
تھوڑي زمین والے بہت خوشي سے اُس صورت میں کرتے هیں که جب
اُنکو یهه اُمید هوتي هی که هم اپني محنت کے ثمرہ سے کلیه تمتع اُٹھاوینگے
تاهم جو محنت اُجرت پانے والے کرتے هیں وہ غیر پیداوار نہیں هوتي
وہ بہر حال پیداوار خام کي افزوني کا باعث هوني هی اور باوجود یکساں
هونے علم و هنر کے بڑے مستاجر کو زمین سے اُتنا عوض نہیں ملتا جتنا
چھوٹے زمیندار یا چھوٹے مستاجر کو جو محنت کرنے کي غرض کافي رکھتا
هو ملاکرتا هی اُسکا عوض گو کم هوتا هی مگر اِسکے ساتھه یهه بھي تو هی
که اُسکو نسبتاً کم محنت صرف کرني پڑتي هی اور چونکه اُسکو اپنے مزدوروں
کو اُجرت دیني پڑتي هی اِس لیئے وہ زیادہ مزدوروں سے کام نہیں لیتا
هرچند چھوٹے چھوٹے کھیتوں کے طریقه کي صورت میں زمین سے زیادہ
پیدا هوتا هی اور هرچند بوجهه صدر ایسے انتظام کي صورت میں ملک
زیادہ آدمیوں کي پرورش کرسکتا هی مگر اِنگلستان کے مصنف عموماً
یهه بات فرض کرلیتے هیں که پکي پیداوار یعني وہ فاضل مقدار پیداوار کي

جو بعد پرورش مزارع کے بچ رہتی هی ایسے نظام کی حالتمیں تھوڑی ہوتی هی اور اِس لیئے تعداد اُن لوگوں کی جو کارہاے دستکاری و تجارت و جہاز رانی و حفاظت ملک و تعلیم و تدریس و نوشتخواند و مہمات ملکی و مالی وغیرہ کو انجام دیں اور جنکی پرورش کا حصر اسی پس انداز پر هی لامحالہ زیادہ نہیں ہوسکتی پس قطع نظر حالت سے کاشتکاروں کی مدینہ لامحالہ باعتبار ارکان اعظم سطوت و قوت ملکی کے اور بہت سی باتوں میں باعتبار فراغ بالی لوگوں کے کم مایہ ہوگا مگر واضح راے ناظرین اوراق رهے کہ اِن صاحبوں نے اِس امر کو بلا خوض کامل کے فرض کرلیا هی اِس میں کچھہ شبہہ نہیں کہ کشتکاری کی چھوٹی میزان کے طریقہ میں نسبت بڑی میزان کے طریقہ کے مدینہ کی وہ آبادی جو کاشتکاروں کو مشتمل نہیں ہوتی آبادی سے کاشتکاروں کے کم ہوتی هی مگر کم ہونا اُس کا بجاے خود یعنی بلا لحاظ نسبت کے نتیجہ لازمی نہیں هی یعنی اگر مجموع آبادی کاشتکاروں اور غیر کاشتکاروں کا بڑا ہو تو ممکن هی کہ وہ جزو اُس کا جو غیر کاشتکاروں کو مشتمل هی باعتبار خود عدد میں بڑا ہو مگر باعتبار یعنی بمناسبت کل آبادی کے کم اگر خام پیداوار زیادہ ہو تو ہوسکتا هی کہ یہی پیداوار باعتبار خود زیادہ ہو مگر بمناسبت کل پیداوار کے کم باوجود اِس کے وینگ فیلڈ صاحب اِن دونوں تصورات کو کہ جداگانہ ہیں مخلوط کردیتے ہیں حساب کیا گیا هے کہ ملک فرانس میں کل آبادی میں سے دو ثلث کاشتکار ہوتے ہیں اور انگلستان میں زیادہ سے زیادہ ایک ثلث اِس صورت میں چونکہ ملک فرانس میں دو کاشتکاروں کی محنت سے صرف تین آدمیوں کی غذا طیار ہوتی هی اور انگلستان میں اُنہیں دو کی محنت سے چھہ آدمیوں کی اِس سے وینگ فیلڈ صاحب یہہ نتیجہ نکالتے ہیں کہ کشتکاری انگلستان کی بہ نسبت کشتکاری ملک فرانس کی اِس وجہہ سے دو چند پیدا کرتی هی کہ عمل باتفاق یعنی معونت کے ذریعہ سے طریقہ مستاجری

میزان کبیر اپنے عمل میں زیادہ با اثر هی لیکن اول تو اِن واقعات کے بیان
هي میں مبالغہ هی کیونکہ ملک انگلستان میں دو آدمیوں کي محنت
سے چھہ آدمیوں کي غذا پیدا نہیں هوتي باینوجھہ کہ وهاں غیر ملکوں سے
غلہ کچھہ کم نہیں لایا جاتا اور ملک فرانس میں بھي دو آدمیوں کي محنت
تین آدمیوں کي غذا سے زیادہ پیدا کرتي هی کیونکہ اِن تین آدمیوں کي غذا
کے علاوہ محنت مذکور گاہ گاہ غیر ملکوں کے خرچ کے لیئے سن اور ریشم اور
نیل اور تماکو اور شکر پیدا کرتي هی اور یہہ اجناس انگلستان میں کلیۃ
غیر ملکوں سے لائي جاتي هیں ملک فرانس میں جتني لکڑي عمارات
وغیرہ کے کارخانوں میں صرف هوتي هی وہ اُسي ملک کي پیداوار
هوتي هی بخلاف اس کے انگلستان میں وہ اور ملکوں سے لائي جاتي هی
ملک فرانس میں جو بڑي سے بڑي آگ جلانے کي چیز هی اُس کا
سرانجام کرنا اور فروخت کي جگہہ تک پہنچانا کاشتکاروں کا کام هی
انگلستان میں جو آدمي اِس کام کو انجام دیتے هیں وہ کاشتکاروں کے
جرگہ میں داخل نہیں *

مسود اوراق چرسوں اور اُون وغیرہ اجناس کو حساب میں نہیں لیتا
کیونکہ یہہ جنسیں دونوں ملکوں میں برابر پیدا هوتي هیں اور
علی هذا القیاس شراب انگوري و برانڈي کو جو خود ملک فرانس کے
اندروني خرچ کے واسطے بنائي جاتي هیں کیونکہ اُن کے مقابل انگلستان
میں بیر وغیرہ اقسام شرابوں کي اُسي غرض سے بنائي جاتي هیں
انگلستان سے وهاں کے خاص اقسام کي شرابوں کا نکاس نہیں هوتا
بخلاف اِس کے ملک فرانس سے شراب انگوري و برانڈي سارے ملکوں
کو روے زمین کے برآمد کي جاتي هی راقم پھلوں اور انڈوں اور دیگر
اجناس کا جو برآمد هوتي هیں ذکر نہیں کرتا مگر اِس خیال سے کہ یہہ
اسباب کمي براہ غیر واجبي سنگین تصور نہ کیئے جائیں هم اُنسے قطع نظر
کرکے صرف قول مذکور الصدر پر بحث کرتے هیں یعني فرضکرو کہ في الحقیقت

انگلستان میں دو آدمی چھہ آدمیوں کي غذا پیدا کرتے ھیں اور ملک
فرانس میں اُسي کام کے انجام دینے کے واسطے چار آدمیوں کي ضرورت ھوتي
ھی پس ھم پوچھتے ھیں کہ اِس سے کیا یہہ امر لازم آتا ھی کہ انگلستان
کو زیادہ پس انداز پر واسطے پرورش اُن لوگوں کے جو کاشتکار نہیں ھیں
دست رس ھوگي جواب میں ھم کہتے ھیں کہ یہہ امر لازم نہیں آتا اِسکا
صرف یہہ نتیجہ ھوسکتا ھی کہ ملک کي کل پیداوار میں سے انگلستان
اِس کام میں بجاے ایک ثلث کے دو ثلث صرف کرسکتا ھی فرض کرو
کہ ملک فرانس کي کل پیداوار انگلستان کي پیداوار سے دوني ھی تو
ظاھر ھی کہ وھاں کي کل پیداوار کا پس انداز جو ایک ثلث ھی
انگلستان کي پس انداز کي مقدار میں کہ دو ثلث ھی برابر ھوگا یعني
اگر کل پیداوار کو انگلستان کے نوے کے عدد سے تعبیر کریں تو ملک فرانس
کي کل پیداوار ایک سو اَسي ھوگي دو ثلث نوے کا یعني ساٹھہ ایکسو
اَسي کے ایک ثلث کے برابر ھی یعني پس انداز دونوں ملک کا برابر
ھوگا دونوں ملک کي پیداوار میں شاید دوئے کي نسبت نہو شاید صورت
واقعي یہہ ھو کہ ملک فرانس میں بوجہہ زیادتي جہد و سعي کے جو
وھاں کي کاشتکاري کے طریقہ میں کي جاتي ھی اُتني ھي زمین سے بارہ
آدمیوں کي غذا پیدا ھوتي ھی جتني زمین سے انگلستان میں چھہ
آدمیوں کي اور جو نفس‌الامر میں ایسا ھوتا ھو تو گو ملک فرانس میں
آٹھہ آدمیوں کي محنت سے بارہ آدمیوں کي غذا پیدا ھوگي اور انگلستان
میں دو آدمیوں کي محنت سے چھہ آدمي پرورش پائینگے تا ھم دونوں
ملکوں میں تعداد اُن آدمیوں کي جو کھیتي نکریں اور اَور کاموں میں
مصروف ھوں یکساں رھیگي راقم یہہ نہیں کہتا کہ صورت واقعي یہي ھی
راقم جانتا ھی کہ باعتبار کل اوسط پیداوار في بیگھہ ملک فرانس کي
بہ نسبت اوسط پیداوار في بیگھہ ملک انگلستان کے بہت کم ھی اور
بمناسبت وسعت اور زر ریزي دونوں ملکوں کے انگلستان میں غیر کاشتکاروں

کي آبادي بہت زيادہ مگر بالتحقيق جو سادہ پيمانہ وينگ فيلڈ صاحب
نے مقرر کيا ھی اُس سے اِس عدم مناسبت مقدار کا انداز نہيں کرسکتے
يونائٹڈسٹيٹس يعني ممالک متفقہ امريکا ميں حال کي خانہ شماري سے
يہہ بات پائي گئي ھی کہ وھاں ھر پانچ گھروں ميں آبادي کے چار گھر
کاشتکاروں کے ھوتے ھيں پس اگر پيمانہ وينگ فيلڈ صاحب کا صحيح مانا
جاے تو يہہ کہہ سکتے ھيں کہ ملک مذکور ميں محنت کاشتکاري
بمناسبت محنت کاشتکاري ملک فرانس کے اور بھي کم پيدا کرتي ھی *

باعتبار کل ملک کے فرانس کي کاشتکاري واقعي کچھہ قدر غير
کامل ھی مگر اس ميں کسي سبب خاص کو اتنا دخل نہيں ھی جتنا
غالباً اِس امر کو کہ وھاں کے لوگوں کي لياقت اور چستي کاروبار محنت
کا اوسط کم ھی اور جو يہہ بھي تسليم کر ليا جاے کہ کھيتوں کے بہت
چھوٹا چھوٹا ھونے کو اُس ميں کچھہ قدر دخل ھی تو اِس سے يہہ
ثابت نہيں ھوتا کہ ميزان صغير کي مستاجري کا طريقہ سودمند نہيں
ھی وہ صرف يہہ بات کہ ايک امر واقعي ھی ثابت کرتا ھی کہ ملک
فرانس ميں قطعات زمين کے جو مستاجروں کو ديئے جاتے ھيں بہت
ھي چھوٹے ھوتے ھيں اور تعداد ميں بے شمار اور متفرق و پريشان ابتک
اِس امر کا تصفيہ نہيں ھوا کہ باعتبار پکي پيداوار کے بڑي يا چھوٹي
ميزان کا طريقہ خصوصاً جب چھوٹا مستاجر مالک زمين بھي ھو نافع
ھی في الحال اِس معاملہ کي نسبت معتبر اور مستند لوگوں کي راے
ميں اختلاف ھی اھل انگلستان ميزان کبير کے طرفدار ھيں اھل فرانس
و ديگر اقوام فرنگستاني کي راے دوسرے طريقہ کے رجحان کي طرف
جھکتي ھی پروفيسر رو صاحب نہ اھل فن ميں سے بڑے نامي اور معتبر
ھيں يہہ مسئلہ قايم کرتے ھيں کہ چھوٹے چھوٹے اوسط درجہ کے کھيتوں سے
صرف پيداوار خام ھي زيادہ حاصل نہيں ھوتي بلکہ پکي پيداوار بھي زيادہ
حاصل ھوتي ھی گو کہ اُن کے نزديک ھونا کچھہ قدر بڑے مالکان اراضي

کا واسطے بر روے کار لانے اِصلاحوں کے ضروریات سے ھی مگر راقم کے نزدیک
پیسي صاحب کي راے اسباب میں بہت صائب اور متین ھی وہ ھمیشہ
متعلق پکي پیداوار کے ارشاد کرتے ھیں کہ غلے اور چارہ کے لیئے بڑي میزان
نافع ھی اور جن چیزوں کے پیدا کرنیکے لیئے زیادہ محنت اور توجہہ کرني
پڑتي ھی اُنکي زراعت کیواسطے چھوٹي میزان باعث انتفاع ھی اور ان
چیزوں میں وہ سواے انگور اور زیتون کے جنکے ایک ایک درخت پر
محنت مزید کرني پڑتي ھی بہت سي ترکاریوں کو مثل مٹر اور لوبیا اور
آلو اور اروي اور ادرک وغیرہ کے اور ایسے نباتات کو جنسے مصالحہ دستکاري
کا طیار ھوتا ھی داخل کرتے ھیں غرضکہ بموجب قول جمیع معتبر مصنفوں
کے چھوٹے چھوٹے کھیت واسطے بافراط پیدا کرنے چھوٹے چھوٹے اقسام پیداوار
کشتکاري کے نافع ھیں یہہ بات ظاھر ھی کہ جو محنت کرنے والا اپني اور
اپنے کنبے کي ضرورت سے زیادہ غذا زمین سے پیدا کرتا ھی وہ اُن لوگوں کي
پرورش کے وسایل کي افزوني کا باعث ھوتا ھی جو کھیتي نہیں کرتے
بالفرض جو اُس کي پیداوار کا پس انداز اتنا ھي ھو کہ اُس سے وہ صرف
اپنے اور اپنے کنبے کے لیئے کپڑا بہم کرسکے تو بھي کپڑا بنانے والے جو مزارع
نہیں ھیں اُس کي پیدا کي ھوئي غذاء زاید سے پرورش پائینگے پس
ھر کھیتي کرنے والا کنبا جو اپني حاجات ضروري کا سامان پیدا کرتا ھی وہ
پکي زراعتي پیداوار میں ملک کي افزوني کرتا ھی اور یہي ھی حال ھر
آدمي کا جو اپنے وطن کي زمین پر محنت کرکے کچي پیداوار ملک میں
بمناسبت اپني کھائي ھوئي غذا کے زیادہ افزوني کرتا ھی اِس امر میں
ھنوز جاے گفتگو ھی کہ آیا اُن اضلاع فرنگستاني میں بھي کہ جہاں اراضي
بہت ھي چھوٹے حصوں میں تقسیم ھوئي ھی اور جہاں مالکان اراضي
خود اپني ذات سے کھیتي کرتے ھیں افزوني تعداد مزارع کي اوپر زمین
مذکور کے اِس غایت کے قریب پہنچي ھی یا نہیں قریب پہنچنا تو
محال ھی یہہ کہیئے کہ ھنوز اُس سے کچھہ قدر دور رھي ھی یا نہیں
واسطے ثبوت اِس امر کے شہادت واقعي موجود ھی کہ ملک فرانس

میں جہاں سب مانتے ہیں کہ اراضي بہت هي چھوٹے حصوں میں تقسیم ہوئي ہی کثرت مزارعین کے اِس درجہ پر پہنچنے سے بہت بعید ہی کہ اُس کي جہت سے آبادي غیر مزارع کي پرورش کي استعداد میں کمي راہ پانے لگے اور یہہ امر ایک تو اس سے ثابت ہوتا ہی کہ ملک مذکور میں تعداد شہریوں کي بہت زیادہ ہوگئي ہی حتی کہ حال میں افزوني شہري آبادي کي بمناسبت کل آبادي ملک کے کہیں زیادہ ہی چنانچہ سنہ ۱۸۵۱ع سے تا سنہ ۱۸۵۶ع جو افزوني آبادي کي شہر پیرس میں کہ دارالخلافہ ہی ہوئي ہی وہي تعداد میں کل افزوني سے آبادي سارے ملک کي کہیں زیادہ ہی اگر فارغ البالي میں شہریوں کے خلل نہ آتا ہو اور ظاہرا خلل کے راہ پانے کي کوئي وجہہ بھي معلوم نہیں ہوتي تو اِس کثرت افزوني سے صاف یہہ لازم آتا ہی کہ جو نسبتوں کے پیمانہ سے کہ غیر واجبي ہی اور برتنے کے قابل نہیں انداز کیا جاے تو بھي عمل کشتکاري میں قوت پیدا کرنے کي زیادہ ہوتي جاتي ہی سواے ازیں یہہ اور کافي شہادت ہی کہ زیادہ اصلاح پائے ہوئے اضلاع میں ملک فرانس کے اور اُن اضلاع میں جو کچھہ روز ہوئے کہ غیر اصلاح پائے ہوئے تھے پیداوار ملک کي قصباتیوں کے خرچ میں بہت زیادہ صرف ہونے لگي ہی *

اِس امر کے ذہن نشین ہونے کي جہت سے کہ جو خطائیں مصنفان علم سیاست مدني سے سرزد ہوتي ہیں اُن میں سے مبالغہ اور اِدعا بلا اثبات ایسے قبیح ہیں کہ اُن سے بہت بچنا چاہیئے راقم نے اوایل کے نسخ میں اِس کتاب کے اُسي بیچ بیچ کے بیان پر قناعت کي جو اوپر ہوچکا ہی راقم کو اُس زمانہ میں یہہ معلوم نہ تھا کہ بلا تجاوز کرنے کے روداد واقعوں سے اسباب میں زیادہ سنگین طریق سے گفتگو کرسکتے ہیں اور کہ نفس الامر میں فن کشتکاري کے اندر ملک فرانس میں میرے بیان سے کہیں زیادہ ترقي ہوچکي ہی *

ازروے اُس تحقیقات کے جو موسیورلي اونس صاحب نے حسب ایماے جلسہ علماے علم سیاست مدني و علم اخلاق ملکہ فرانس کے فرمائي هی یہہ امر ثابت هوا کہ بعد غدر سنہ ۱۷۸۹ع کے ملک فرانس میں مقدار زراعتي پیداوار اور اُجرت اور نفع کي دوگني هوگئي هی اور زمین کا لگان تو دوچند سے بهي کہیں زیادہ هوگیا هی اِس محقق میں یہہ بڑا وصف هی کہ جانب داري اُس کے پاس نہیں پهٹکتي اور چونکہ وہ صرف اِسي امر کے اظہار میں سعي نہیں کرتا هی کہ طریقہ فرانس کي کشتکاري کا کیا نتیجہ دے چکا هی بلکہ اِس میں بهي کہ هنوز اُس کو کیا کچهہ اور کرنا باقي رہا هی اِس صورت میں اُس کي نسبت یہہ شک پیدا نہیں هوسکتا هی کہ وہ اپنے قول کو کهینچ کے قایم کرتا هی صاحب موصوف فرماتے هیں کہ واسطے تردد میں لانے پچاس لاکهہ ایکڑ افتادہ زمین کے اور کم کرنے مقدار بنجر زمین کے بقدر نصف اور دوگنا کرنے مقدار زراعتي پیداوار کے اور بڑهانے آبادي کے بشرح فیصدي تیس نفر اور دو چند کرنے اُجرت کے اور ڈهائي گنا کرنے لگان زمین کے همکو ۷۰ برس لگے اس حساب سے همکو ابهي اور پچهتر برس تک انتظار کرنا چاهیئے تاکہ هم اُس درجہ پر پہنچیں جہاں انگلستاني فی الحال پہنچ چکے هیں *

بعد سننے اِس شہادت کے کون کہہ سکتا هی کہ چهوٹي جائدادوں اور چهوٹے کهیتوں کے طریقہ کي صورت میں زراعت کے کام میں اصلاح نہیں هوسکتي البتہ صرف اتني بات تنقیح طلب رهي کہ بڑي اور چهوٹي میزان کے طریقہ میں سے کس طریقہ کے اندر اصلاح جلد اور بہت هوتي هی اور جو دونوں طریقوں سے بخوبي واقف هیں اُن کي عموماً یہہ راے هی کہ ترقي اُسي صورت میں بہت هوتي هی کہ اِن دونوں طریقوں کے میل اور اختلاط واجبي سے کارروائي کیجاے *

اِس باب میں همنے چهوٹي اور بڑي میزان پر زراعت کے صرف باعتبار پیدایش اور با اثر هوجانے محنت کے نظر ڈالي هی کسي اور

مقام پر پھر اُن کی طرف توجہہ کرینگے اور بتلائینگے کہ اُن کو تقسیم پیداوار اور بہبود میں کاشتکاروں کے کیا دخل ہی اور اِس لحاظ میں وہ اِسکے مستحق ہیں کہ اُنپر خوض اور فکر کامل کی جاے *

# باب دھم

## درباب قوانین افزایش محنت کے

۱ جمیع عاملان یا لوازم پیدایش کی کیفیت کو ہمنے یہاں تک الگ الگ بیان کیا ہی اور یہہ بھی بتلا دیا ہی کہ اِن مختلف عاملوں کی قوت عملیہ کن وسایل سے تقویت پاتی ہی تاکہ بیان جمیع اُمور کا جو عمل پیدایش سے تعلق خاص رکھتے ہیں ختم ہوجاے ہمکو ابھی ایک اور امر فخیم بیان کرنا باقی رہا ہی *

واضح ہو کہ پیدایش ایک شی قایم نہیں ہی بلکہ وہ ایک ایسی شی ہی کہ جس میں روز بروز افزونی ہوتی ہی اگر بوجہہ بُرے ہونے قوانین ملکی اور کامل نہونے فنون معاش کے مزاحمت نہو تو پیداوار محنت کا میلان ہمیشہ افزونی کی طرف ہوتا ہی اور اِس میلان افزونی کی تقویت کچھہ صرف اسی جہت سے نہیں ہوتی کہ پیدا کرنے والے اپنے وسایل عیش و آرام کے بڑھانے کی خواہش رکھتے ہیں بلکہ بوجہہ افزونی تعداد صرف کرنے والوں اشیاے مصنوعی کے علم سیاست مدنی میں کوئی اور امر اِس سے زیادہ فخیم نہیں ہی کہ اُس قانون کی تلاش کیجاے جسپر یہہ افزونی پیدایش کی موقوف ہی اور اُن قیود کو تحقیق کیا جاے جنکی افزونی مذکور پابند ہی اور یہہ بھی دریافت کیا جاے کہ عمل درآمد میں اِس افزونی کے کچھہ حدود معین ہیں یا نہیں اور اگر ہیں تو وہ کیا ہیں سیاست مدنی کے مقدمات میں سے یہی مقدمہ ایسا ہی کہ اُس کو عوام کم سمجھتے ہیں اور جو غلطی اُس میں سرزد ہوجاتی ہی وہ آخر کو بڑی خرابی پیدا کرتی ہی *

هم اوپر بیان کر آئے هیں کہ ضروري لوازم پیدایش تین هیں یعني محنت راس‌المال اور عاملان طبیعي راس‌المال اُن جمیع لوازم بیروني اور مادي کو حاوي هی جو ثمرہ محنت هیں اور عاملان طبیعي اُن لوازم کو جو ثمرہ محنت نہیں مگر عاملان طبیعي میں سے همکو اُنهیں حساب میں نہ لینا چاهیئے جو بوجهہ هونے کے مقدار میں غیر محدود اور نہ آسکنے قبضہ میں کسي شخص خاص کے اور نہ تغیر پانے کے صفات میں همیشہ واسطے برابر مدد دینے عمل پیدایش کے جو کسي میزان پر بهي انجام دیا جاے آمادہ هوں مثل هوا اور روشني آفتاب چونکہ اب هم اُن امور کي تحقیق کرتے هیں جو هارج پیدایش هیں نہ اُن کي جو ممد هیں اِس لیئے همکو بجز اُن عاملان طبیعي کے اور کسي کي طرف اِشارت نہ کرني چاهیئے جنکي مقدار یا جنکي قوت پیدایش میں احتمال نقصان هو اور یہہ سب نام سے زمین کے موسوم هوسکتے هیں جب زمین کو فقط اُس کے معني متعارف میں مخزن پیداوار کشتکاري تصور کرتے هیں تب بهي وہ اُن جمیع عاملان طبیعي میں سے سب سے بڑي عامل هی اور جو اُس کے معني کو وسعت دي جاے اور اُس کے مفهوم میں جمیع معدنیات کي کانوں اور مچهلیوں کي شکارگاهوں کو داخل کرلیا جاے یعني جو کچهہ اُسکي سطح پر پیدا هوتا هی اور اُسکے جرم کے اندر سے نکلتا هی اور پاني میں جو کہیں کہیں اُسکو ڈهکے هوئے هی ملتا هی اِن سب کو جو پیداوار زمین قرار دے لیں تو زمین کي مفهوم میں وہ سب چیزیں داخل هوجائینگي جن سے في‌الحال هماري غرض متعلق هی پس بلا زیادہ کهینچا تاني کرنے کے معني الفاظ میں هم کہہ سکتے هیں کہ محنت اور راس‌المال اور زمین لوازم پیدایش هیں اور افزوني پیدایش کي اُنهیں کے خواص و صفات پر موقوف یہہ افزوني یا تو خود اِنهیں تینوں چیزوں کي افزوني مقدار کا نتیجہ هوتي هی یا اُنکے پیدا کرنیکي قوت کي افزوني کا پس قانون افزایش پیدایش لامحالہ

نتیجہ ہونا چاہیئے انہیں تینوں چیزوں کے قوانین کا اور افزایش پیدایش
کی حدود بھی کہ وہ کچھہ ہی ہوں انہیں قوانین سے قایم ہونگی
اب ہم اِن تینوں چیزوں کا ذکر علی‌الترتیب متعلق قانون افزونی
پیدایش کے کرینگے یعنی قانون مذکور کی کیفیت کو باعتبار اُسکے انحصار
کے اوپر محنت اور راس‌المال اور زمین کے علی‌الترتیب بیان کرینگے *

۲ افزوں ہونا محنت کا حقیقت میں افزوں ہونا آبادی کا ہی
قوت تکثیر جو جمیع موجودات ذی حیات کی ذات میں وجود رکھتی ہے
اُسکو غیر محدود تصور کرسکتے ہیں حیوانات اور نباتات کے انواع میں سے
کوئی نوع ایسی نہیں ہی کہ اگر کل روے زمین اُسکے اور اُسکی غذا کے
لیئے وقف کیجاے تو کچھہ زمانہ میں وہ ایسے سارے قطعات کو زمین کے
اپنے وجود سے نہ بھردے جنکی آب و ہوا اُسکی نشو و نما کے لیئے
سازگار ہو البتہ اس سرعت تکثیر کے مدارج مختلف قسم کی موجودات
میں مختلف ہیں مگر ہر قسم میں سرعت تکثیر اِسقدر ہی کہ وہ
واسطے بھر دینے روے زمین کے تھوڑی ہی مدت میں کافی ہی نباتات کی
اقسام میں سے بہت سی قسمیں ایسی ہیں کہ اُن کا ایک ہی درخت
ایک سال میں ہزار درخت کا تخم پیدا کرتا ہی اگر ان میں سے فقط
دو ہی بیج پختگی پر آکر نشو و نما پائیں تو چودہ سال میں اِن بیجوں
سے سولہہ ہزار اور کچھہ زیادہ درخت ہوجائینگے اگر تعداد حیوانات کی
مدت ایک سال میں چوگنی ہوجایا کرے تو یہہ باروری درجہ اعتدال
سے زیادہ تصور نہیں ہوسکتی تاہم جو تعداد مذکور صرف پچاس سال میں
چوگنی ہو تو بھی دس ہزار حیوان دو سو برس کی مدت میں بڑھتے
بڑھتے تعداد میں پچیس لاکھہ سے بھی کچھہ اور زیادہ ہوجائینگے پس
لامحالہ افزونی ضرب کے سلسلہ میں بڑھتی جاتی ہی نسبت عددی
صرف مختلف ہی اِس خاصۂ موجودات ذی‌اعضا سے نوع انسانی
مستثنی نہیں ہی اُسکی قوت افزایش غیر محدود ہی اور جو یہہ قوت اپنا

کامل عمل کرے تو اُسکي توفیر اُس سرعت سے ہو کہ باعث استعجاب
ہوجاے باوجود اِسکے کہ یہہ قوت کبھي اپنا عمل کامل نہیں کرنے پاتي
تاہم صورت حال سازگار میں جو اِس امر کو مشتمل ہی کہ زمین زرخیز
ہو اور مردمان محنتي اور دانشمند اُسپر بستے ہوں آبادي بلا لحاظ
اُن لوگوں کے جو غیر ملک سے آکر آباد ہوتے ہیں کئي پشتوں تک
تخمیناً بیس سال میں برابر دوگني ہوجاتي ہی جہاں کي آب و ہوا
موافق ہوتي ہی اور جہاں اوایل عمر میں کتخدا ہونےاِکي رسم جاري ہی
وہاں دیکھیئے کہ ایک ہي کنبے میں کتنے زیادہ بچے پیدا ہوتے ہیں اور
حال کي حالت میں علم حفظ صحت کي بصورت ہوتے آب و ہوائے
موافق اور مہیا ہونے وسایل معاش کے اِن بچوں میں سے کتنے کم قبل از
پہنچنے سن بلوغ کے ضایع ہوتے ہیں اِن امور پر نظر کرنے سے اظہر ہی کہ
نوع اِنساني میں استعداد افزایش اندازہ مذکورالصدر سے بھي زیادہ ہی
اور جو ہم صرف یہہ فرض کریں کہ جس مقام میں حفظ صحت کا اچھا
بندوبست ہوتا ہی وہاں ہر پشت کے آدمیوں کي تعداد تعداد سے پشت
پیوستہ کے دو چند ہوتي ہی تو یہہ اندازہ بھي استعداد افزایش کا بہت
ہي کم ہوگا بیس تیس برس ہوئے کہ اِن قضیوں کے قایم کرنے کے لیئے
ضرورت پیش کرنے دلیلوں اور مثالوں کي تھي مگر بوجہہ اپني راستي اور
استقامت کے وہ جمیع حجتوں اور اعتراضوں پر غالب آئے اور اِس زمانہ
میں تو اُنکو مسائل بدیہي میں داخل کرسکتے ہیں گو کہ بہ اِرادہ نہ تسلیم
کرنے اُن کي صداقت کے گاہ گاہ نئے نئے قیاس متعلق قانون افزایش گھڑے
جاتے ہیں مگر یہہ قیاس دیرپا نہیں اور اُنکو عوام‌الناس جلد بھول جاتے
ہیں اِسمعاملہ کي حقیقت واقعي کے سمجھہ لینے میں کچھہ اِن قیاسوں کے
سبب سے دقت اور مشکل پیش نہیں آتي بلکہ بسبب نہ سمجھنے اُن
اسباب کے بہ صفائي تمام جنکے اثر سے بسا اوقات اکثر مقاموں میں افزوني
حقیقي نوع انساني کے بہ نسبت اُسکي استعداد کي بہت کم بروے کار
آتي ہی *

۳ گو تفہیم میں اِن اسباب کے اُلجہاؤ ہو تاہم وہ بعیدالفہم اور مستتر نہیں کیا سبب ہی کہ نسل خرگوشوں کي ساري سطح کو روے زمین کے اپنے وجود سے نہیں بھر دیتي اِس کا سبب کچھہ فقدان قوت تولید نہیں ہی بلکہ اِس سے بالکل مختلف یعني کثرت عدو اور نہونا غذا ء کافي کا یعني نرکھنا خوراک کا بقدر ضرورت اور بن جانا غذا اوروں کا نسل انساني گو عموماً اِس آفت ثاني سے محفوظ ہی مگر اُسکے عوض میں آفات عوارض جسماني اور کشت و خون جنگ پیکار اُس کے پیچھے لگے ہیں اگر افزایش انسان کي مثل افزایش دیگر حیوانات کے فقط تقاضاے شہوت نفساني پر مآل اندیشي جس کے نزدیک ہرگز نہیں پہنچتي مبني ہوتي تو اُس کے محدود ہونے کا بھي وہي طریق ہوتا جو دیگر حیوانات کي افزایش کے محدود ہونے کا ہی یعني اولاد تو بمقدار قوت جسماني انسان کے پیدا ہوتي اور اموات سے آبادي کي افزایش رکي رہتي مگر افعال میں انسان کے تھوڑا بہت مآل اندیشي اور دور بیني کو دخل ہوتا ہی اور یہي سبب ہی کہ وہ مثل دیگر حیوانات کے اپني نسل نہیں بڑھاتا ہر شخص بہ تفاوت مدارج بتقاضاے حزم اور دوراندیشي اور بتحریک دردمندي و خدا ترسي وجود میں لانے سے ایسي اولاد کے باز رہتا ہی جو بوجہہ مصیبت و فقدان معاش صرف اِس لیئے وجود پائیں کہ قبل از وقت طعمہ اجل بنیں جس انداز سے انسان منزل حیوانیت سے درجہ اعلے پر چڑھتا جاتا ہی اُسي انداز سے افزایش آبادي کي بوجہہ خوف احتیاج احتمالي رکتي ہی اور جن صورتوں میں بھوکا مرنے کا خوف نہیں ہوتا اُن میں بھي اکثر آدمي بایں خوف تاہل و تناسل سے باز رہتے ہیں کہ مبادا ہماري حیثیت ظاہري بگڑجاے اب تک سواے اِن دوسببوں مذکورالصدر کے کوئي اور ایسا سبب قوي تحقیق نہیں ہوا جو عموماً نوع انساني کي میلان افزایش کو روکے غربا اور اوسط درجہ کے لوگوں میں سے اکثروں کا یہہ

شیوہ ہی کہ جب کوئی بیرونی روک نہیں ہوتی اوایل عمر میں کتخدا ہوتے ہیں اور نسل کو بڑھاتے ہیں مگر وہیں تک کہ معاش کی جس حیثیت میں وہ خود پیدا ہوئے ہیں یا جس کو وہ اپنے رتبہ کے لایق جانتے ہیں اُس میں بسر کرسکیں یعنی تاہل اور تناسل کو اپنی حیثیت سے زیادہ بڑھنے نہیں دیتے اور اوسط درجہ کے آدمیوں میں سے بعض بعض اِس خیال سے کہ اپنی حیثیت و طریقہ معاش کو بہتر کریں اور بھی تاہل اور تناسل سے کھچے رہتے ہیں مگر ایسی خواہش مزدوروں کی جماعت میں بہت کم وجود رکھتی ہی اگر اُن میں اتنی گنجایش ہو کہ جس حالت معیشت میں اُنہوں نے پرورش پائی ہی اُسی میں وہ اپنے عیال و اطفال کی پرورش کرسکیں تو اِن میں کے دور اندیش بھی اس حالت پر قانع ہوکر تاہل و تناسل اختیار کرتے ہیں اکثر ایسا اتفاق ہوتا ہی کہ اُنکو اِسبات کا بھی پس و پیش نہیں ہوتا فقط قسمت پر بھروسا کرتے ہیں یا یہہ سمجھہ لیتے ہیں کہ اگر تنگی ہوگی تو خیرات سے پیٹ بھرلینگے مدینہ کے زوال کی حالت میں مثل اُس حالت کے جس میں فرنگلستان زمانہ اوسط میں تھا اور بہت سے حصص میں ملک ایشیا کے فی‌الحال گرسنگی کی جہت سے آبادی میں افزایش نہیں ہونے پاتی معمولی سالوں میں آدمی بھوکے نہیں مرتے بلکہ خشک سالی اور گرانی میں اور ایسے زمانے اُن حالتوں میں مدینہ کے اکثر واقع ہوتے ہیں جو اوپر مذکور ہوئیں ایسے زمانوں میں بہت سے آدمی بوجہہ نہ میسر آنے غذا اور لحوق عوارض جسمانی کے جو فقدان غذا کی جہت سے پیدا ہوتے ہیں مرجاتے ہیں اور اُس کے بعد چند اچھے سالوں میں پھر آبادی بڑھتی ہی اور پھر اُسی عذاب سے اُسکا دسواں حصہ تخمیناً تلف ہوجاتا ہی جہاں مدینہ نسبتاً بہتر حال میں ہوتا ہی وہاں غربا میں سے شاید چند ہی ایسے ہونگے کہ جنکے پاس وجہہ معاش بقدر سد رمق ہو ایسے مدینوں میں آبادی کی

افزایش کثرت اموات سے نہیں رکتی بلکہ قلت تولید سے اور قلت تولید کئی طریق سے بروے کار آتی ہی بعض ملکوں میں تو وہ اِس کا نتیجہ ہوتی ہی کہ وہاں کے آدمی براہ دور اندیشی اپنے نفس کو روکتے ہیں اور لذات شہوانی سے پرہیز کرتے ہیں محنت مزدوری کرنے والے ایک خاص حالت میں بسر اوقات کے عادی ہوتے ہیں وہ دیکھہ لیتے ہیں کہ اہل و عیال کی کثرت کی جہت سے وہ اُس حالت سے بدتر حالت میں ہوجائینگے یا اُن کی اولاد اُن کی حالت میں بسر نکرسکیگی اور اِس لیئے وہ اِس بدتر حالت میں گرفتار ہونا قبول نہیں کرتے ناروے اور سوئیٹزرلینڈ ایسے ملک ہیں کہ وہاں کے باشندے مدت دراز سے اِس دوراندیشی اور نفس کشی کے عادی ہیں اِن دونوں ملکوں میں آبادی بہت کم بڑھتی ہی اور اُس کی افزونی میں رکاوٹ کچھہ کثرت اموات سے نہیں ہوتی بلکہ قلت تولید سے وہاں تولید اور اموات دونو نسبتاً آدمی کے بہت کم ہیں فرنگستان میں اوسط زمانہ حیات کا اور سب ملکوں سے زیادہ ہی یہاں کی آبادی میں تعداد بچوں کی کم اور تعداد جوانان چاق اور تندرست کی بہ نسبت تعداد جوانان چاق اور تندرست دیگر بلاد روے زمین کے کہیں زیادہ بوجہہ قلت تولید آدمیوں کے مدت عمر طویل ہوتی ہی کیونکہ وہ فارغ البال اور اِس لیئے مرفہ الحال ہوتے ہیں جس دور اندیشی سے اسباب افلاس سے کنارہ کشی کی جاتی ہی وہی دوراندیشی بلاشبہہ اِس کے بہی مقتضی ہوتی ہی کہ اسباب عوارض جسمانی سے پرہیز کیا جاے اور یہہ بہی بیان کرنے کے لایق ہی کہ یہی دونوں ملک مذکورالصدر جو دور اندیشی اور عاقبت بینی کے لیئے ممتاز ہیں وہی اِسلیئے بہی مشہور ہیں کہ وہاں کے زمیندار چہوٹی چہوٹی جائدادوں کے مالک ہیں بعض صورتوں ایسی بہی ہیں کہ اہل مدینہ بذات خود شاید کاربند دور اندیشی اور احتیاط نہیں ہوتے مگر سرکار اُن کی طرف سے بنظر دوراندیشی اور عاقبت بینی یہہ قاعدہ جاری

کردیتي هی که جب تک زن و مرد یهه ثابت نکریں که وه بہ آسایش و آسودگي بسر کرسکینگے تب تک پیوند مناکحت اُنمیں نہونے پائے مذکور هی که ایسے قوانین کے ممانعت اهل مدینه اچهي حالت میں بسر کرتے هیں اور اولاد حرام کي بهي اُتني کثرت نہیں هوتي جتني کي توقع هوسکتي هی بعض مقاموں میں پرهیزگاري افراد کي آبادي کي افزایش کے روکنے میں اُتني با اثر نہیں هوتي جتني کوئي عادت عام یا شاید کوئي عادت خاص اهل ملک کي *

اٹهارهویں صدي سنه عیسوي میں اِنگلستان کے کرساني پرگنات میں افزایش آبادي کي اِس سبب سے بطریق کامل رکي رهي که که وهاں کے کشتکاروں کو مکان رهنے کے واسطے نہیں ملتے تهے اُس زمانه میں اِن پرگنات کے اندر یهه رسم جاري تهي که ناکتخدا مزدور اپنے آقا کے ساتهه رهتے اور کهانا کهاتے فقط مزدوران کتخدا قریات میں مکان بناکر بستے اور چونکه قوانین مساکین کے عمل در آمد کي جهت سے هر اهل محله پر فرض تها که اپنے محله کے محتاجان بیکار کی پرورش کرے اِس لیئے اهل جائداد ترویج میں رسم کتخدائي کے سنگ راہ هوتے آٹهارهویں صدي کے خاتمه پر جب لڑائیوں اور دستکاریوں کے انجام دینے کے لیئے آدمیوں کی ضرورت پیش آئي اُسوقت بڑهانا آبادي کا حب الوطني میں داخل هوا اور اُسي زمانه میں چونکه مستاجران زمین کو یهه منظور هوا که هم بهي مثل اهل دولت کے بسر کریں اور چند سال کی ارزاني متواتره نے اِس خواهش کي تقویت کي اِس لیئے اُنهوں نے اپنے مزدوروں کو اپنے پاس سے دور پهینکنا چاها اور مساکین کے قوانین کي تعمیل میں جو بددیانتي برروے کار آنے لگي اِس لیئے بخیال کفایت روپیه کے اُنهوں نے اپنے مزدوروں کو قریات میں بهیجنا شروع کیا اور زمینداروں نے بهي اِس امر کي اِجازت دي که یهه لوگ قریات میں مکان بنائیں بعض ملکوں میں یهه رسم هی که جب

تک لڑکیاں اپنے هاتهہ کي سعي سے بذریعہ کاتنے اور بننے کے سامان جهیز بقدار کافي طیار نکرلیں شادي نکریں اور مذکور هی که اِس رسم نے ملکها ے مسطور میں افزایش آبادي کو بهت روکا فی‌الحال اِنگلستان میں دور اندیشي کا اثر افزایش آبادي کے روکنے میں اِس سے ظاهر هوتا هی که جس زمانه میں تجارت کي کساد بازاري هوتي هی اُس زمانه میں ایسے پرگنات کے اندر که جهاں دستکار حرفتوں کو انجام دیتے هیں کتخدائي کي شادیاں بهت کم هوتي هیں آبادي میں افزوني بمقدار قلیل هونے کے کچهہ هي اسباب هوں مگر یهہ ثابت هی که جب تاهل اور تناسل سے باز رهنے کے اسباب میں کمي راه پاتي هي افزایش فوراً سریع هونے لگتي هی ایسا بهت کم اتفاق هوتا هی که جو مزدوروں کي حالت معیشت میں اصلاح کي جاے تو اُنکو بجز چند روز کي آسودگي کے کوئي اَور نفع پهونچے یهہ آسودگي چندهي روز میں بوجهہ افزوں هوجانے اُنکي تعداد کے معدوم هوجاتي هی مزدوروں کو جب آسودگي حاصل هوتي هی تو وه اُس سے عموماً اِس طریق سے تمتع اُٹهاتے هیں که لامحاله آبادي زیاده هوجاے اور اِس لیئے نئي نسل کو وه آسودگي حاصل نهیں رهتي *

جب تک یا تو بذریعہ تعلیم و تهذیب اور یا عادت ڈالنے اِس امر کے که بهتر طریق سے باسایش بسر کیا کریں مزدوروں کو یهہ نه سکهایا جاے که مرفع‌الحالي سے به بهترین طریق فائده اُٹهائیں تب تک ممکن نهیں که اُن کے حق میں کوئي اِصلاح دایمي کي جاے نهایت پُراُمید تدبیریں صرف یهہ نتیجہ دیتي هیں که تعداد آدمیوں کي زیاده هوجاتي هی مگر اُنکي آسودگي اور فارغ‌البالي میں کچهہ اصلاح نهیں هوتي جتني ترقي علم اور تهذیب میں بروے کارآتي هی اُتنا هي طریق معیشت بهتر هوتا جاتا هی اور کچهہ شبهہ نهیں هی که فرنگستان غربي میں یهہ طریق روز بروز گو بتدریج بهتر هوتا جاتا هی غذا اور چاکري کي جسقدر

کثرت چالیس سالگذشتہ میں ہوئي ہی اسقدر پہلے کبھي نہیں ہوئي تھي مگر سنہ ۱۸۲۱ ع سے ہر بار کي خانہ شماري سے یہہ بات ثابت ہوتي ہی کہ ہر سال نسبت سال پیوستہ کے افزایش آبادي کي کم ہوتي ہی ملک فرانس میں پیداوار کشتکاري اور محنت روز بروز زیادہ ہوتي جاتي ہی مگر ہر پانچویں سال کي خانہ شماري سے یہہ بات پائي جاتي ہی کہ کل آبادي کي نسبت سے تولید کم ہوتي ہی *

معاملہ آبادي کا متعلق حالت معیشت مزدوروں کے دوسرے مقام پر شرح و بسط سے بیان کیا جائیگا یہاں ہمکو اُس سے صرف اِتني غرض ہی کہ اسباب پیدایش میں سے وہ بھي ایک سبب ہی اور اِس اعتبار میں ہمکو اِس بات کا ظاہر کرنا لازم آیا کہ آبادي میں قوت افزایش بے حد و غیر نہایت ہی اور اُن اسباب کو بھي بیان کرنا پڑا جنکے سبب سے صرف ایک جزو قلیل اِس قوت کا عموماً اپنا عمل کرنے پاتا ہی اِس مختصر بیان سے قوت افزایش آبادي اور اسباب مذکورالصدر کے فراغت پاکر اب ہم باقي لوازم پیدایش کے بیان کي طرف توجہہ کرتے ہیں *

## باب یازدہم

### دورباب قانون افزایش راس المال کے

۱ محنت اور راس المال اور زمین لوازم پیدایش ہیں باب ماسبق میں ہم یہہ امر دریافت کرچکے کہ اِن لوازم کے رکن اول سے موانع افزوني پیدایش وجود نہیں پاتے یعني محنت کي طرف سے کوئي مانع افزوني پیدایش کہ کتني ہي وسیع اور سریع ہو وجود نہیں رکہتا آدمي میں یہہ قوت ہی کہ برابر و بسرعت سلسلہ ضرب میں بڑھتي جاتي ہی اگر پیدایش کا حصر صرف محنت پر ہوتا تو پیداوار بھي اُسي نسبت سے بڑھتي جس نسبت سے کہ آبادي بڑھا کرتي ہی اور جب تک بوجھہ باقي نوھنے زمین کے تعداد نوع انساني کي قایم نھولیتي تب تک

اُسکي افزوني کسي حد سے محدود نہوتي مگر محنت کے علاوہ پیدایش کے اور بھي لوازم ھیں اور اُنمیں سے جسپر في‌الحال اِس باب میں بحث کي جائیگي وہ راس‌المال ھی ظاھر ھی کہ کسي ملک خاص میں یا کل سطح پر روے زمین کے اُتنے آدمیوں سے زیادہ آدمي نہیں ھوسکتے جتني پیداوار زمانہ سابق سے تا حاصل آنے پیداوار سال حال کے پرورش پاسکتے ھیں اور یہہ بھي ظاھر ھی کہ کسي ملک خاص یا کل دنیا میں اُتنے پیدا کرنے والے مزدوروں سے زیادہ مزدور نہونگے جتنے کہ اُس حصہ سے پیداوار محنت زمانہ سابق کے پرورش پاسکتے ھیں جسکو مالکان پیدا وار نے بغرض آیندہ کو انجام دلانے عملہاے پیدایش کے اپنے صرف سے بچایا اور جسکو راس‌المال کہتے ھیں اِس لیئے ھمکو اب اُن اسباب کو تحقیق کرنا چاھیئے جنپر افزوني راس‌المال کي موقوف ھی اور جن سے سرعت اُس افزوني کي متعین ھوتي ھی اور یہہ بھي دریافت کرنا چاھیئے کہ اِس افزوني کي حدود ضروري کیا ھی چونکہ سب راس‌المال پیداوار بچت ھوتا ھی یعني نتیجہ اجتناب کا صرف حالیہ سے بمراد فائدہ آیندہ کے پس اُسکي افزوني دو امر پر موقوف ھوگي یعني ایک تو مقدار پر اُس ذخیرہ کے جس سے بچت کي جاے دوم قوت پر اُس میلان خاطر کے جو اِنسان کو بچا رکھنے یعني پس انداز کرنے پر برانگیختہ کرتا ھی *

ذخیرہ جسمیں سے پس انداز کرسکتے ھیں پیدوار محنت کا وہ حصہ فاضل ھوا کرتا ھی جو پیدوار مذکور سے بعد سر انجام کردینے حاجات ضروري اُن جمیع اشخاص کے جو عمل پیدایش کے انجام دینے سے سروکار رکھتے ھیں باقي رھجاتا ھی اور ان اشخاص میں وہ لوگ بھي داخل ھیں جو مصالحہ صرف شدہ کي تجدید اور راس‌المال مستقر کي مرمت کرتے ھیں کسیصورت میں اِس حصہ فاضل سے پیداوار محنت کے زیادہ پس انداز نہیں ھوسکتا ھرچند عمل درآمد میں اتنا بھي پس انداز نہیں ھونے پاتا مگر اِسی قدر حصہ پیداوار کا پس انداز ھونا

ممکن هی اِسي ذخیرہ سے پیدا کرنے والوں کا سامان تعیش یعني وہ سامان جو حاجات ضروریہ سے زیادہ اور اُن کے علاوہ هوتا هی سرانجام پاتا هی اُسي سے اُن لوگوں کي پرورش هوتي هی جو بذات خود عمل پیدایش انجام نهیں دیتے اِسي مخزن سے راس‌المال میں افزایش کیجاتي هی وهي گویا پکي پیداوار ملک کي هوا کرتي هی پکي پیداوار کے معني اکثر وسیع نهیں لیئے جاتے اُس سے فقط وہ نفع اهل راس‌المال یا لگان مالک زمین اِس خیال سے مراد لیجاتي هی که راس‌المال کي پیداوار میں سوائے اُس شی کے کوئي اور شی داخل نهیں هوسکتي جو مالک راس‌المال کو بعد مجرا دینے جمیع اخراجات کے باقي بچ رهے مگر یهه معني بڑے تنگ هیں کیونکه مزدوروں کو کام سے لگانے والے کا راس‌المال مزدوروں کي آمدني کا مخزن هی اور جو یهه آمدني اُن کي حاجات ضروریہ کي مقدار سے زیادہ هو تو حصه فاضل کو اپني آمدني کے وہ لوگ یا تو فراهمي سامان تعیش میں صرف کرینگے یا اُس کو بچا رکهینگے پس واسطے هر امر کے جسکے بابمیں پکي پیداوار محنت کي بچت کي ضرورت پیش آتي هی اِس حصه فاضل‌کو بهي اُس میں شامل کرنا چاهیئے اور جب اُسکو شامل کرلیا جائیگا تبهي پکي پیداوار ملک کي اُسکي قوت عملي کا پیمانه هوسکیگي اسي مقدار کو خواہ سرکار خواہ اهل مدینه کارهاے نفع عام کےانجام دلانے یا تعیش و کامراني میں صرف کرسکتے هیں مدینه کي پیداوار میں سے یهي حصه ایسا هی که اُسکو جسطرح چاهو صرف کرو چاهے کهاؤ اوڑاؤ چاهے انتفاع آیندہ کے لیئے پس انداز کرو پس یهه ذخیرہ یعني یهه پکي پیداوار یا یهه فاضل حصه پیداوار ملک کا جو بعد رفع کرنے حاجات ضروري اهل پیدایش کے بچ رهنا هی ایک رکن هی اُن ارکان سے جو مقدار پس انداز کا تعین کرتے هیں بعد پرورش اور پرداخت محنت کرنے والوں کي محنت سے جتني زیادہ پیداوار حاصل اٰئیگي اُتني زیادہ پس‌انداز کرنے کے لیئے جنس موجود هوگي یهي امر کچهه قدر اِصطلاح

کي بهي اعانت کرتا هى كه کسقدر پس انداز کيا جائيگا اُميد حاصل کرنے آمدني کي پس انداز کے ذريعہ سے ايک جزو هى اُس غرض کا جو آدمي کو پس انداز کرنے پرآمادہ کرتي هى يعني جب راس‌المال پيدايش کے عمل ميں لگايا جاتا هى وہ عمل کے پورا هوے پر اپني تجديد هي نهيں کرتا بلکه کچهه قدر اپني مقدار ميں افزوني کرتا هى اور جسقدر يهه افزوني يعني نفع زيادہ هوتا هى آتني هي راس‌المال کے جمع کرنے کي غرض زيادہ هوتي هى جو شى پس‌انداز کرنے کي ترغيب کو مشتمل هى وہ بالشبهه اُس کل ذخيرہ کو مشتمل نهيں هى جس سے پس‌انداز هوسکتا هى يعني کل ملکي پيداوار کو زمين اور راس‌المال اور محنت ملکي کے بلکه اُس کے صرف ايک جزو کو جو اهل راس‌المال کا نفع هوتا هى اور جسکو اصطلاح ميں اِس فن کے پونجي کا نفع کهتے هيں پس آن توضيحات کے ماقبل جو بعد ازيں کيجائينگي يهه امر باساني ذهن ميں آسکتا هى كه جب پيدا کرنے کي قوت محنت اور راس‌المال کي عموماً بڑي هوگي تب غالب هى كه اهل راس‌المال کو بهي عوض زيادہ مليگا اور عموماً کوئي نسبت جو گو هميشه شايد ايک سي نرهي عوض محنت اور عوض ميں راس‌المال کے قايم هوجائيگي *

۲ مگر معلوم رهے كه پس‌انداز کرنے کي خواهش کليه خارجي ترغيب يعني مقدار پر اُس نفع کے موقوف نهيں هوتي جو پس‌انداز مذکور سے حاصل هوسکتا هى کيونکه ديکهنے ميں آتا هى كه باوجود يکساں هونے ترغيب مذکور کے مختلف آدميوں اور مختلف بستيوں ميں مدارج اِس خواهش کے مختلف هوتے هيں مال جمع کرنے کي خواهش يا اثر اپني قوت ميں صرف بمناسبت اختلاف صفات ذاتي هر متنفس کے هى غير مساوي نهيں هوتي بلکه بمناسبت حالت عامه اهل مدينه اور اُن کے عِلم و دانش کے مثل ديگر صفات اخلاقي کے وہ بهي ايک ايسي صفت هى كه اُس کے مدارج و مراتب نوع انساني ميں بمطابقت

اختلاف صورت حال اور درجے اُس کي ترقي کے مختلف ہوتے ہيں *

جن معاملات کي بہ تفصيل تطويل اس کتاب ميں شرح و بسط سے تحقيقات کرنے کي گنجائش نہيں اُن کي نسبت بہت خوشي کا مقام ہي کہ ہم اور کتابوں کي طرف جن ميں اُن کي کيفيت مفصل اور مشرح درج ہي اشارت کرسکتے ہيں مثلاً بمعاملہ آبادي يہہ خدمت مشہور اور نامي مصنف مالتھس صاحب نے اپني کتاب سياست مدني ميں انجام دي ہي جس معاملہ سے ہمارے حال کي بحث تعلق رکھتي ہي اُس کے باب ميں ہم باعتبار تمام توجہہ کو ناظرين اوراق کے ايک اور کتاب کي طرف جو گو اُتني مشہور نہيں ہي منعطف کرسکتے ہيں يعني بطرف نئے اُصول سياست مدني مولفہ رائي صاحب کے مؤلف کي نظر سے کسي اور کتاب ميں تشريح اُن اسباب کي جنسے فراہمي اور اجتماع راس المال کا تعين ہوتا ہي اُتني بسط سے نہيں گذري جتني بسط سے کہ اس کتاب ميں ہر قسم کا جمع کرنا مال کا اس کو مشتمل ہي کہ فلاح حالیہ سے بخیال فلاح آيندہ اجتناب کيا جاوے مگر مصلحت ايسے اجتناب کي مختلف صورتوں ميں مختلف ہوا کرتي ہي اور خوشي سے اجتناب کرنے کے مدارج اور بہي مختلف ہوتے ہيں مستقبل کو جب حال سے مقابل کيا جاتا ہي تو بے ٹہکانے ہونا جميع معاملات مستقبل کا ايک رکن اعظم ہو جاتا ہي اور اس بے اعتباري کے مدارج مختلف ہوتے ہيں پس جميع اسباب جو اس يقين کو بڑہائيں کہ جو بندوبست ہم آگے کے ليئے کرتے ہيں اُس سے ہم اور ہمارے متوسل فائدہ اُٹھائينگے وہ مال جمع کرنے کي خواہش با اثر کي قوت کو براہ واجبي زيادہ کرتے ہيں مثلاً آب و ہواے سازگار يا تندرستي دينے والي حرفت بوجہہ افزوں کرنے احتمال درازي عمر کے خواہش مذکور کو بڑہاتي ہي جب آدمي بيخطر شغلوں ميں مصروف ہوتے

هیں یا تندرستي بخشنے والے مقامات میں بود و باش رکھتے هیں تو وہ
زیادہ چز رس اور کفایت شمار هوتے هیں بہ نسبت اُس زمانہ کے کہ
شغل هاے پر خطر میں مصروف هوں اور آب و هواے مخالف و مضر
میں کہ باعث زوال حیات هو توطن رکھے هوں ملاح اور سپاهي فضولي
کرتے هیں اخراجات باشندگان هند اور ویسٹ انڈیز و نمو اور لینز کے بےاندازہ
هوتے هیں اور جب یہي لوگ فرنگستان کے تندرستي دینے والے اضلاع میں
آکر آباد هوتے هیں اور گرداب خوش وضعي اور میرزا منشي
میں نہیں پہونچتے تو وہ کفایت سے بسرکرنے لگتے هیں جنگ و پیکار و امراض
وبائي کے زوال کے بعد جو جو برائیاں اور خرابیاں ظہور کرتي هیں
اُن میں فضولي اور عیاشي بھي داخل هیں جو امر کار و بار مدینہ کو
صورت قیام اور بیخطري کي دیتا هی وہ انہیں سببوں کي جہت سے
پس انداز کرنے کي خواهش کو تقویت دیتا هی اس لحاظ میں اُمید
کو قیام امن امان کے اور اچھے انتظام اور اجراے قوانین کو بہت دخل
هی جتني امنیت اور بیخطري زیادہ هوگي اُتني هی خواهش
پس انداز کرنے اور مال جمع کرنے کي اپنے عمل میں زیادہ با اثر هوگي
جہاں مال کي حفاظت کم هوتي هی اور ایسے انقلاب کہ باعث زوال
دولت هوں متواتر برروے کار آتے هیں وهاں چند هي آدمي پس انداز
کرتے هیں اور یہہ چند بھي جب تک اپنے راس‌المال سے زیادہ انتفاع
حاصل کرنے کي اُمید نہیں رکھتے تب تک تعیش حالیہ سے بامید نفع
موهوم آیندہ باز نہیں رهتے یہہ ایسے خیالات هیں کہ اُن سے مصلحت
اس امر کي متاثر هوتي هی کہ آیندہ کے فائدہ کے لیئے حال میں
تعیش سے اجتناب کرنا چاهیئے فلاح اور تعیش حالیہ سے اجتناب کرنے کا
میلان کلیہ اُس کي مصلحت یعني مناسب هونے پر موقوف نہیں کیونکہ
کبھي تو وہ اُس حد سے کہیں کم اور کہیں اُس حد سے بدرجہا زیادہ
هو جاتا هی جو عقل دور اندیش مقرر کرتي هی *

دولت جمع کرنے کي خواهش کي قوت میں یا تو بوجهہ سوء تدبیر اور کوتاہ اندیشي کے کسي راہ پاتي هی یا اس وجهہ سے کہ دوسروں کے نفع و نقصان کا خیال نہیں هوتا سوء تدبیر اور کوتاہ اندیشي اسباب عقلي اور اخلاقي پر مبني هوسکتي هی جماعتوں کي جس افراد میں دانش و ذکا بہت هي کم هوتي هی وهي همیشہ کوتاہ اندیش و بد تدبیر هوتي هیں تاکہ انسان کي قوت متخیلہ اور ارادہ پر خیال اُمور مستقبل اپنا کچهہ اثر پیدا کرے ضرور هی کہ اُس کے قواے عقلي نے کچهہ قدر نشو نما پایا هو جس قدر پس انداز فی‌الحال اس خیال سے جمع کیا جاتا هی کہ اُس سے اوروں کو فائدہ حاصل هو مثلاً واسطے تعلیم اور آسودگي اولاد کے یا واسطے آیندہ کي آسودگي رشتہ داروں کے یا واسطے تقویت دینے ایسے اُمور کے جن سے عوام یا خواص کا فائدہ هو اگر اُس کي مقدار پر نظر کیجاے تو تسلیم کیا جائیگا کہ اوروں کے نفع و نقصان کے خیال کے نہونے کو اجتماع مال کي کمي میں بڑا دخل هی اگر نوع انساني کے دل کا عموماً وهي حال هوتا جو کچهہ قدر رومیوں کا اُن کي سلطنت کے زوال کے زمانہ میں تها یعني جو وہ اپنے وارثوں و دوستوں و خویش و اقارب اور عوام‌الناس اور ایسي چیزوں کا جو اُن کے بعد باقي رهیں کچهہ بهي خیال اور فکر نہ رکهتے تو ظاهر هی کہ وہ پس انداز کرنے کے خیال سے کسي بهي تعیش حالیہ سے باز نرهتے اور اپني آمدني سے صرف اُس قدر بچا رکهتے کہ واسطے اُن کي بسر آیندہ کے ضرور هوتا اور اس پس انداز کو یا تو وہ خرید میں وظیفہ خیالي کے صرف کرتے یا کسي ایسے کام میں لگاتے جس سے رقم مذکور اُن کي حیات تک قایم رهتي *

۳ اِن مختلف عقلي و اخلاقي اسباب کي جهت سے مختلف حصص میں نوع انساني کے بمعاملہ مال جمع کرنے کي خواهش کي قوت یا اثر کے اُس اختلاف کي نسبت سے زیادہ بڑا اختلاف هی جو عموماً

لوگوں نے بیان کیا ہی بہ نسبت اور اسباب کے جنکي طرف توجہہ زیادہ مایل هوتي هی اس خواهش خاص کي کمي کو علم و دانشمندي کے پس پا رکھنے میں زیادہ دخل هی مثلاً قوم شکاري کي صورت میں هم کہہ سکتے هیں کہ آدمي بالضرور کوته اندیش هونگے اور اُنہ کو اُمور مستقبل کا خیال نہوگا کیونکہ ایسي حالت کے اندر زمانہ استقبال میں کوئي شے اس طرح کي پیش نظر نہیں هوتي جو صحت اور تصدیق کے ساتھہ مشہور هو یا جسکا بندوبست هوسکے علاوہ فقدان ایسي اغراض کے جو اِستعداد حالیہ کي استعانت سے لوگوں کي طبایع کو واسطے بندوبست حاجات آیندہ کے رغبت دلائیں اُنمیں وہ عادتیں دیکھنے اور عمل کرنے کي وجود نہیں رکھتیں جو نفس ناطقہ میں اُن اُمور بعیدہ کو پیوند دینے والے سلسلہ سے واقعات کے ربط دایمي دیتي هیں پس اگر کافي غرضیں واسطے ظہور میں لانے اُس جہد و سعي کے پیدا بھي کیجائیں جو اس پیوند کے دینے کیواسطے درکار هیں تو بھي ضرورت اُس تعلیم کي باقي رهتي هی جسکے سبب سے نفس ناطقہ اِس نہج سے فکر و عمل کیا کرے کہ پیوند مذکور قایم هوجاے مثلاً کنارہ پر دریاے سینٹ لارنس کے بہت سے چھوٹے چھوٹے گانو اصل باشندگان ملک کے موجود هیں اِن گانوں کے گرد و پیش عموماً بہت سي زمین واقع هی جسپر سے ظاهرا مدت دراز سے جھاڑي پاک و صاف کي گئي هی علاوہ اِس پاک و صاف کي هوئي اراضي کے دیہات مذکور سے قطعات وسیع جنگلوں کے متعلق هیں مگر صاف کي هوئي زمین پر کبھي تردد نہیں کیا جاتا اور نہ جنگلي قطعات کیطرف کبھي بارادہ کشتکاري رخ کیا جاتا هی اول تو زمین خود هي زرریز هی اور اگر زرریز نہو تو بھي ان دیہاتیوں کے گھروں کے گرد و پیش کھاد کے انبار پڑے رهتے هیں اگر هر کنبہ بعد احاطہ کرلینے کے ایک بیگھہ بھي اِس زمین کا جوتے بوئے اور اُس پر آلو وغیرہ اجناس پیدا کرے تو اِس بیگھہ بھر زمین سے اتني جنس پیدا هو کہ چھہ مہینے کے صرف کے لیئے سارے کنبے کے کفایت کرے

یہہ لوگ کبھی کبھی غایت احتیاج کی جہت سے تکلیف شدید اُٹھاتے ہیں بلکہ اس احتیاج اور گاہ گاہ کی بے اعتدالی کے سبب سے اُن کی تعداد گھٹتی جاتی ہی یہہ کاہلی جو ہمکو باعث استعجاب ہوتی ہی کچھہ اِس وجہہ سے وجود نہیں پاتی کہ اِن لوگوں کو محنت کرنے سے تنفر ہی بخلاف اِس کے جب ان لوگوں کو جلد عوض ملنے کی توقع ہوتی ہی تو وہ کمال ہی سعی سے محنت کرتے ہیں مثلاً علاوہ شغل خاص شکار کرنے اور مچھلی مارنے کے جسمیں مصروف ہونے کو وہ ہمیشہ آمادہ رہتے ہیں یہہ لوگ دریاے مذکور پر کار ملاحی اور کشتی بانی میں ہمہ تن سر گرم رہتے ہیں اُن کو بڑی بڑی کشتیوں میں چپو مارتے اور بانس لگاتے دیکھا ہی بجروں کو ایسے مقامات سے نکال لیجاتے ہیں کہ جہاں دریا کی رو تیز ہوتی ہی اوہیں لوگوں سے مدد لیجاتی ہے اور نہ محنت کشتکاری سے تنفر باعث امتناع زراعت ہی اِن لوگوں میں بلاشبہہ یہہ تعصب تو ہے کورے تعصب دور ہوسکتے ہیں مگر اصول عملی پیدا نہیں ہوسکتی جب کشتکاری کی محنت کا عوض جلد اور مقدار میں کثیر ملتا ہی تو یہہ لوگ کاشتکار بھی بنجاتے ہیں چنانچہ بعضے چھوٹے جزایر بحر سینٹ فرانسس کے جو متصل سینٹ ریچس کے کہ جنمیں اصلی باشندے ملک کے بود و باش رکھتے ہیں، واقع ہیں واسطے زراعت جوار باجرہ کے خصوصیت رکھتے ہیں اور اِس قسم کا غلہ بمناسبت مقدار تخم کے اپنی مقدار میں سو گنا پیدا ہوتا ہی اور نیم خام حالت میں بڑی فایدہ کے ساتھہ کھانے میں آتا ہی اور تغذیہ پہنچاتا ہی اور اِسی سبب سے یہہ لوگ اِن جزایر کے بہترین قطعات پر زمین کے ہرسال تردد کرتے ہیں اور چونکہ یہہ قطعات ایسے مقاموں پر واقع ہوتے ہیں کہ مویشی کو اُن تک رسائی نہیں ہوتی اِس لیئے اِن لوگوں کو حفاظت کے خیال سے قطعات مذکور کے گرد باڑ لگانے کی ضرورت نہیں پڑتی اور جو باڑ لگانیکے خرچ کی ضرورت پیش آئے تو میرے نزدیک یہہ لوگ مثل اپنے دیہات

کے گرد پیش کی چراگاہوں کے اِن قطعات پر بھی تردد نکریں ایک زمانہ
میں یہہ چراگاہیں بھی ظاہراً زیر تردد تھیں مگر فی‌الحال جو باڑ سے اُنکی
حفاظت نکیجاے تو اُس پاس کی آبادیوں کی مواشی اُن کے اوپر کی
زراعت کو برباد کر ڈالے اور یہی خرچ مزید باڑ لگانے کا اُن کے تردد میں
نہ اُنیکا باعث ہوتا ہی اور اِن لوگوں کو مجبور کرتا ہی کہ وہ ایسے آلات
کی طرف رجوع لائیں جن سے عوض اُس سرعت سے حاصل نہیں ہوتا
جس سرعت سے اُسکو بمناسبت مال جمع کرنے کی خواہش با اثر کی
قوت کے حاصل ہوناچاہیئے اِس مقام پر یہہ امربھی بیان کرنیکے لایق ہی
کہ جس آلات کو یہہ لوگ بناتے ہیں وہ کامل طریق سے بنائے جاتے ہیں
مثلاً جن چھوٹے قطعات پر زمین کے کہ وہ بھی ایک قسم کی آلہ ہی
یہہ لوگ اناج بوتے ہیں اُنکو نکمی گھاس سے کلیۃً پاک و صاف کرتے ہیں
اور کھود کر متخلخل کرڈالتے ہیں کیونکہ اگر اِن عملوں کے انجام
دینے میں ذرا بھی غفلت کی جاے تو مقدار پیداوار کی بہت
گھٹ جاتی ہی تجربہ نے اِس اصل سے اُن کو بخوبی واقف کردیا ہی
اور اِس لیئے اُس پر اُنکا عمل آہی یہاں سے ظاہر ہی کہ وسعت کے
ساتھہ زراعت نہ ہونے کا سبب کچھہ کمی محنت مطلوبہ نہیں ہی
بلکہ دیر میں حاصل ہونا عوض کا اُس محنت سے رائی صاحب تحریر
فرماتے ہیں کہ ہمکو یقین ہی کہ جو قومیں انڈین یعنی اصلی باشندگان
ملک کے دور کے قطعات میں ملک کے بستے ہیں بعض اُن میں کے
فرنگستانی بستی والوں سے کہیں زیادہ محنت کرتے ہیں چونکہ وہی
زمین بلا افتادہ رہنے کے بار بار تردد میں آتی ہی اور اُسمیں کھاد نہیں
دیجاتی اِس صورت میں اگر زمین مذکور ہاتھہ اور کودالی اور پھاوڑہ
وغیرہ سے باحتیاط تمام پھاڑی اور پھوڑی نجاے تو اُس سے کچھہ پیدا
ہو ایسی صورت میں فرنگستانی مزارع نئی زمین پھاڑے اور اُٹھائیگا
پہلے سال شاید اُسکی محنت کا عوض نملے مگر وہ سالہاے مابعد میں

اُس کي توقع کريگا مگر اِنڈين کے نزديک سالهاے مابعد اتني مدت بعيدہ هوتي هی که وہ اُس کے دل پر کچهه اثر پيدا نهيں کرتي گو واسطے حصول اُس شی کے جو دو چار مهينے ميں محنت سے حاصل هوجاے وہ بمناسبت فرنگستاني مزارع کے کمال هي سعي اور جهد سے محنت کرتا هی تجربه سے جيزرواتس کے که نصارا کے فرقوں ميں سے ايک فرقه هی اور جس نے اصلي باشندگان پيراگوا کے دانشمند بنانے ميں کمال هي سعي کي هی بيان صدر کي تصديق هوتي هی اِس فرقه کے آدمي اِن وحشيوں کے محل اعتبار تهے اور اُن کے مزاج پر اتنا دخل رکهتے تهے که اُنهوں نے اُنکے طريقه معاش کو بالکل بدل ديا اور اُنکو اپنا مطيع اور رام کرليا اور ملک ميں امن قائم کيا اِن لوگوں نے اُن کو جميع عملِ زراعت کے سکهائے اور فنون مشکله سے بهي بعض اُن کو تعليم ديئے اُنهيں کي تعليم کي بدولت حسب بيان چارلي ووکس صاحب کے هر طرف کارخانه ملمع سازوں اور زرگروں اور گهڑي سازوں اور مصوروں اور بت تراشوں اور رنگريزوں اور نجاروں وغيرہ کے مشاهدہ هوتے تهے اور لطف يهه هی که يهه پيشے کچهه واسطے انتفاع ذاتي کاريگروں کے انجام نهيں ديئے جاتے تهے کيونکه اهل فرقه مذکورالصدر اِن پيشهوروں پر بطور حاکمان خودسر کے حکومت کرتے تهے اور اُنکي پيدا کي هوئي چيزوں پر اختيار کلي حاصل رکهتے تهے پس جميع موانع و مشکلات جو تنفر محنت سے پيدا هوتي هيں دور هوگئي تهيں مگر کوتاہ انديشي و مال کار پر نظر نرکهني نفس الامر ميں سخت مشکل تهي زمانه استقبال کے معاملات پر فکر کرنے کي استعداد اِن وحشيوں ميں نه تهي اور اسي سبب سے اُنکے معلموں کو هردم ذرا ذرا سي باتوں پر نظر رکهني پڑتي تهي مثلاً ابتداء ميں جو يهه معلم اُن کو اپني کشتکاري کے بيلوں کي حفاظت سپرد کرتے تو شايد بےفکري کي جهت سے يهه لوگ اُنکو شام کو بهي هل سے جدا نکرتے اِس سے بهي زيادہ خراب معاملے پيش آتے يعني اِن بيلوں کو يهه

لوگ ذبح کرکے کہالیتے اور اپنے دل میں ایسا سمجہتے کہ اگر کوئی ہمیں ملامت کریگا تو یہہ عذر کافي ہوگا کہ ہم بھوکے تھے الوا صاحب لکہتے ہیں کہ اِن معلموں یعني علماے دیني کو گہر اِن وحشیوں کے اِس غرض سے دیکہنے پڑتے تھے کہ اُن میں درحقیقت کس چیز کي ضرورت ہی کیونکہ جب تک اِس امر کا التزام نہ کیا جاوے تو یہہ لوگ یعني اِنڈین کسي چیز کي بھي حفاظت نکریں اِن صاحبوں کو بذات خود بوقت ذبح کرنے حیوانوں کے نہ صرف اِس خیال سے موجود رہنا پڑتا کہ گوشت سب میں برابر تقسیم کیا جاے بلکہ اِس خیال سے کہ اُسمیں سے کچھہ ضایع نہو باوجود اِس احتیاط و خبرگیري اور نگراني کے بقول چارلي ووکس صاحب کے یہہ علماے دیني اکثر کمال ہي دقت میں مبتلا ہوجاتے اکثر ایسا اتفاق ہوتا ہی کہ یہہ انڈین بیج تک کے واسطے اپنے پاس کافي مقدار غلہ کے نہیں رکہتے اور جو اُن کي اچھي طرح سے خبر نہ لیجاے تو تہوڑے ہي دنوں میں وہ بھوکے مرنے لگیں *

پس انداز کرنے کي خواہش با اثر کي قوت کے معاملہ میں بطور اوسط درجہ کي مثال کے مابین دونوں غایتوں یعني صورت حال مذکورالصدر اور حال کے فرنگستاني لوگوں کي حالت کي کیفیت اہل چین کي توجہہ کرنے کے لایق ہی مختلف باتوں سے اُن کي ذاتي عادات اور اُن کي آپس کي رسم و راہ کے اِس امر کي اُمید ہوسکتي ہی کہ بمناسبت اور اہل ایشیا کے وہ زیادہ عاقبت اندیش ہوں اور اپنے نفس کو زیادہ روک سکتے ہوں اور شہادت ذیل اِس مراد سے پیش کي جاتی ہی کہ نفس‌الامر میں کیا صورت ہی اجتماع مال کي خواہش بااثر کو نشان دینے والي بڑي صفات میں سے پائداري بھي ایک صفت ہی اور سیاحوں کا بیان ہی کہ چینیوں کے بنائے ہوئے آلات اُسي قسم کے آلات سے اہل فرنگ کي ساخت کے کم پایدار ہوتے ہیں *

سنا گیا کہ عوام کے مکانات عموماً کچي اینٹوں یا گارے یا گلاوہ کي ہوئي ٹٹیوں کے ہوتے ہیں چھتیں بڑنگوں سرکنڈے بچھاکر بناتے ہیں

اِن سے اور کیا زیادہ غیر پائیدار اور جلد زوال پذیر عمارات ہوسکتي هیں مکانات کي اندروني دیواریں کاغذ کو مشتمل هوتي هیں جو هر سال بدلا جاتا هی یہي کیفیت اُن کي آلات کشاورزي اور دیگر اوزاروں کي هی عموماً یہہ اوزار لکڑي کے هوتے هیں جنکي ساخت میں دهات کو بہت هي کم دخل هی اور اسي سبب سے وہ جلد گھس جاتے هیں اور اُنکے تجدید کي بار بار ضرورت پیش آتي هی اجتماع مال کي خواهش جو زیادہ قوي هو تو اِن اوزاروں کو ایسے مادہ سے ترتیب دیا جاے کہ جسمیں گو فی‌الحال زیادہ خرچ پڑے مگر زیادہ دیرپا هو اِسي سبب سے جو زمین اور ملکوں میں تردد میں آتي هے اِسملک میں پڑي رهتي هے جمیع سیاح بڑے بڑے اقطاع کو زمین کے خصوصاً اُن کو جنپر جهیلیں واقع هیں قدرتي حالت میں مشاهدہ کرتے هیں دلدلوں کو زراعت میں لانا عموماً ایک ایسا عمل هی کہ جسکے پورا کرنے کو سالها سال لگتے هیں اول تو نالیاں بناکے اُنمیں سے پاني خارج کرنا پڑتا هی پهر اُن کي سطح کو مدت دراز تک آفتاب کي حرارت سے خشک هونا چاهیئے بعد اسکے عملهاے متعدد اُن پر هولینے چاهیئیں تاکہ وہ کچهہ پیدا کرسکیں هرچند جو محنت اِس زمین پر کي جاتي هی اُس کا عوض وافي و کافي ملتا هی مگر یہہ عوض قبل از گذرنے مدت دراز کے حاصل نہیں هوتا تردد میں لانا ایسي زمین کا حاوي هی اِس تصور کو کہ اُس کے ترد کرنے والوں میں مال جمع کرنے کي خواهش اپنے عمل میں اُس خواهش کي نسبت سے زیادہ قوي هی جو چینیوں میں وجود رکهتي هی *

پیداوار فصل کي جیسا کہ هم بیان کر آئے هیں همیشہ کسي نہ کسي قسم کا آلہ هوا کرتي هی وہ آیندہ کي حاجت کے لیئے ذخیرہ هوتي هی اور اُس کا بندوبست بهي اُنهیں قوانین سے هوتا هی جنسے اِسي قسم کے دوسرے مطلب حاصل کرنے کے وسایل کا چاول چین کي بڑي پیداوار هے اُس کي دو فصلیں هوتي هیں ایک جون میں دوسرے اکتوبر میں پس

مابین اکتوبر اور جون کے جو اٹھہ مہینے کي مدت هی اُس کے لیئے هرسال
بندوبست کرنا پڑتا هی اور جو مختلف انداز آج کا اور آج سے آٹھہ مہینے
بعد کا یہہ لوگ کرتے هیں وہ اُس اجتناب اور نفس کشي سے واضح هوگا
جو یہہ لوگ في الحال اِس خیال سے کرتے هیں کہ اُس زمانہ بعید میں
احتیاج سے بچیں مقدار اِس اجتناب کي کم هی پیرمین صاحب جو
جزوائتس کے فرقہ میں سے بڑي ذکي تھے اور جنھوں نے ایک عمر
چینیوں کے هر فریق کي صحبت میں بسر کي تھي بیان فرماتے هیں کہ
اِس اعتبار میں چیني عاقبت اندیش اور کفایت شعار کم هیں اور یہي
سبب هی کہ اُس ملک میں گراني اور قحط سالي اکثر واقع هوتي هی
یہہ امر کہ محدود هرنا پیدایش کا نتیجہ هی نا عاقبت اندیشي کانہ ثمرہ
کمي محنت کا چینیوں کي صورت میں انڈین کي صورت سے واضح تو هی
جس صورت میں عوض جلد ملتا هي اور آلات جو بنائے جاتے هیں وہ اُس
مقصود کو جسکے لیئے وہ بنائے گئے هوں جلد بروے کار لاتے هیں تو اُنھیں
سب جانتے هیں کہ بوجہہ اُس بڑي ترقي کي جو بمناسبت کیفیت
ملک اور حاجات لوگوں کے فنون میں کي گئي هی محنت کمال هي
جلد سے انجام دي جاتي هی اور وہ اپني اثر میں زیادہ قوي هوتي هی
بوجہہ گرمي آب و هوا اور قدرتي زر ریزي ملک اور علم کشتکاري کے
جو اِس ملک کے لوگوں نے حاصل کیا هی اور تعلیم اور عمل اِس اصل کے
کہ هر قسم کي مفید اور کار آمد نباتي پیداوار هر قسم کي زمین سے پیدا
هوسکتي هی یہہ لوگ بہت جلدي هر حصہ سے زمین کي سطح کے وہ
مقدار پیداوار کي حاصل کرلیتے هیں جسکو وهاں کے آدمي بمناسبت اُس
محنت کے جو بونے اور کاتنے میں اُٹھائي جاتي هی کہیں زیادہ عوض
تصور کرتے هیں وهاں همیشہ دو اور بعض اوقات تین فصلیں هوا کرتي هیں
اور اگر وہ چاول سے غلہ کي هوں جو افراط سے پیدا هوتا هی تو یہہ لوگ
اُن سے بلا خطا بذریعہ اپنے هنر کے کسي بھي قسم کي زمین سے جو تردد

میں آسکتی هی عوض کافی حاصل کرتے هیں یہی سبب هی که کوئی بھی قطعہ زمین کا جو محنت سے جلد تردد میں آسکتا هو ایسا نہوگا که افتادہ رهے یہہ لوگ کوهچے و پہاڑوں پر چڑہ کے وهاں کی زمینوں کو مثل کھیتوں کے هموار بناتے هیں اور پانی کو جو اُس ملک میں بڑا پیدا کرنے والا عامل هی هر جگهہ بذریعہ نالیوں کے پہونچاتے هیں اور اُسکو بلندیوں پر بذریعہ سیدهے سادهے آلات کے جو اِس مخلوق عجیب میں زمانہ قدیم سے مروج هیں چڑهاتے هیں چونکہ ایسے کوهی مقامات میں بهی زمین یعنی اُس کی مٹی کی تہ عمیق اور خاک سے سڑی هوئی نباتات کی بهری هوتی هی اِس لیئے یہہ لوگ اِس کام کو بہ آسانی انجام دیسکتے هیں مگر جو امر اس سے بهی زیادہ آمادگی کو اِن لوگوں کی واسطے اُٹهانے محنت کے ایسے آلات کے مشکل مصالحوں سے بناتے هیں که جو جلد اپنے مقصود کو حاصل کرسکیں ظاهر کرتا هی وہ اکثر اُن کے تالابوں پر دیکهنے میں آتا هی یعنی یہہ لوگ مثل پرودین اور اهل کشمیر کے پانی پر تیرنے والے کهیت بناتے هیں تختوں سے بیڑے بناتے هیں اور اُنپر مٹی بچها کے غلہ وغیرہ اجناس بوتے هیں اور یہہ کهیت پانی پر تیرتے پهرتے هیں اِس طریق سے محنت اُس مصالحہ سے جسپر وہ صرف هوتی هی اپنا عوض بہت جلد حاصل کرتے هیں جب آفتاب کی حرارت سازگار کثرت رطوبت کے ساتهہ شامل هوکر زر ریز زمین پر اپنا اثر کرتی هی تو نباتات غایت افراط سے نشو ونما پاتی هی مگر جب عوض گو افراط سے مگر بعد زمانہ بعید کے حاصل هوتا هی تو زراعت کی اتنی کثرت نهیں هوتی فرنگستانی مسافران تیرنے والے کهیتوں کو جهیلوں کے کنارے کنارے دیکهکر متعجب هوتے هیں اِن جهیلوں کو جو موریوں کے ذریعہ سے صرف خشک کرلیا جاے تو وہ زراعت کے قابل هوجائیں اور مسافروں کو جو حیرت هوتی هی اُس کا سبب یہہ هی که وہ اپنے دلوں میں سوچتے هیں که اِن لوگوں نے ایسی سریع الزوال عمارات پر محنت

کرنے کے بجاے خود زمین پر محنت کیوں نہ کي کہ اُس کا اثر دیر تک قائم رہتا مگر اِن لوگوں کو زمانہ استقبال کا اُتنا خیال نہیں ہوتا جتنا زمانہ حال کا مال جمع کرنے کي خواہش با اثر کي قوت ایک ملک والوں میں بمناسبت دوسرے ملک والوں کے بہت مختلف ہی فرنگستاني کے خیالات استقبال کے زمانہ بعید میں جاتے ہیں اور وہ چینیوں کے حال کو جو ناعاقبت اندیشي اور سوء تدبیر کي جہت سے محنت دائمي کي بلا میں کہ اُس کے نزدیک سخت مصیبت ہی مبتلا ہیں دیکھہ کے متعجب و متحیر ہوتا ہی اہل چین کي نگاہ دور نہیں جاتي اُس کے نزدیک جو دن بسر ہوگیا وہي غنیمت ہی وہ محنت اور جفا کشي کي زندگي کو نعمت عظمی تصور کرتا ہی *

جب کوئي ملک پیدایش کے عمل کو اُس درجہ تک پہونچاوے کہ جس تک بذریعہ علم مروج پہنچنا ممکن ہو اور اِس کے ساتھہ عوض بھي اِسقدر حاصل آتا ہو کہ اُس ملک کے لوگوں کي خواہش با اثر کے ساتھہ مناسبت رکھتا ہو تو عمل مذکور درجہ سکون کو پہونچ جاتا ہی یہہ ایسا درجہ ہی کہ جب تک یا تو طریقہ پیدایش میں کچھہ اصلاح نکي جاوے یا مال جمع کرنے کي خواہش کي قوت میں افزوني نہو تب تک راس‌المال میں پھر افزوني نہوگي حالت سکون میں ہر چند باعتبار مجموع راس‌المال نہیں بڑھتا مگر بعض فردیں زیادہ دولتمند ہوجاتي ہیں اور بعض زیادہ کم مایہ اور مفلس جن لوگوں کي تدبیر و دور اندیشي اور عاقبت بیني کا مرتبہ درجہ معمولي سے کمتر ہوتا ہی وہ مفلس ہوجاتے ہیں اُن کا راس‌المال ضایع جاتا ہی اور وہي راس‌المال اوروں کا پس انداز بنتا ہی کہ جو اوسط درجہ سے زیادہ مال جمع کرنے کي خواہش با اثر رکھتے ہیں اور یہي لوگ ناعاقبت اندیشوں اور بد تدبیروں کي اراضي اور آلات و کارخانجات کے خریدار بن جاتے ہیں بعد ازیں صفائي سے دریافت ہوجاویگا کہ وہ کونسے

اسباب هیں جنکي جهت سے ایک ملک میں بمناسبت دوسرے ملک کے
عوض راس‌المال کا زیادہ ملتا هی اور کہ بعض صورتوں میں زیادہ راس‌المال
بلا گهٹانے مقدار عوض کے کام میں نہیں لگ سکتا اگر واقعي جیسا کہ لوگ
تصور کرتے هیں ملک چین سکون کي حالت پر پهونچ گیا تو وهاں جمع
هونا مال کا ایسي حالت میں بند هوا کہ عوض راس‌المال کا اتنا کثیر
هی جتنا کہ قانوني شرح سے سود فیصدي بارہ روپیہ کے نشان دیا جاتاهی
اور لوگ تو یہہ کہتے هیں کہ گو قانوني شرح سود کي بارہ روپیہ سیکڑہ هی
مگر عمل درآمد میں وہ اتهارہ روپیہ سے چهتیس روپیہ تک بدلتي رهتي هی
اِس سے یہہ قیاس کیا جاتا هی کہ جتنا راس‌المال اُس ملک میں
في‌الحال موجود هی اُس سے زیادہ کام میں لگ کے اتني بڑي شرح
نفع کي نہیں دے سکتا اور اِس شرح سے کوئي کمتي شرح نفع کي اهل
چین کے لیئے ترغیب کافي نہیں هی کہ اُنکو تعیش حالیہ سے باز رکهے اِس
لحاظ میں اگر ملک هولنڈ کو چین سے مقابل کیا جاے تو بڑا اختلاف
نظر آئے نہایت بڑي آسودہ حالي کے زمانہ میں ملک هولنڈ کے اندر
گورنمنٹ کو دو روپیہ سیکڑہ سود پر اور اهل ملک کو بصورت
تین روپیہ سیکڑہ پر روپیہ قرض مل سکتا هی چونکہ ملک چین
ملک برما یا ریاستهاے هندوستاني کے موافق نہیں هی کہ خواہ
مخواہ بعوض اُس جونکهوں کے جو قرض دینے والا بوجهہ
بد دیانتي لوگوں یا خستہ حالي ریاستوں کے اپنے اوپر اُتهاتا هی
بهاري شرح سود کي مقرر هو پس اگر باوجود کثیرالمقدار هونے نفع
راس‌المال کے واقعي اُس کي افزایش موقوف هوگئي تو یہہ موقوف
هونا افزایش کا اس امر پر صاف دلالت کرتا هی کہ بمناسبت بہت سي
قوموں فرنگستاني کے اهل چین میں مال جمع کرنے کي خواهش
بالاثر بہت کم هی یعني اُن کے نزدیک زمانہ استقبال کي قدر بمقابل
زمانہ حال کے کم هی ٭

۴ یہاں تک ہم نے اُن ملکوں کا ذکر کیا ھی جن میں مال جمع کرنے کي خواھش کا اوسط اُس انداز سے کم ھی جس کو بصورت اوسط درجہ کي امنیت کے عقل مصلحت اندیش معقول تصور کرتي ھے اور مناسب با ھوش و تمیز پسند کرتا ھی اب ھم کو اُن ملکوں کا حال بیان کرنا ھی جن میں اوسط مذکور بالتحقیق انداز مسطور سے زیادہ ھے زیادہ آسودہ حال ملکوں میں فرنگستان کے فضول خرچوں کي افراط ھے اور اُن میں سے بعض کے اندر اور انگلستان میں سب سے زیادہ معمولي درجہ کفایت اور دوراندیشي کا اُن لوگوں میں جو اپنے ھاتھہ کي محنت سے بسر اوقات کرتے ھیں کسي صورت میں زیادہ نہیں ھی مگر چونکہ کل جماعت کا ایک حصہ کثیر جو پیشہ وروں اور دستکاروں اور تاجروں کو مشتمل ھی بمناسبت اور طریقوں کے پس انداز کرنے کے وسائل اور اغراض زیادہ رکھتا ھی اس لئے شوق مال جمع کرنے کا اتنا غالب ھی کہ آثار جلد بڑھنے والي دولت کے ھر طرف نمودار ھیں اور مقدار کثیر اُس راس المال کي جو کام میں لگنے کا متلاشي ھی اُس وقت باعث تحیر اور تعجب ھوتي ھی کہ جب اُس کي عظمت و کلاني بوجھہ لگنے اُس کے جزو کثیر کے کسي کار خاص میں مثل ریلوے وغیرہ کے ثبوت کو پہونچ تي ھی انگلستان میں بہت سے ایسے امور ھیں کہ جن کے سبب سے اس میلان اجتماع مال کو قوت خاص حاصل ھوتي ھی مثلاً ملک مذکور مدت دراز سے آفات اور تباھیوں سے جنگ و پیکار کے دراماں رھا ھی اور بمناسبت اور ملکوں کے اس ملک میں سب سے پہلے حفاظت اور سلامتي مال کي لوٹ مار سے اھل سپاہ اور حاکمان خود سر کے حاصل ھوئي ھی اِن اسباب کي جہت سے اس امر کي ساکھہ مدت دراز سے موروثي ھو رھي ھی کہ اھل راس المال کا روپیہ اُن کي جیب سے باھر جانے کے بعد بھي محفوظ رھیگا یہہ ساکھہ اور بہت سے ملکوں میں حال ھي میں قایم ھوئي ھی جغرافي اسباب کي جہت سے

انگلستان کو شرف و اقتدار حاصل کرنے کا ذریعہ محنت سے حاصل ہی نہ جنگ و پیکار سے اور بہ تقاضاے انہیں اسباب کے بہت زیادہ دل چلے اور صاحب ہمت آدمی اس ملک کی دستکاریوں اور تجارت میں مصروف ہوتے ہیں اور اپنی خواہشات و حاجات کا سرانجام و سربراہی بذریعہ پیدا اور پس انداز کرنے کے کرتے ہیں نہ بذریعہ تصرف کرنے کے اُن اشیاء پر جن کو اوروں نے پیدا اور پس انداز کیا ہی انتظام ملکی کے بہتر ہونے کو اس میلان کی تقویت میں زیادہ دخل ہی چونکہ طریقہ مذکور سے انگلستانیوں کو آزادی عمل کی حاصل ہی اس لیئے اُن میں چالاکی اور اپنی ذات کی بھی پر بھروسا کرنے کی صفت قوی ہوگئی ہی اور چونکہ قوانین ملکی سے اس امر کی اجازت ہی کہ لوگ آپس میں اتفاق کریں اور جماعتیں بنائیں اس لیئے اُن کو کار و بار محنت کو بڑی میزان پر انجام دینے کی آسانی حاصل ہی بھی قوانین و ضوابط ایک اور لحاظ میں دولت حاصل کرنے کی خواہش کو ایک تحریک صریح و قوی دیتے ہیں اس ملک میں چونکہ بہت پہلے زمانہ سے بوجہہ زائل ہو جانے طریقہ قیود لزم کے فرق مابین اصلی فرقہ بیوپاریوں اور اُس فرقہ کے جو اُن کو حقیر و ذلیل سمجھتا تھا مٹ گیا ہی اور اگر کلیہ مٹا نہیں ہی تو کم تو بہت ہوگیا ہی اور انتظام ملکی کا ایسا ڈھنگ پڑگیا ہی کہ جس کے سبب سے اقتدار ملکی کا حصر واقعی دولت پر ہوگیا اس لیئے دولت کے لیئے علاوہ اُس کی ذاتی قدر کے ایک فرضی منزلت لوگوں کے ذہن میں سماگئی ہی یعنی وہ دولت کو اقتدار کے ہم معنی سمجھتے ہیں اور چونکہ عوام‌الناس کے مزاج پر دخل ہونے سے اقتدار حاصل ہوتا ہی اس لیئے دولت امتیاز و اقتدار حاصل کرنے کے لیئے بڑی ذریعہ بنی ہی اور کامیابی کا سکہ اُسی سے جمتا ہی انگلستانی شہری اور قصبانیوں کی یہہ بڑی تمنا ہی کہ اپنے مرتبہ سے اعلیٰ مرتبہ پر فایز ہوں اور حاصل کرنا دولت کا اِس صعود کا ذریعہ ہی۔

اور چونکہ بے محنت کیلیے دولت مند بنا رہنا سلسلہ مراتب میں اب تک ایک مرتبہ شرافت و بزرگي کا اُن لوگوں پر قرار دیا جاتا هی جو محنت کے ذریعہ سے دولتمند هیں اس لیئے بلند نظروں کي صرف یہي تمنا نہیں هی کہ جب تک کارو بار میں مصروف رهیں تب هي تک اُن کے پاس آمدني بیشقرار هو بلکہ یہہ چاهتے هیں کہ اتنا کچھہ جمع کر لیں کہ جب کار و بار سے الگ هوکے گوشہ اختیار کریں تب بھي فراهم کي هوئي دولت کے ذریعہ سے بعیش و کامراني هر چیز کي فراواني کے ساتھہ بسر کریں انگلستاني تعیش ذاتي کي مطلق استعداد نہیں رکھتے اور یہہ بے استعدادي اُن ملکوں کا خاصہ هی جن پر سے سیل پیوریٹزم کي گذر گئي هی اور اسي بے استعدادي نے ملک انگلستان میں اسباب مذکورالصدر کي بڑي اعانت و تقویت کي هی مگر جو ایک جانب بوجھہ فقدان مذاق تعیش اجتماع مال کے لیئے آساني هوئي تو ویسي هي دوسري جانب بوجھہ موجود هونے ذوق خرچ کے مال کا جمع رهنا زیادہ دشوار هوگیا وقر و امتیاز ذاتي اور ظاهري آثار میں دولت کے لوگوں کے ذهن میں ایک ایسا پیوند مستحکم قایم هوگیا هی کہ اُس کے سبب سے بے عقلي کي خواهش ظاهري خرچ کے بڑا رکھنے کے عشق کے مرتبہ پر بڑي جماعتوں میں اس قوم کي پہونچ گئي هی اور لطف یہہ هی کہ شاید بمناسبت اور قوموں کے اس قوم کو بمقابل اس خرچ زاید کے کم خوشي اور کم راحت حاصل هوتي هی بخلاف اس کے ملک هولنڈ میں دولتمندان کاهل کوش و سستي پیشہ نہیں تھے تاکہ اور لوگ اُس ملک کے اُن کے قدموں پر چلتے اور ناعاقبت اندیشي سے خرچ بیہودہ کرتے اور چونکہ قایم کرنا طریق معاش و بسر کا اور مقرر کرنا عیار مناسب وغیر مناسب کا خود جماعت هاے تجارت پیشہ پر جو اهل مدینہ میں واقعي صاحب وقر و اقتدار هوتے هیں موقوف تھا اس لیئے وهاں کے آدمي اپني عادتوں میں کفایت شعار رهے اور نمایش ظاهري کے طالب و خواستگار نہ هوئے *

انگلستان و ہولنڈ میں مدت دراز سے اور بہت سے اور ملکوں میں فرنگستان کے جو انگلستان کے قدموں پر قدم رکھتے ہیں فی الحال دولت جمع کرنے کی خواہش کو با اثر کرنے کے لیئے اُس عوض مفرط کی ضرورت نہیں ہی جس کی ضرورت ایشیا میں پیش آتی ہی بلکہ نفع کی کمتی شرح سے خواہش مذکور کو اتنی تحریک ہوتی ہی کہ اجتماع مال میں بجائے کمی راہ پانے کے ایسی زیادتی ہوتی ہی جو پہلے کبھی نہیں ہوئی تھی پس ظاہر ہی کہ افزونی پیدایش کے ہر سہ لوازم میں سے دوسرے لوازمہ یعنی افزونی راس المال کا میلان کمی کی طرف نہیں ہی بلکہ جہاں تک افزونی مذکور میں اُس کا دخل ہی پیدایش بلا کسی حد خاص کے بڑھنے کی استعداد رکھتی ہی اس میں کچھہ شک نہیں ہی کہ اگر عوض راس المال کا مقدار حالیہ سے کم ہوجاے تو اجتماع مال کی ترقی بہت روکے مگر ہم پوچھتے ہیں کہ جہاں تک راس المال کا افزوں ہونا ممکن ہی اگر وہاں تک اُس کی مقدار بڑھجاے تو اس سے نتیجہ صدر کسواسطے پیدا ہو یہہ سوال خاطر کو اُس رکن کی طرف مایل کرتا ہی جو ہنوز ہر سہ لوازم مذکورالصدر سے بیان کرنا باقی رہا ہی چونکہ محدود ہونا پیدایش کا کسی ضروری حد پر افزونی محنت اور راس المال کے موقوف نہیں ہی تو لا محالہ اُس کو خواص پر صرف اُسی ایک رکن کے موقوف ہونا چاہیئے جو خود اپنی ذات اور مقدار میں محدود ہی یعنی پیدایش کی محدودیت زمین کی صفات اور خواص پر موقوف ہونی چاہیئے *

## باب دوازدہم

### درباب قاعدہ افزونی پیداوار کے جو زمین سے حاصل ہوتی ہی

۱ زمین پیدایش کے دیگر ارکان یعنی محنت اور راس المال سے اِس اعتبار میں مختلف ہی کہ وہ غیر منتہا درجہ تک افزوں ہونے کے قابل

نہیں اُس کی وسعت محدود ھی اور اُس کے زیادہ پیدا کرنے والی اقسام کی وسعت اِس سے اور بھی زیادہ محدود یہہ بھی ظاھر ھی کہ مقدار پیداوار کی جو کسی خاص قطع سے زمین کے حاصل ھوسکتی ھی غیر محدود نہیں ھی یہہ محدودیت زمین کی وسعت کی اور اُس کے پیدا کرنے کی قابلیت کی پیدایش کی افزونی کی اصلی حدود ھیں آخری حدود ھوں اِن دونو رکن کا ھر شخص پر ظاھر اور باھر ھوگیا ھوگا مگر چونکہ کسی صورت میں بھی اِن آخری حدود تک پھونچنا نہیں ھوتا اور چونکہ کوئی بھی ملک ایسا نہیں ھی کہ جس میں ساری غذا پیدا کرنے والی زمین اِسقدر کثرت سے نردد میں آجاے کہ پھر اُس سے زیادہ مقدار پیداوار کی حاصل نہوسکے اور چونکہ جزو کثیر زمین کی سطح کا پھر بھی بےتردد رھتا ھی اِس لیئے اکثر یہہ تصور کیا جاتا ھی اور وھلہ اول میں ایسا تصور کرنا واجبی بھی ھی کہ محدودیت پیدایش کی یا اُس کے ذریعہ سے محدودیت آبادی کی ھنوز بعید تر ھی اور ایک زمانہ دراز ھنوز گذر جانا چاھیئے تاکہ عملدرآمد میں کوئی ضرورت اِس امر کی پیش آئے کہ محدودیت کی اصل پرسنگینی سے فکر کی جاے ھمارے نزدیک یہہ صرف غلط فہمی ھی نہیں ھی بلکہ سیاست مدنی کے جمیع مغالطوں میں سے یہہ غلطی نہایت سنگین ھی یہہ معاملہ جمیع اور معاملوں سے زیادہ فخیم اور بنیادی ھی وہ دولتمندی اور محتاجی مدینہ کے افلاس کے جمیع اسباب کو حاوی ھی اور جب تک اُس کی کیفیت کو اچھی طرح سے سمجھہ نہ لیا جاے تب تک اِس تحقیقات میں زیادہ قدم بڑھانا محض بےفائدہ *

۲ جو محدودیت پیدایش کو زمین کی صفات و خواص سے حاصل ھوتی ھی وہ کچھہ دیوار کی طرح کی روک نہیں ھی کہ ایک مقام خاص پر بے حس و حرکت قائم رہ کے حرکت کی قلیہ مانع و مزاحم آتی ھی اور اُس کو مطلق روک دیتی ھی ھم اِس محدودیت

کو ایک لچکدار اور تنےوالے کمر بند سے مشابہہ کرسکتے ہیں جو کو
اتنا سختي سے تانہ نجاے کہ پہر زیادہ نہ تن سکے تاہم تناؤ کي غایت
تک پہو نچنے کے بہت پہلے هي اُس کي داب محسوس هونے لگتي هی
اور جتنا وہ اپنے تناؤ کي غایت کے قریب پہونچتا هی اُتنا هي زور اُسکے
دباؤ کا زیادہ سختي سے محسوس هوتا هی *

فن کشتکاري کي ترقي کے ایک خاص درجہ میں جو چنداں بڑا
نہیں هوتا یعني نفس الامر میں جب انسان کہیتي کے کام میں کچھہقدر
جہد کے ساتھہ مصروف هوجاتا هی اور اُس کے انجام دینے میں آلات
مناسب سے مدد لینے لگتا هی اُسي زمانہ سے باقتضاے قانون پیدایش
از اراضي یہہ بات هونے لگتي هی کہ خاص حالت میں علم و هنر کشتکاري
کے مقدار پیداوار کي افزوني بمطابقت افزایش مقدار محنت کے نہیں
هوتي یعني مثلاً اگر مقدار محنت کي دو چند کردي جاے تو مقدار پیداوار
کي دو چند نہیں هوتي یعني کسیقدر افزوں پیداوار حاصل کرنے کے لیئے
محنت میں اُسیقدر افزوني کي نسبت سے زیادہ افزوني کرني پڑتي
هی *

سیاست مدني میں یہہ قانون عام محنت کشتکاري کا ایک مسئلہ
فخیم هی اگر یہہ قانون اور طرح کا هوتا تو قریب قریب جمیع اثار
پیدایش و تقسیم دولت کے جداگانہ هوتے بہت سي بنیادي غلطیاں جو
اب تک اِس معاملہ کي نسبت لوگوں کے ذهن میں هیں اِس سبب
سے وجود پاتي هیں کہ دیکھنے والوں کي نظر عمل پر اُس قانون کے جو اور
ظاهري عاملوں کے تلے کہ جنکو لوگ غور سے دیکھتے هیں اپنا کام کرتا هی
نہیں پڑتي اِن ظاهري عاملوں کو براہ مغالطہ سبب آخري اُن نتائج کا تصور
کرلیتے هیں جنکي صورت یا طریق پر شاید اُنکا دخل هوتا هو مگر جنکي
اصلي حقیقت کا تعین صرف اِسي قانون مذکورالصدر پر موقوف هی
جس واسطے حاصل کرنے زیادہ مقدار پیداوار کے ناقص زمین کي

طرف رجوع کي جاتي هی تو ظاهر هی که مقدار پیداوار کي بمناسبت مقدار محنت کے افزوں نہیں هوتي معني حقیقي ناقص زمین کے یہي هیں که اُسي مقدار محنت سے جو اچھي زمین پر کي جاتي هی زمین مذکور سے اُتني پیداوار حاصل نہیں هوتي جتني که اچھي زمین سے زمین کا ناقص هونا دو امر کو مشتمل هوسکتا هی یعني یا تو اِس کو که خود زمین زر ریزي میں ناقص هو یا اِس کو که باعتبار اُس کے مقام کے اُس میں نقص هو ایک نقص کے سبب سے پیداوار کے حاصل کرنے کے واسطے زیادہ محنت درکار هوتي هی دوسرے نقص کي وجهه سے پیداوار مذکور کو بازار یعني فروخت گاہ تک پهونچانے میں زیادہ محنت لگي هی اگر ایک خاص قطعہ زمین کا جس کو حرف ( ا ) سے تعبیر کریں بعد صرف هونے ایک رقم خاص اُجرت و کهاد وغیرہ کے هزار من گیهوں پیدا کرتا هو اور واسطے پیدا کرنے دوسرے هزار من کے ایک اور قطع مثلاً ( ب ) کي طرف جو یا تو کم زرریز هی یا فروختگاہ سے بفاصلہ بعید واقع هی رجوع کي جاے تو مجموع دو هزار من گیهوں کے پیدا کرنے میں اُس محنت کي نسبت سے جو اول هزار من کے پیدا کرنے میں پڑتي هی دو چند سے زیادہ محنت کرني پڑیگي اور پیداوار زراعت کي بمناسبت افزوني محنت کے کم افزوں هوگي *

بجاے تردد کرنے زمین ( ب ) کے زمین ( ا ) کو بذریعہ بهتر طریق کشتکاري کے اِسطرح سے کمانا ممکن هی که وہ زیادہ پیدا کرے مثلاً بجاے ایکبار کے دوبار یا بجاے دوبار کے تین بار اُس پر هل چلایا اور بکهر پهرا جاے یا بجاے هل چلانے کے اُس کو کهود کے زیر و زبر کیا جاے یا بعد هل چلانے کے بجاے بکهر پهیرنے کے ڈهیلوں کو توڑ کے اُس کے اجزا کو باریک کیا جاے یا نلائي کا عمل چند بار کامل طریق سے انجام دیا جاے یا آلات زیادہ اعلی قسم کے اِستعمال میں لائے جائیں یا زیادہ یا قیمتي کهاد ملائي جاے یا بعد ڈالنے کهاد کے زمین کو بهت احتیاط سے زیر و زبر کیا جاے تاکه

کھاد اُس میں بخوبی پیوست ہوجاے غرضکہ اُن عملوں سے یہہ چند عمل ہیں جنکے ذریعہ سے وہی پہلی زمین زیادہ مقدار پیداوار کی بار لاتی ہی اور جب زیادہ پیداوار کے حاصل کرنے کی ضرورت پیش آتی ہی تو انہیں عملوں کیطرف واسطے برآمد مدعا کے رجوع کی جاتی ہی مگر اِس زیادہ پیداوار کا نسبتاً زیادہ خرچ سے حاصل آنا اِس سے عیاں ہی کہ ناقص زمین تردد میں آتی ہی ناقص زمینیں یا وہ زمینیں جو فروخت گاہ سے فاصلہ پر ہوں کمتی عوض دیتی ہیں اور مانگ افزوں کا اِن اراضی نا قصہ سے سرانجام ہونا ممکن نہیں اِلا اُس صورت میں کہ خرچ کی افزونی یعنی قیمت اجناس کی گرانی ہو اگر سرانجام فاضل مانگ کا اعلی قسم کی زمین سے بذریعہ لگانے زیادہ محنت اور راس‌المال کے مگر اُسی نسبت سے کہ جس سے پہلی مقدار پیداوار کی حاصل آتی تھی ہوتا رہے تو مالکان زمین مذکور اپنی اجناس کو اوروں کی نسبت سے سستا بیچ سکینگے اور کل منتی اُنہیں کے ہاتھہ میں رہیگی ناقص یا فروخت گاہ سے بعید مقاموں کی اراضی کا تردد اُن کے مالک کے واسطے حصول وجہہ معاش یا آزاد رہنے کے خیال سے بلاشبہہ کرینگے مگر اِن اراضی کو بغرض فایدہ اُٹھانے کے مستاجری میں لینا سود مند نہوگا حاصل ہونا اِس قدر نفع کا اِن اراضی سے کہ لوگوں کو اُنپر اپنا روپیہ لگانے کی ترغیب حاصل ہوجاے صاف اِس امر پر دلالت کرتا ہی کہ بہترین اقسام ہر زمین کی کاشت اِس نوبت کو پہونچ گئی ہی کہ اُن پر اب زیادہ محنت اور راس‌المال کے صرف کرنے سے اُسقدر عوض سے زیادہ عوض نہیں مل سکتا جو ناقص یا فاصلہ کی زمینوں سے بصرف اُسیقدر محنت اور راس‌المال کے حاصل ہوسکتا ہی *

انگلستان یا سکوت لنڈ کی اچھی مستاجری کے پرگنہ پر بہت احتیاط سے تردد کیا جاتا ہی اور احتیاط کے ساتھہ تردد کیا جانا نشانی اور نتیجہ ہی اِس امر کا کہ وہاں کی زمین اب بدون سعی زاید از انداز سابق زیادہ مقدار پیداوار کی بار نہیں لاتی

یعني جسقدر سعي افزون کي جاتي هی اُس قدر مقدار پیداوار کي افزوں نہیں هوتي یعني مثلاً اگر ایک خاص مقدار سے محنت کے من بھر غلہ پیدا هوتا هی تو دو من غلہ پیدا کرنیکے واسطے دوچند مقدار محنت سے زیادہ محنت کرني پڑتي هی یعنے افزوني پیداوار کي بمناسبت افزوني محنت کے نہیں هوتي ایسي محنت کي کشتکاري بمناسبت سیدھي سادي کشتکاري کے زیادہ خرچ کا باعث هوتي هی اور تاکہ اُس سے نفع ملے قیمت اجناس کي بھي نسبتاً گراں هوني چاهیئے اور ایسے طریقہ کشتکاري کي طرف کوئي مایل نہو اگر افتادہ زمین اُسیقدر پیدا کي مل سکے جہاں یہہ قدرت حاصل هوتي هی کہ اهل مدینہ کي مانگ زاید کا سرانجام نئي زمین سے جو زر ریزي میں کاشت کے اندر کي زمین کے برابر هو هوسکتا هی وهاں کوئي شخص زمین سے اُس مقدار پیداوار کے حاصل کرنے کا ارادہ نہیں کرتا جو بذریعہ بہترین طریق کشتکاري فرنگستان کي زمین سے پیدا هوسکتي هی زمین پر وهیں تک محنت کیجاتي هی کہ اُس سے بمناسبت محنت صرف شدہ کے بڑي سے بڑي مقدار عوض کي حاصل هو اِس حد سے زیادہ محنت اُس پر نہیں کي جاتي *

حد مذکور سے جتني زیادہ محنت هوتي هی وہ کسي اور عمل کي طرف راجع هوجاتي هی ایک صاحب جنہوں نے حال هي میں یونائٹڈسٹیس میں سفر کیا هی لکھتے هیں کہ " انگلستاني کي نظر بہت دیر میں ظاهري هلکي فصل اور بے پروائي کي کشتکاري سے اشنائي قبول کرتي هی یہہ بات اُس کے ذهن سے اُوتر جاتي هی کہ جہاں زمین اتني افراط سے اور محنت اتني گراں هو جتني کہ اُس ملک میں وهاں ملک هاے آباد کے طریق سے جداگانہ طریق پر عمل کرنا چاهیئے اور بلا شبہہ اِس کا یہہ نتیجہ هوگا کہ هر شي میں جہاں محنت کي ضرورت هی ستھرائي اور صفائي کي کمي نظر آئیگي " دو سببوں

مذکورالصدر میں سے فراواني زمین کي راقم کے نزدیک نسبت گراني محنت کے زیادہ صحیح و واجبي هی کیونکہ محنت کتني هي گراں هو اگر غذا کي ضرورت هوگي محنت همیشہ اُس کے پیدا کرنے میں صرف کي جائیگي مگر جو محنت نئي زمین پر صرف کي جاے تو وہ حصول مطلب کے لیئے زیادہ موثر هوگي بہ نسبت اِس کے کہ آسي پراني کاشت کي زمین پر بہتر طریق سے تردد کیا جاے جب کوئي زمین بجز آسکہ تردد کرنے کو باقي نرهے کہ جسپر بوجہہ بعد یا نقص کے تردد کرنا بلا بہت زیادہ گراں هوجانے اجناس کے نافع نہو تب هي اختیار کرنا فرنگستاني بہتر طریق زراعت کا اوپر اراضي امریکا کے نافع هوسکتا هی هاں شاید مدینوں کے قریب کي اراضي پر طریق مذکور کا جاري کرنا اِس وجہہ سے نافع هو کہ زمین کي پیداوار کي کمي کثیر کا جبر بچت سے خرچ باربرداري کے هوجاے جو نسبت امریکا کے طریق زراعت کو انگلستان کے طریق سے هی وهي نسبت معمولي طریق کو زراعت انگلستان کے هی طریق سے فیلنڈرز اور تسکني کے جہاں بہت زیادہ محنت کے صرف سے بہت بڑي مقدار پیداوار خام کي حاصل هوتي هے مگر ایسے شرایط پر جو صرف طالب نفع کے حق میں مفید نہوں اِلا اُس صورت میں کہ نرخ زراعتي پیداوار کا نسبتاً زیادہ گراں هوجاے*

جو اصل اوپر مذکور هوئي هی اُس کو بلا شبہہ بعد چند توضیحات و بچند قیود مسلم ماننا چاهیئے کیونکہ گو زمین پر ایسا اچھا تردد کیا گیا هو کہ اُسے بصرف زیادہ محنت کے یا آس کو بہتر طریق سے کمانے سے زیادہ حاصل کہ خرچ زاید کے متناسب هو هاتهہ نہ لگے مگر ممکن هی کہ صرف زاید سے محنت و راس‌المال کي خود زمین میں بوجہہ مخلوط کرنے کهاد هاے دایمي کے یا بوجہہ خارج کردینے پاني کے اُس کي سطح پر سے بذریعہ نالیوں کے ایسي اصلاح برروے کار آجاے کہ جسکے سبب سے یہہ صرف زاید محنت و راس‌المال کا باعتبار پیداوار حاصلہ کے مثمر

اُسي انتفاع کا هو جو کسي اور حصہ محنت و راس‌المال صرف شدہ سے
حاصل آتا هو بعض اوقات يهہ صرف زايد بهت زيادہ نفع دے سکتا هی
مگر يهہ صورت کبهي پيش نہ آتي اگر راس‌المال هميشہ نهايت
مفيد هي کام ميں لگايا جاتا اور جو نهايت مفيد کام کو واسطے
حصول عوض کے مدت دراز تک انتظار کرنا پڑے تو ايسے کام کو
اُسي وقت ترجيح دي جائيگي کہ محنت کے کار و بار کي کشايش نے
زيادہ ترقي پائي هو اور ترقي کي اس حالت ميں بهي قوانين و دستورات
متعلق باراضي اکثر اس قسم کے هوتے هيں کہ راس‌المال ملک جو
کام ميں لگ سکتا هی زراعت کي اصلاحوں ميں باساني صرف نهيں
هوسکتا اور اسي سبب سے بعض اوقات ايسا اتفاق هوتا هی کہ جو اجناس
افزوں هونے والي آبادي کو مطلوب هوتي هيں وہ بذريعہ بهتر طريق
کشتکاري کے بصرف زر خطير پيدا کيجاتي هيں گو اُن وسائل پر علم
و رسائي هوتي هی جنسے اجناس مذکور بلا صرف زايد پيدا هوسکتي
هيں *

اگر اتنا راس‌المال موجود هو کہ اُس کے ذريعہ سے اراضي پر مملکت
متفقہ کے بسال آيندہ وہ ساري جاتے اور تسليم کي هوئي اصلاحيں
برروے کار آسکيں جو حال کے بهاؤ پر عوض دلا سکتي هيں يعني جو مقدار
کو پيداوار کے بانداز افزوني خرچ کے يا اُس کي مناسبت سے زيادہ افزوں
کرسکتي هيں تو کچهہ شبہہ نهيں هی کہ بصورت شامل کرلينے ايرلنڈ کي
صورت مفروض ميں مدت دراز تک ناقص قسم کي زمينوں پر تردد
کرنے کي ضرورت پيش نہ آئے اور غالب هی کہ جزو کثير اُن کم بار اور
زمينوں کا جو في‌الحال زير تردد هيں اور باعتبار اپنے محل و مقام کے
کوئي وجهہ خاص رجحان کي نهيں رکهتيں کاشت سے گرجائيں يا
بديںوجهہ کہ اصلاحيں اچهي زمينوں پر نهيں کي جاتي هيں بلکہ اُنکا
عمل اس نهج سے هوا کرتا هی کہ وہ ناقص زمينوں کو اچهي زمين ميں

بدل دیتے ہیں اختصار زراعت اس طریق سے برروے کار آئے کہ عموماً اراضي کي کاشت میں کم جہد کي جاے یعني قریب قریب ملک امریکا کي زراعت کے طریقہ کي طرف رجوع کیجاے اور ناقص زمینوں میں سے صرف وهي متروک هوں جو قابل اصلاح نہ پائي جاویں اور اس نہج سے ساري کاشت کي زمینوں کي کل پیداوار بہ نسبت زمانہ سابق کے اپني مقدار میں بمناسبت مقدار محنت کے جو اراضي مذکور پر کیجاے زیادہ هو اور یہہ قاعدہ عام کہ عوض جو اراضي سے حاصل آتا هی مقدار میں کم هوتا جاتا هی براے چندے یہہ وسعت مذکور باطل و بیکار هی مگر اس صورت حال میں بهي کوئي متنفس یہہ تصور نہیں کرسکتا کہ کل پیداوار مطلوبہ ملک صرف بہتر اور اُن اقسام سے اراضي کے حاصل آسکتي هی جو بوجہہ قرب مدینہ کے بہتر قسم کے همسر هو سکتي هیں بلا شبہہ اس پیداوار کا جزو کثیر مثل سابق کے کم سازگار حالتوں میں پیدا هوتا رهیگا اور جو عوض کہ بہترین اقسام یا اچھے مقام کي اراضي سے حاصل آتا هی بمناسبت اُس کے کم عوض حاصل آئیگا اور جسقدر بوجہہ زیادہ افزوں هونے آبادي کے اور بهي زیادہ افزوں رسد کي ضرورت پیش آئیگي اُسي قدر قاعدہ عام پهر اپنا عمل کرنے لگیگا اور آگے کو افزوني مقدار پیداوار کي بصرف زاید از اندازہ معمولي محنت و راس المال کے برروے کار آئیگي *

۳ اگر گاہ گاہ اور چند روز کے استثنا سے قطع نظر کیجاے تو کشتکاري کي محنت کا قاعدہ عام هی کہ بصورت فرق نہ آنے کے اور اس باب میں افزوني پیداوار اراضي کے بمناسبت افزوني محنت صرف شدہ کے کم هوتي هی مگر راستي سے اِس اصل کے انکار کیا گیا هی اور باعتبار تمام واسطے شہادت اس امر کے تجربہ کي طرف اشارت کي گئي هی کہ کشتکاري کي ترقي کے زمانہ میں بہ نسبت اُس کے اوایل کے زمانہ کے اراضي سے کم عوض حاصل نہیں آتا بلکہ زیادہ یعني جب زراعت

میں زیادہ راس المال صرف کیا جاتا ہی تب بمناسبت اُس زمانہ کے
کہ جس میں کم صرف کیا جاتا ہی زیادہ عوض حاصل آتا ہی یہہ لوگ
اُسي پر قناعت نہیں کرتے بلکہ یہہ بھي فرماتے ہیں کہ ناقص ترین
قسم کي زمین جو فی الحال کاشت میں ہی اُس کے ہر بیگھہ سے
اُسي قدر غذا اُسي مقدار سے محنت کے پیدا کیجاتي ہی جس
قدر کہ اُسي محنت سے سابق زمانہ کے انگلستاني اپني نہایت
عمدہ قسم کي زمین سے پیدا کرتے تہے ممکن ہی کہ یہہ قول سچ ہو
اور جو کایہ سچ نہیں تو جزو کثیر اُس کا تو بلا شبہہ راست ہی اس
زمانہ میں لاکلام بہ نسبت اوایل کے زمانہ ہماري تواریخ کے جزو
قلیل آبادي کا کل آبادي کي غذا کے پیدا کرنے میں مصروف ہی
مگر اِس سے یہہ ثابت نہیں ہوتا کہ جس قانون پر ہماري بحث ہی وہ
وجود نہیں رکھتا اُس سے البتہ یہہ بات پائي جاتي ہی کہ کوئي ایسا عامل
مخالف وجود رکھتا ہی جو کچھہ زمانہ کے لیئے قانون مذکور کے عمل کو
روک سکتا ہی اور واقعي ایسا عامل مخالف وجود رکھتا ہی اور اُسکي
تحقیق کي طرف اب ہم توجہہ کرتے ہیں واضح راے ناظرین اوراق ہو
کہ یہہ عامل بجز ترقي دانشمندي کے اور کوئي نہیں ہی ہمنے اِس عام
معني میں غیر محدود کلمہ یعني ترقي دانشمندي کو جو اختیار کیا
ہی اُسکي وجہہ یہہ ہی کہ جس مفہوم کو ہم بیان کرنا چاہتے ہیں
اُسمیں اتني مختلف چیزیں داخل ہیں کہ اگر کوئي اور کلمہ جو معنیٰ
میں محدود ہو اختیار کیا جاے تو وہ اُن سب کو حاوي نہوسکے اِن
چیزوں میں سے نہایت ظاهري چیز ترقي علم کشتکاري اور هنر اور ایجاد
کي ہی اصلاح پائي ہوئي ترکیبیں کشتکاري کي دو قسم کي ہوتي ہیں
ایک قسم سے بے افزوني محنت کے زمین زیادہ بار لاتي ہی دوسري
قسم کي ترکیبیں پیداوار کي مقدار نہیں بڑھا سکتیں مگر مقدار کو
محنت اور خرچ کے جنسے پیداوار حاصل اتي ہی گھٹا سکتي ہیں

ترک کرنا دستور زمین کے اُفتادہ رکھنے کا بذریعہ بدل بدل کر بونے فصلوں
مختلف اجناس کے اور اختیار کرنا ایسی نئی چیزوں زراعت کا جو
فصلوں کے اُلٹ پھیر میں فائدہ سے بوئی جائیں اول قسم کی ترکیبوں میں
داخل ہیں صدی گذشتہ کے خاتمہ پر جو تبدل انگلستان کی کشتکاری
میں بوجہہ اختیار کرنے کاشت شلجم کے برروے کار آیا اُسکو بمنزلہ ایک
انقلاب کے تصور کرتے ہیں اِن اصلاحوں کا عمل صرف اِسی نہج سے نہیں
ہوتا کہ وہ زمین کو اِس لایق بنا دیتی ہیں کہ بجاے ہر دوسرے یا
تیسرے سال بغرض بحالی قوت اُفتادہ رہنے کے وہ ہر سال ایک فصل
بار لاتی ہی بلکہ یہہ اصلاحیں زمین کی بار آوری کی قوت میں افزایش
صریح کرتی ہیں کیونکہ تعداد مواشی کی بوجہہ افزونی غذا کے بہت
زیادہ ہوجاتی ہی اور اُنکی جہت سے واسطے زرریز کر دینے اناج کے
زمینوں کی کھاد کی فراوانی ہوتی ہی اِس قسم کی اصلاحوں کے سلسلہ
میں دوسرا مرتبہ ہی اختیار کرنے ایسی نئی نئی اشیاے غذائی کا
جنمیں زیادہ مقدار غذا کی ہوتی ہی مثل آلو یا زیادہ بار آور اقسام اُسی
نبات کی جیسے کہ سویدش ترنپ اصلاحوں کی اسی قسم میں اُن ساری
اصلاحوں کو داخل کرنا چاہیئے جو ذیل میں بیان کی جاتی ہیں مثلاً
رکھنا بہتر علم کھادوں کی صفات اور اُنکے استعمال کے طریقہ کا استعمال
میں لانا نئے اور زیادہ زر خیز کرنے والے عاملوں کا مثل گوانو کے جو
بیٹ کو بحری پرندوں کے مشتمل ہی اور افریقہ اور جنوبی امریکا کے
کناروں پر افراط سے ملتی ہی تبدیل کرنا کھاد میں اُن اشیاء کا جو پہلے
محض ضایع جاتی تھیں ایجاد کرنا طریقہ ہل چلانے کا نیچے کی تہہ
میں زمین کے اور خارج کرنے رطوبت کا زمین سے بذریعہ کھپرے کے نلوں
کے جو بعض قسم کی زمینوں کی پیداوار کو بہت زیادہ بڑھا دیتا ہی
اصلاحیں جو محنت کرنے والی مواشی کی نسل اور پرورش میں کی
جاتی ہیں افزونی حیوانات کے گلوں کی جو کھا پی اور چر چک کے

ایسي اشیا کو غذاے انساني میں تبدیل کر دیتے ھیں کہ جو دوسري صورت میں ضایع ھوجاتیں اور علیٰ ھذالقیاس *

دوسري قسم کي اصلاحیں جو محنت میں تخفیف کرتي ھیں مگر زمین کي بار آوري کي قوت میں افزایش نہیں کرتیں یہہ ھیں مثلاً بنانا آلات کا بہتر طریق سے استعمال کرنا نئے آلات کا جو محنت میں تخفیف کریں مثلاً غلہ کو برسانے اور چھڑنے کي کلیں زیادہ ھنر اور کفایت سے کام لینا سعي اور جہد سے عضلات کے مثلاً اختیار کرنا طریق سکوت لنڈ کے ھل چلانے کا جو انگلستان میں بتدریج برتاو میں آیا اور جسمیں بجاے تین یا چار گھوڑوں اور دو آدمیوں کے دو گھوڑوں اور ایک آدمي سے کام لیا جاتا ھی یہہ اصلاحیں زمین کي بار آوري کي قوت کو زیادہ نہیں کرتیں مگر زراعتي پیداوار کي لاگت کو بوجھہ افزوني آبادي اور مانگ کے جو میلان بڑھنے کا ھوتا ھی اسکو وہ مثل اول قسم کي اصلاحوں کے روکتي ھیں *

اصلاح پائے ھوئے وسائل آمد و رفت کے اپنے اثر میں متشابہہ ھیں اثر سے دوسري قسم کي اصلاحوں کشتکاري کے اچھي سڑکیں بمنزلہ اچھے آلات کے ھوا کرتي ھیں کیونکہ محنت کي کفایت چاھیئے زمین سے پیداوار حاصل کرنے میں ھو یا اس پیداوار کو خرچ کي جگہہ تک پہونچانے میں مآل دونوں کا ایک ھي ھی اِس کے علاوہ ھم یہہ تو ذکر ھي نہیں کرتے کہ خود کشتکاري کي محنت میں بوجھہ اس اصلاح کے تخفیف ھوتي ھی جو فاصلہ پر سے کھاد کو کھیت تک پہونچانے کے خرچ میں کمي کرتي ھی یا جسکے ذریعہ سے عملہاے انتقال اشیاء از جاے بجاے جنکي کھیتوں میں ضرورت پیش آتي ھی آسان ھوجاتے ھیں *

ریلوے اور نہریں نفس الامر میں اُن ساري جنسوں کے پیدا کرنے کي لاگت کو گھٹاتي ھیں جو اُنکے ذریعہ سے فروختگاہ تک پہونچائي

جاتي هيں اور جن اشيا کے پيدا کرنے کے سامان وغيرہ کو اُنکے ذريعه سے منتقل کيا جاتا هی اُنکي لاگت پر بهي اُنکا يهي اثر هوتا هی اُنکے ذريعه سے ايسي زمينيں تردد ميں آسکتي هيں جو دوسرے حال ميں بے بڑهنے نرخ اجناس کے کاشتکار کو اُسکي محنت کا بدل ندے سکتيں فن جهاز راني کي اصلاحيں غذا اور ديگر اشيا کي لاگت پر جو براہ تري لائي جائيں بهي اثر کرتي هيں *

باعتبار ايسے هي امور کے يہہ بات پائي جاتي هی که بہت سي اصلاحيں جو محض علم آدات سے تعلق رکهتي هيں اور جنکو بظاهر کو کسيطرح کا ربط و لگاؤ فن کشتکاري سے نهيں هوتا تا هم وہ اِس امر کا ذريعه بنتي هيں که ايک خاص مقدار غذا کي نسبتاً کم خرچ سے پيدا کيجاے مثلاً کوئي بڑي اصلاح جو لوها گلانے کي ترکيب ميں کيجاے بالضرور کشتکاري کے آلات کو سستا کرنے پر مايل هوگي اور لاگت ميں ريل روڈ اور گاڑيوں اور جهازوں اور شايد عمارتوں اور بہت سي اَور چيزوں کے که جنکي ساخت ميں بوجهه گراني في الحال لوهے کو دخل نهيں هی تخفيف کريگي اور بدينوجهه اُسکے ذريعه سے غذا پيدا کرنے کي لاگت ميں کمي هوگي اُس اصلاح سے بهي يهي نتيجه مرتب هوگا جو ايسے عملوں ميں دستکاري کي کي جاے که جنکے اندر سے مادہ غذائي کو بعد علحدگي کے زمين سے گذرنا پڑتا هی اول دفعه جب پاني اور هوا کي قوت عملي سے غله کي پسائي ميں مدد ليگئي تو اُس نے روٹيوں کو اُسيقدر سستا کرديا جسقدر که کوئي نئي اور بڑي تحقيق فن کشتکاري کي اُنکو سستا کرتي اور جو کوئي بڑي اصلاح چکي کي بناوٹ ميں کي جاتي تو وہ بهي نسبتاً ايسا هي اثر پيدا کرتي نتايج پر سستے و سايل آمد و رفت کے هم ابهي گفتگو و بحث کرچکے هيں بعضي ايجاديں فن انجنيرنگ ايسي هوتي هيں که اُنکے ذريعه سے انجام دينا جميع بڑے بڑے عملوں کا جو زمين کي سطح سے تعلق رکهتے هيں آسان هوجاتا هی مثلاً پن سال کرنے

کے فن کي اصلاح زمين سے پاني خارج کرانے کے عمل ميں بہت کار آمد هي اور نہر اور ريلوے بنانے کے کام ميں جو مدد اُس سے پہونچتي هی اُسکا تو هم ذکر هي نہيں کرتے ملک هولند اور بعض مقامات انگلستان کي تر زمينيں بذريعہ بندوں کے خشک کي جاتي هيں اور اِن آلوں کو هوا اور بهاپ کے زور سے حرکت دلاتے هيں جہاں آبپاشي کي نہروں يا تالابوں يا بندوں کي ضرورت هوتي هی وهاں فن آدات کي مہارت عمل پيدايش کے سستا کرنے کے واسطے بڑي ذريعہ هوتي هی *

فن دستکاري کي اصلاحوں ميں سے جو اصلاحيں اِس طرح کي هيں کہ اُن سے آسان کرتے ميں غذا پيدا کرنے کے عمل کي مدد صريح نہيں مل سکتي اور جو گو بهميں سبب اِس قانون عام کے نقصان کي اصلاح نہيں کرسکتيں کہ افزايش پيدا وار اراضي بمناسبت افزايش محنت صرف شدہ کے روز بروز کم هوتي جاتي هی تاهم وہ منتج ايک ايسے نتيجہ کي هوتي هيں جو عمل در آمد ميں قانون مذکور کے نقص کا مصلح هی يعني جس امر کو وہ روک نہيں سکتيں اُسکے اثر کا تاهم کچھہ قدر جبر کرديتي هيں *

سارے مصالحہ دستکاروں کے چونکہ زمين سے مستخرج هوتے هيں اور بہت سے اُنميں کے بالخصوص ملبوسات کي کشتکاري کے ذريعہ سے حاصل آتے هيں پس قاعدہ عام پيدايش کا اراضي سے يعني قاعدہ گهٹنے والي پيداوار کا آخر کار دستکاري اور کشتکاري دونوں ميں برابر صادق آئيگا يعني جسقدر آبادي زيادہ هوتي جائيگي اور قوت زمين کي واسطے پيدا کرنے پيداوار زايد کے روز بروز گهٹتي جائيگي اُسيقدر کوئي افزوں مقدار مصالحہ اور غذا کي بذريعہ اُتني افزوں محنت کے حاصل آئيگي جو اپني مقدار ميں مقدار مناسب سے زيادہ هوگي مگر دستکاري کي کسي شی ميں جو مصالحہ صرف هوتا هی اُسکي لاگت ايک جزو قليل هوتا هی کل لاگت کا شی مذکور کے پس اشياے دستکاري ميں جتني محنت

کشتکاري کي داخل هوتي هی وہ بمناسبت کل محنت کے جو اُنکے بنانے میں لگتي هی بمنزلہ ایک خفیف کسر کے هوتي هی اور جسقدر پیدایش میں اشیاے دستکاري کے افزوني هوتي جاتي هی اُسیقدر باستثناء اِس کسر خفیف کے باقي سب محنت همیشہ کمي کي طرف مایل هوتي هی کیونکہ دستکاري میں بمناسبت کشتکاري کے آدات اور کلوں کي اصلاحوں اور محنت بچانے کي ترکیبوں کو زیادہ گنجایش هی اور ناظرین اوراق ابواب ماسبق میں دریافت کرچکے هیں کہ محنت کو تحلیل کرنا اور اُسکو بہ کفایت کام میں لانا بہت کرکے اِس امر پر موقوف هی کہ مانگ وسیع هو اور عمل پیدایش کو میزان کبیر پر انجام دلانا ممکن پس ظاهر هی کہ جو اسباب محنت کي بار آوري کو بڑھاتے هیں اُنکو دستکاریوں میں بہت غلبہ هی اُس ایک سبب پر جو اُسکي بار آوري کے گھٹانے پر مایل هی اور افزوني پیدایش اشیاے مصنوعي کي کہ جسکي بوجہہ افزوں هونے آبادي کے ضرورت دامنگیر هوتي هی برروے کار آتي هی بذریعہ روز بروز گھٹنے والي اور نہ بذریعہ روز بروز بڑھنے والي لاگت متناسب کے اور امر واقعي هونا اِس قول کا اِس سے عیاں هوگیا هی کہ دو گذري هوئي صدي میں قیمت هر قسم کي مصنوعات کي برابر گھٹتي چلي آئي هی اور یہہ گھٹاو قیمت کا اُن ایجادوں کے سبب سے زیادہ جلد بورروے کار آیا هی جو ستر آسي برس کے اندر آدات و کلوں میں هوئے هیں اور وہ اِس لایق هی کہ آگے کو اور مقدار میں زیادہ هوتا چلا جاے مگر کب تک اور کہاں تک زیادہ هوگا یہہ امر صحت کے ساتھہ مقرر کرنا ممکن نہیں اب هم کہتے هیں کہ یہہ امر تصور میں آسکتا هی کہ محنت کشتکاري کي بار آوري بهنگام افزوني پیداوار کے بتدریج کم هوتي جاے اور اُسکي جہت سے قیمت غذا کي درجہ بدرجہ گراں هونے لگے اور واسطے پیدا کرنے غذاے مطلوبہ کل آبادي کے روز بروز زیادہ آدمیوں کي ضرورت پیش آئے اور اُسي زمانہ میں بار آوري محنت کي اور صنعتوں میں کار و بار

محنت کے اِس سرعت کے ساتھہ بڑھے کہ کشتکاری کے واسطے جتنی زیادہ محنت کي ضرورت هی وہ دستکاریوں کي محنت کي بچت سے میسر آسکے اور تاهم پیداوار دستکاري کي زیادہ هو اور اهل مدینہ کي کل حاجات کا سرانجام بنظر کل نسبت زمانہ سابق کے بهتر طریق سے هو اور غربا کو بھي اِس نفع کا فائدہ پهونچے یعني ممکن هی کہ ارزاني ملبوسات اور مکانات کي جهت سے اُنکي غذاے گراں کا جبر هوجاے *

غرضکہ بموجب بیان صدر کے فنون پیدایش کي اصلاحوں میں سے کوئي بھي اِصلاح ایسي نہیں هی کہ جو کسي نہ کسي طریق سے بمخالفت اِس قانون کے کہ محنت کشتکاري کا عوض روز بروز گھٹتا جاتا هی اثر نکرتي هو یہہ نہ سمجھنا چاهیئے کہ صرف کار و بار محنت هي کي اصلاحیں یہہ اثر پیدا کرتي هیں طریق حکومت کي اصلاحیں اور اخلاق و سلوک کي ترقیاں بھي یهي نتیجہ دیتي هیں فرض کرو کہ کوئي ملک في الحال اُس حالت میں تباهي کے گرفتار هی جسمیں ملک فرانس قبل گردي کے مبتلا تھا یعني فرض کرو کہ باستثناے اَور لوگوں کے صرف محنت مزدوري کرنے والوں پر محصول لگایا جاتا هی اور اِس قاعدہ سے کہ وہ نفس الامر میں پیدایش پر جرمانہ هی اور اُمراء اور درباریوں کے دست تظلم سے جو مضرت جان و مال کو لوگوں کے پهونچتي هی اُسکي کہیں داد نہیں ملتي اب هم کہتے هیں کہ جو طوفان اِس طریق بیداد کو بیخ و بن سے اُکھاڑ ڈالے اگر اُسکے اور نتایج سے قطع نظر کرکے صرف اُسي ترقي پر فکر کریں جو اُسکے ذریعہ سے محنت کي بار آوري کو حاصل هوتي هی تو کیا طوفان مذکور برابر بہت سي اصلاحوں کار و بار محنت کے تصور نہ کیا جائیگا موقوف کردینا کسي مالي لاگ کا جو زراعت پر لگتي هو مثل دهک کے بمنزلہ اِسکے هی کہ گویا بمقدار دهم حصہ کے اُس محنت میں دفعتاً تخفیف هوگئي جو واسطے استحصال پیداوار حالیہ کے مطلوب هی موقوف کردینا قوانین غلہ یا کسي اور روک ٹوک کا

جو پیدایش میں اشیا کے بمقامات مخصوص جہاں اُنکو نہایت کم خرچ
سے پیدا کرسکتے ہوں ہارج ہوویں بمنزلہ اِس کے ہی کہ گویا عمل پیدایش
میں کوئی بڑی اصلاح کی گئی جب ایسی زر ریز زمینوں پر بلا روک ٹوک تردد
ہونے لگتا ہی کہ جو سابق شکارگاہوں یا کسی اور دل لگی کے کاموں کے لیئے
وقف کی گئی ہوں تو محنت کشتکاری کی بار آوری بہہ نسبت مجموعی
نسبت زمانہ سابق کے زیادہ ہوجاتی ہی جو نتایج باعتبار سست اور بے اثر کرنے
محنت کشتکاری کے قوانین مساکین کی بد نظمی سے انگلستان میں اور
اُنسے بھی زیادہ بدتر ملک ایرلنڈ میں بوجہہ ناکارہ ہونے طریقہ حقیت
کاشتکاروں کے بر روے کار آئے وہ سب کو بخوبی معلوم ہیں محنت کی
بار آوری پر کوئی اصلاح اتنا زیادہ صریح اثر نہیں کرتی جتنا کہ اصلاح
و درستی طریقہ مستاجری اراضی و قوانین ملکیت زمین کی توڑ دینا
قاعدہ وراثت کا جسکے بموجب جائدادیں خاص وارثوں کو پہونچتی ہیں
اور سستا کر دینا عمل انتقال املاک یا کسی اور امر کا جو اِس قدرتی
میلان کی تقویت کرے کہ بحالت نہونے روک ٹوک کے زمین ایسے لوگوں
کے قبضہ سے جو اُس سے کم نفع اُٹھا سکتے ہیں نکل کے اُن لوگوں کے قبضہ
میں چلی جاتی ہی جو اُس سے زیادہ منفعت حاصل کرسکتے ہیں اور
دیا جانا لنبی میعاد کے پٹوں کا بعوض اِسکے کہ جب چاہا کاشتکار کو
اُسکی جوت سے بیدخل کردیا یا مقرر کرنا کسی بہتر طریقہ کا بعوض اِس
قاعدہ کے کہ خود مزدور بلا ذریعہ کسی سرمایہ دار مستاجر کے زمین کا
اجارہ لے اور شرطیں اُسکے اجارہ اور مقدار اُسکے لگان کی بپابندی کسی
دستور کے مقرر نہو بلکہ اِس قاعدہ پر کہ جسنے زیادہ روپیہ دینا قبول کیا
اُسکو زمین مل گئی اور سب سے زیادہ حاصل ہونا کاشتکار کو کسی
حقیت دایمی کا اُس اراضی پر جسکو وہ جوتتا ہی یہہ سب باتیں
نفس الامر میں ایسی حقیقی اور بعض اُنمیں کی ایسی بڑی اصلاحیں
عمل پیدایش کی ہیں جیسے کہ ایجاد کاتنے کی چرخے یا کل دخانی

کي بهي حال هی تعلیم و تربیت کي اصلاحوں کا کاریگر کي زیرکي کو
محنت کے بار آور بنانے میں بڑا دخل هی نہایت تعلیم یافتہ ملکوں میں
سے بعض ملکوں کے اندر اِس زمانہ کا عیار ذکاوت اتنا کم هی کہ کسي اور
تدبیر سے محنت کي بار آوري میں اتنے غیر انتہا درجہ تک ترقي هونے
کي اُمید نہیں هوسکتي جتني کہ اِس تدبیر سے کہ جو لوگ صرف هاتهہ
پیر یعني آلہ محنت رکهتے هیں اُنکے دماغ کو زیور عقل سے آراستہ کیا
جاے اور احتیاط اور کفایت شعاري اور ایمانداري ایسي صفات هیں کہ
مزدوروں کي ذات میں اُنکا هونا اُسي قدر ضروري هی جتنا کہ ذکاوت کا
هونا راہ و رسم دوستانہ اور توحد اغراض و احساس کا مابین مزدوروں اور
اُن لوگوں کے جو اُنسے کام لیتے هیں بڑي کار آمد بات هی میں نے غلط
کہا مجهے یہہ کہنا چاهیئے تها کہ بڑي کار آمد بات هوتي کیونکہ
مجهے علم نہیں کہ ایسي دوستانہ راہ و رسم فی‌الحال کہیں وجود رکهتي
هی یہہ نہ سمجهنا چاهیئے کہ فقط مزدوروں هي کے جرگہ میں علم و
تہذیب خصال کے زیادہ هونے سے بار آوري محنت کي اعانت هوتي
هی اگر دولتمندان کاهل کوش کے جرگہ میں جهد دماغي زیادہ هوجاے
اور تعلیم کامل وجود پائے اور ایمانداري کي حس زیادہ تیز هوجاے اور
همدردي اور خیر طلبي ملک کي صفت اُنکے دلوں میں زیادہ استحکام
پائے تو یہہ لوگ اُمور انتظام اور رسم و رواج ملک کے باب میں نہایت
عمدہ تجویزیں اصلاحوں کي نکال سکینگے اور اُنکي پشتي اور تقویت
کرسکینگے زیادہ دور نظر ڈالنے کي کیا حاجت هی صرف اُنهیں آثار کو
ملاحظہ کرو جو اظهر هیں ملک فرانس کي کشتکاري تهیک اُنهیں اُمور
میں پست اور پس پا هی جنمیں بنائیر جهد و سعي مردمان تعلیم یافتہ
کي اُمید اصلاح اور بهتري کي تهي اور وجهہ اِسکي کچهہ قدر یہہ هی
کہ وهاں کے زمینداران دولتمند کلیۃً اُنهیں کار و بار اور حظایظ میں همہ تن
مصروف هیں جنکو شہر سے تعلق هی کوئي بهي درستي اور اصلاح کار و بار

انساني کي ايسي نهوگي که جو منجمله اپنے اور فائدوں کے محنت کي بار آوري پر بطريق صريح يا غير صريح اثر نيک نکرتي هوگي اسميں کچهه شک نهيں که بعض صورتوں ميں تعليم عقلي کار و بار محنت يعني کشتکاري و دستکاري وغيره ميں کليه محو هوجانے کے شوق کو درجه اعتدال پر لائيگي مگر نفس الامر ميں جتني محنت کار و بار مذکور کے انجام دينے ميں صرف کي جائيگي وه هميشه زياده بااثر هوگي *

قبل نشان دينے آن بڑے بڑے نتائج کے جو صفات سے اِن دو قواے مخالف کے که جومحنت کشتکاري کي بار آوري کو تعين کرتے هيں مستخرج هوتے هيں همکو يهه بات بيان کرني لازم هي که جو کچهه هم نسبت کشتکاري کے بيان کر آئے هيں وهي تهوڑے سے اختلاف کے ساتهه حق ميں باقي اور هنروں کے صادق آتا هي که جنکي استعانت سے مصالحے کره ارضي سے نکالے جاتے هيں اور جو مفهوم عام ميں کشتکاري کے داخل هيں مثلاً کان کهودنے کي محنت سے افزوں پيداوار جبهي حاصل آتي هي که خرچ متناسب کي نسبت سے زياده محنت و راس المال صرف کيا جاے بلکه اُس ميں اس سے بهي ايک اور زياده خرابي هي اور وه يهه هي که آس کي معمولي سالانه پيداوار حاصل کرنے کے واسطے سال بسال زياده محنت اور زياده راس المال صرف کرنا پڑتا هي کيونکه کان کے اندر سے جو کچهه ايک بار نکال ليا جاتا هي آس کا بدل کان نهيں کرسکتي اور اِس سے صرف يهي نتيجه پيدا نهيں هوتا که کانيں آخر کو خالي هوجاتي هيں بلکه جهاں هنوز اثار خالي هوجانے کے نمودار نهيں هيں وهاں بهي معدنيات کے استخراج کي لاگت روز بروز بڑهتي جاتي هي کيونکه غار کو روز بروز عميق تر اور دالانوں کو چوڑا کرنا پڑتا هي پاني اُولیچنے کے ليئے زياده قوت صرف کرني پڑتي هي اور پيداوار کو زياده عميق سے باهر لانا يا فاصله پر ليجانا پڑتا هي اور اِسليئے قاعده گهٹنے والے عرض کا کان کهودنے کے عملوں ميں به نسبت عمل هاے کشتکاري کے زياده بے قيد معني کے ساتهه صادق آتا هي مگر

اس کے ساتھہ یہہ بھی معلوم رہے کہ اِن عملوں میں عامل مخالف یعنی پیدایش کی اصلاحوں کے اثر کو بہت زیادہ دخل ہی کیونکہ اُن میں کشتکاری کی نسبت سے کانوں اور آلات کی اصلاحوں کو زیادہ گنجایش ہی سب سے پہلے کل دخانی سے معادن ہی کی کہودائی وغیرہ میں مدد لیگئی تھی اور تراکیب کیمیائی میں جنکی اِستعانت سے فلزات معادن سے نکالی جاتی ہیں بیحد و لا نہایت اصلاحوں کی گنجایش ہی اِن سب باتوں کے علاوہ ایک اور امر کثیر الوقوع ہی جو معادن حال کے خالی ہوجانے کے دغدغہ کو مٹاتا ہی یعنی دریافت ہونا نئے معادن کا جو معادن سابق کے برابر یا اُن سے زیادہ زرریز ہوں المختصر جمیع عاملان طبیعی جو اپنی مقدار میں محدود ہیں وہ صرف اپنی قوت اخیر ہی میں بار آوری کے محدود نہیں بلکہ بہت ماقبل اِسکے کہ قوت مذکور درجہ اخیر تک تانی جاے اُن سے کوئی افزوں مقدار پیداوار کے بعد بہت زیادہ صرف محنت اور راس المال کے حاصل آتی ہی یہہ قانون عام ہی اور ممکن ہی کہ اُسکا عمل چند روز کے لیئے اُن امور سے رک جاے جو اِنسان کے اختیار کو خادمان طبیعت پر بڑھائیں خصوصاً وسعت سے اُنکے علم کی جسکے ذریعہ سے اُنکی حکومت صفات اور قوا پر عاملان طبیعی کے زیادہ ہوجاتی ہی *

## باب سیزدھم

### درباب اُن نتائج کے جو قوانین مذکورۂ ابواب ماسبق سے پیدا ہوتے ہیں

۱ تشریح و توضیح ماسبق سے ظاہر ہی کہ افزایش پیدایش کی حد دو سبب پر مبنی ہی یعنی یا تو کمی پر راس المال کے یا کمی پر زمین کے عمل پیدایش یا تو اِس سبب سے ساکن ہوجاتا ہی کہ مال

جمع کرنیکي خواهش اِتني نهين هوتي که راس‌المال مين زياده افزوني هو يا اِس سبب سے که هرچند مالکان آمدني فاضل اپني اِس آمدني سے ايک حصه کے پس انداز کرنے پر دل سے آماده هوتے هين مگر مدينه کي اراضي محدود سے بذريعه لگانے زياده راس‌المال کے اتنا عوض حاصل نهين آتا که اُسکو اجتناب کے شايان تصور کيا جاے جن ملکون مين مثل اقوام ايشيا کے مال جمع کرنے کي خواهش ضعيف هو يعني جهان کے آدمي تاوقتيکه توقع نفع کثير کي نرکهتے هون اور اِس نفع کثير کے حصول کے ليئے مدت دراز تک اِنتظار نکرنا پڑتا هو نه پس انداز کرتے هون اور نه واسطے* حصول و سايل پس انداز کے محنت کرتے هون جهان يا تو عمل پيدايش کم بار آور هو يا سخت محنت کرني پڑتي هو بدينوجهه که نه وهان راس‌المال پر دست رس هی اور نه لوگون مين اِتني دوراندیشي که ايسي تدبيرين اختيار کرين که جنکے ذريعه سے عاملان طبيعي محنت انساني کے قايم مقام هوجائين وهان يعني ايسے ملکون مين بنظر اِنتظام و کفايت اِس امر کے بڑي ضرورت هی که محنت اور مال جمع کرنے کي خواهش باثر مين افزوني بر روے کار لائي جاے اور اِن دونون کے افزون کرنے کے يهه وسيلے هين اول بهتر اِنتظام ملک داري اور زياده کامل حفاظت مال کي اور ليا جانا اوسط محصولون کا اور زياده دايمي اور نافع تر هونا طريق قبض و تصرف کا اراضي پر که جسکے ذريعه سے حتي‌الامکان خود کاشتکار کو بلا تقسيم نوعي اُسکي محنت و هنر اور کفايت کا کليه انتفاع حاصل هو دوم ترقي پانا عقل و دانش کا عوام مين اور زايل هونا ايسي رسميات اور تعصبات کا جو محنت کے باثر هونے مين مانع آتي هين اور بڑهنا چستي و چالاکي قواے نفساني کا جو لوگون کي طبايع مين نئي نئي خواهشين پيدا کرے سوم جاري کرنا ايسے هنرون کا جو اور ملکون مين شايع هون اور جنکے ذريعه سے مقدار عوض کي جو راس‌المال زايد کے استعمال سے حاصل آوے اتني بڑه جاے که مال جمع

کرنے کي خواهش کے ضعف کو دور کردے اور در آمد کرنا راس‌المال کا غیر ملکوں سے تاکہ افزوني پیدایش کا حصر آگے کو صرف کفایت اور دوراندیشي پر اهل ملک هي کے نرهے یہہ تدبیر اهل ملک کي طبیعت کو برانگیختہ کرتي هي اور گو بوجہہ جمانے نئے خیالات اور توڑنے سلسلہ عادات کے حالت اصلي میں لوگوں کي اصلاح نہیں کرتي مگر اُن کے دلوں میں نئي خواهشیں پیدا کرتي هی اور اُنکي بلند نظري کو بڑهاتي هی اور آنکے حزم اور دور اندیشي کے بڑهانے پر مایل هوتي هی یہہ سب باتیں کم و بیش حق میں جمیع آبادیہاے ایشیا اور کم دانشمند اور کم محنت و رز ملکوں فرنگستان مثل روس اور هنگري اور سپین اور آیرلینڈ کے صادق آتي هیں *

۲ مگر دنیا میں ایسے بهي ملک هیں اور انگلستان آنکا سردار هی کہ جنمیں نہ تو جفا کشي اور نہ مال جمع کرنے کي خواهش باثر کي تقویت کي ضرورت هی یہاں کے آدمي تهوڑے عوض کے واسطے اپنے اوپر سخت محنت گوارا کرتے هیں اور بخیال حاصل کرنے تهوڑے نفع کے بہت پس انداز کرتے هیں اِن ملکوں میں گو مزدوروں کي جماعت میں اتني کفایت شعاري اور جز رسي نہیں هی جتني کہ هوني چاهیئے مگر زیادہ متمول حصص میں لوگوں کے مال جمع کرنے کي خواهش اِتني غالب هی کہ اُس کو گهٹانے اور اعتدال پر لانے کي ضرورت هی *

اگر بوجہہ بہت هي کم هوجانے مقدار عوض کے راس‌المال کي افزوني رک نجاے تو اِن ملکوں میں راس‌المال کي کمي نہو عوضوں یعني پیداواریوں کو جو درجہ بدرجہ گهٹنے کا میلان هی وهي میلان اِس امر کا باعث هوتا هی کہ افزایش پیدایش کے ساتهہ اکثر حالت میں پیدا کرنے والوں کے نقصان راہ پاتا هی اور یہہ میلان جو اپنے وقت پر افزایش پیدایش کو مطلق روک دیتا نتیجہ هی اُنهیں اعلي اور خلقي شرایط کا جنپر پیدایش از اراضي موقوف هی *

سب ملکوں میں جنھوں نے ترقی کشتکاری میں اول مرتبہ سے قدم آگے بڑھایا هی هر افزونی غذا کی مانگ کی جو بوجهہ افزوں هونے آبادی کے بر روی کار آتی هی همیشہ بصورت اُسی وقت نہ واقع هونے اصلاح پیدایش کے هر فرد بشر کی مقدار غذا کو جو واجبی تقسیم کے بموجب اُس کے حصہ میں آنی چاهیئے گهٹاتی هی افزایش پیدایش کی بصورت نہونے زر خیز قطعات افتادہ زمین کے یا تازی اصلاحوں کے جو قیمت اجناس کو ارزاں کریں نہونے پائیگی اِلا اُس صورت میں کہ مقدار محنت کی انداز متناسب سے زیادہ بڑهائی جاے رعایا کو یا تو زیادہ جهد سے محنت کرنی پڑیگی یا تهوڑی غذا پر قناعت کرنی هوگی یا پوری غذا حاصل کرنے کے واسطے اور قسم کے آرام اور آسایشوں کو گهٹانا پڑیگا جب کبهی ضرورت اِن باتوں کی ملتوی رہ جاتی هی تو اِس التوا کی یہہ وجهہ هوا کرتی هی کہ اصلاحیں جو عمل پیدایش کو آسان کردیتی هیں روز بروز زیادہ هوتی جاتی هیں اور جو تدبیریں آدمی واسطے زیادہ با اثر کرنے اپنی محنت کے نکالتا هی وہ خادم طبیعت کے ساتهہ هم پلہ لڑائی قایم رکهتی هیں اور اُس کے قواے دنی سے جبراً تازے مخازن پیدایش کی اُسی سرعت سے حاصل کرتی هیں جس سرعت سے کہ حوایج انسانی پرانے مخازن پر قابض و متصرف هوجاتی هیں *

اِس سے یہہ نتیجہ فخیم نکلتا هی کہ کچهہ ضرور نہیں کہ جب لوگوں میں مال کی عدم مساوات بہت هو تب هی افزایش آبادی کے روکنے کی ضرورت پیش آتی هی کسی بهی حالت میں تهذیب اور دانشمندی کے اگر بنظر مجموع دیکها جاے تو زیادہ آدمیوں کی خور و نوش کا بندوبست اُس فراغت سے نہو سکیگا جس فراغت سے کہ کم آدمیوں کا آبادی کے بہت زیادہ هو جانے سے جو خرابی پیدا هوتی هی اُس کا سبب اهل مدینہ کی بے انصافی نہیں هی بلکہ خادم طبیعت کی دنائت و کنجوسی بے انصافی کے ساتهہ تقسیم هونا دولت کا لوگوں

میں اتنا بھي تو نہیں کرتا کہ خرابي مذکور کو بڑھاوے بہت سے بہت البتہ یہہ نتیجہ دیتا هی کہ اِس خرابي کو کچھہ قدر جلد محسوس کرا دیتا هی *

اِس کہنے سے کچھہ فایدہ نہیں کہ کثرت آبادي کي جہت سے جسقدر زیادہ کھانے والے پیدا هوتے هیں اُسیقدر محنت کرنے والے بھي تو زیادہ هو جاتے هیں کیونکہ نئے آدمیوں کو اُتني هي غذا مطلوب هوتي هی جتني کہ پرانوں کو مگر نیوں کي محنت سے اُتنا پیدا نہیں هوتا جتنا کہ پرانوں کي محنت سے اگر جمیع آلات پیدایش کے سب لوگوں کي ملک مشترک هوجائیں اور کل پیداوار بحصہ مساوي اُن میں تقسیم کیجاے اور اِس طرح کے انتظام کے ساتھہ محنت ویسي هي یا چھہ اور پیداوار اُسي قدر مفرط هو جسقدر کہ اب هی تو جمیع مردمان موجود کے با فراغت بسر کے واسطے سامان کافي اور وافي موجود هوگا مگر جب آبادي دوچند هوجائیگي جیسا کہ ایسي صورت حال سازکار میں بلاشبہہ هر بیسویں سال هوا کرتا هی تب فرمائیئے کہ اِن لوگوں کا کیا حال هوگا اگر فنون پیدایش میں اُسي زمانہ میں اصلاح و ترقي معمولي درجہ سے کہیں زیادہ نہو تو ناقص زمینیں جنکي طرف واسطے پیدا کرنے غذاے مطلوبہ اِس قدر بڑھي هوئي آبادي کے رجوع کیجائیگي اور زیادہ محنت اور کم عوض دینے والے طریقے کشتکاري کے جو اُسي غرض سے اچھي اراضي پر اختیار کیئے جائینگے لامحالہ هر فرد بشر کو مدینہ کے نسبت سابق کے مفلس کردینگے اور جو آبادي اُسي انداز سے بڑھتي چلي جائیگي تو جلدي ایک دن ایسا آجائیگا کہ کسي کے پاس اهل مدینہ سے بجز اشیاے حاجات ضروري کے اور کچھہ نہوگا اور اُس کے چند روز بعد ایک اور ایسا زمانہ آئیگا کہ اشیاے حاجات ضروري پر بھي لوگوں کو دسترس نہوگي اور آگے کو افزایش آبادي کی بذریعہ اموات کے رکے گي تصفیہ اس امر کا کہ آیا في الحال یا کسي زمانہ آیندہ میں

پیداوار محنت کی بمناسبت محنت صرف شدہ کے بڑھتی یا گھٹتی جاتی
ہی اور اوسط حالت لوگوں کی بہتر یا خراب ہوتی جاتی ہی
اِس بات پر موقوف ہی کہ آبادی بمناسبت اصلاحوں کے یا اصلاحیں
بمناسبت آبادی کے زیادہ بڑھتی ہیں بعد بڑھجانے آبادی کے اِسقدر کہ
معونت کے جو بڑے بڑے فائدے ہیں اُنپر دست رس ہوجاے پھر جو
افزونی اُسکی تعداد میں برروے کار آئیگی وہ لوگوں کی اوسط درجہ کی
آسودگی میں خرابی پیدا کریگی مگر اصلاح کی ترقی اِسکے مخالف
عمل کرتی ہی اور آبادی میں بلا گھٹانے بلکہ کچھہ قدر بڑھانے اسایش
کے افزایش کی اجازت دیتی ہی یہاں اِصلاح سے اُسکا مفہوم عام مراد
ہی جسمیں صرف نئی ہی ایجادیں کار و بار محنت کی یا وسیع
استعمال اُن ایجادوں کا جو فی الحال معلوم ہیں داخل نہیں بلکہ وہ
ساری اصلاحیں جو دستورات اور قوانین اور تعلیم اور رایوں اور کار و بار
انسانی میں بالعموم بر روے کار آئیں داخل و شامل ہیں بشرطیکہ اُنکا
یہہ میلان ہو جیسا کہ قریب قریب سب اصلاحوں کا ہوتا ہی کہ پیدایش
کے لیئے نئی ترغیبیں اور آسانیاں پیدا کریں اگر ملک کے قواے بار آور
اُسی سرعت سے بڑھتے جائیں جس سرعت سے کہ بڑھنے والی آبادی کو
افزونی پیداوار کی ضرورت لاحق ہوتی ہی تو یہہ لازم نہیں ہی کہ پیداوار
مذکور کی افزایش ایسی اراضی ناقصہ پر تردد کرنے سے برروے کار لائی
جاے جو اراضی ناقصہ سے کہ حال میں زیر تردد ہیں ناقص تر ہوں یا
بذریعہ کرنے زیادہ محنت کے پرانی زمینوں پر باآنکہ اُن سے نسبتاً کم
فائدہ حاصل آتا ہی بہر حال قوت کے اِس نقصان کا جبر اُس
افزودہ بارآوری سے ہوجاتا ہی جو محنت کو اصلاحوں کی ترقی
کے ذریعہ سے دستکاریوں میں حاصل ہوجاتی ہی غرضکہ ایک
نہ ایک طرح سے افزوں آبادی کی پرورش کا بندوبست ہو جاتا ہی
اور سب آدمی مثل سابق کے آسودہ اور فارغ البال رہتے ہیں مگر

جب افزونی اختیار انسانی کی اوپر خادمان طبیعت کے معطل رہ جاتی هی یا اسمیں کچھہ کمی راہ پاتی هی اور آبادی کی افزونی میں کمی نہیں هوتی یعنی جب بذریعہ اسی اختیار کے جو حال میں عاملان طبیعی پر حاصل هی افزوں پیداوار مہیا کرنی پڑتی هی تو دو صورتیں پیش آتی هیں یعنی یا تو افزوں آبادی میں سے هر فرد کو بنظر اوسط زیادہ جہد و سعی کرنی پڑتی هی یا کل پیداوار سے ملک کے هر فرد کے حصہ میں کم مقدار آتی هی *

یہہ امر واقعی هی کہ کسی زمانہ میں ترقی آبادی کی بمناسبت ترقی اصلاحوں کے سریع هوتی هی اور کسی زمانہ میں اصلاحوں کی ترقی بمناسبت آبادی کی ترقی کے جلد بر روئے کار آتی هی ملک فرانس میں جو بڑی گردی هوئی تھی اسکے پہلے بہت دنوں تک انگلستان میں آبادی باهستگی دهیمے قدم سے بڑھتی تھی مگر اصلاح کی خصوصاً اصلاح کشتکاری کی ترقی اس سے اور بھی زیادہ دهیمی تھی کیونکہ هرچند کوئی امر ایسا بر روے کار نہیں آیا کہ جسکے سبب سے سونے چاندی کی قیمت ارزاں هوجاتی مگر غلہ کی قیمت بہت گراں هوگئی اور بجاے اسکے کہ غلہ انگلستان سے برآمد کیا جاے الٹا اسمیں اور ملکوں سے درآمد هونے لگا مگر یہہ شہادت نہ کلی قطعی تصور نہیں هوسکتی کیونکہ جیسی غیر معمولی اچھی فصلیں اول کے پچاس سال متواتر میں پیدا هوئی تھیں ویسی صدی مذکور کے پچھلے پچاس سال میں نہیں هوئیں اور قطع نظر اس معمولی ترقی کے جو آبادی میں هوئی اِن فصلوں کی کمی نے غلہ کو گراں کردیا ابھی تک یہہ بات تحقیق نہیں هوئی هی کہ اُس زمانہ میں دستکاریوں کی اصلاحوں یا اجناس درآمدہ کی ارزانی سے محنت اراضی کی کمی بارآوری کا جبر هوا یا نہیں مگر جب سے واٹ اور آرکرائیٹ اور اُنکے همعصروں نے کلوں میں بڑی ایجادیں کی هیں تب سے عوض محنت کا غالبا اُسی سرعت سے افزوں هوتا هی

جس سرعت سے کہ آبادي اور غالب هی کہ افزوني عوض کي آبادي کي افزوني کي مناسبت سے زيادہ هوجاتي اگر اُسي افزوني نے عوض کي قوت تکثير کو نوع انساني کے کہ آسمیں خلقي هی تحريک نہ کي هوتي اصلاح پائي هوئي ترکيبوں کو کشتکاري کے گذرے هوئے بيس تيس برس کے اندر اتني وسعت سريع حاصل هوئي هی کہ زمين بهي بمناسبت محنت صرف شدہ کے زيادہ عوض بار لاتي هی پيش از اِسکے کہ قوانين غلہ کي منسوخي نے کچهہ دنوں کے ليئے آبادي کے داب کو پيدايش پر بہت هلکا کرديا قيمت غلہ کي بالتحقيق گهٹ گئي تهي مگر معلوم رهے کہ کچهہ زمانہ کے ليئے گو اصلاحوں کي ترقي آبادي کي افزوني حقيقي کے ساتهہ هم‌قدم رهے بلکہ بڑہ بهي جاے مگر بالتحقيق وہ کبهي اُس غايت تک نہيں پہونچ سکتي جس تک آبادي کا پہونچنا ممکن هی في‌الحقيقت افزوني آبادي کي روک رهي هی ورنہ ممکن نہ تها کہ کوئي امر نوع انساني کي حالت ميں نقصان عام کے راہ پانے کو روک سکتا جو افزوني آبادي کي حال کي نسبت سے زيادہ روکي هوتي اور جو اصلاحيں اب هوئي هيں وهي اُس صورت ميں بهي هوتيں تو جتني پيداوار ملک يا افراد کو عموما في‌الحال نصيب هوتي هی اُس سے زيادہ ملتي ساري نئي زمين جو باستعانت اصلاحوں کے خادم طبيعت سے جبراً چهيني هی وہ کليہ پرورش کے کام ميں صرف آبادي کے مستعمل نہوتي گو کل پيداوار خام کي مقدار اتني زيادہ نہوتي جتني کہ اب هی مگر هر فرد مدينہ کے حصہ ميں جو حصہ آسکا آنا وہ حال کے حصہ کي مقدار سے زيادہ هوتا *

۳ جب آدميوں کي افزوني بمناسبت اصلاحوں کي ترقي کے زيادہ هونے لگتي هی اور ملک کو بحالت مجبوري روز بروز و سايل معاش کو شرايط ناسازگار پر بديں وجهہ حاصل کرنا پڑتا هی کہ زمين اِس قابل نہيں کہ بلا محنت زائد افزوں مقدار اجناس کي بقدر مانگ زائد کے

پیدا کرسکے تب اِس صورت ناخوش میں باوجود اِسکے کہ لوگوں کی عادات میں باعتبار انداز افزونی کے کمی راہ نہ پائے دو طرح سے اُمید تخفیف کی ہوسکتی هی اول تو یہہ کہ غذا غیر ملکوں سے لائی جاے اور دوسرے یہہ کہ آبادی زائد نقل مکان کرے *

لانا زیادہ سستی غذا کا کسی غیر ملک سے اِسکے برابر هی کہ گویا درآمد کی جگہہ میں فن کشتکاری کے اندر کوئی ایسی اصلاح کی گئی جسکے ذریعہ سے غذا سستی پیدا ہونے لگی یہہ تدبیر نفس‌الامر میں محنت کی بارآوری کو بھی بڑھا دیتی هی کیونکہ قبل اختیار کرنے اِس تدبیر کے جو محنت غذا کے پیدا کرنے میں صرف کی جاتی تھی اُسکے بدل میں ایک خاص مقدار غذا کی ملا کرتی تھی اب وهی محنت پیدا کرنے میں کپڑے اور دیگر اشیاء کے جو باهر سے لائی هوئی غذا کے بدل میں دی جاوینگی صرف هوگی اور اُسکی عوض میں نسبت سابق کے زیادہ غذا ملیگی غرضکہ دونوں اصلاحوں کا مآل ایک هی هوتا هی کیونکہ وہ محنت کی بارآوری کی قوت کی کمی کو کچھہ دنوں کے لیئے بعید کردیتی هیں مگر دونوں صورتوں میں بعد گذر جانے اُس زمانہ کے کمی مذکور پھر فوراً اپنا قدم آگے بڑھانے لگی هی یہہ کمی موج کے مشابہہ هی کہ کچھہ دور پیچھے هٹ کر پھر اپنا قدم آگے بڑھاتی هی *

بلا شبہہ لوگوں کے دلوں میں یہہ خیال گذریگا کہ جب کوئی ملک خاص اتنی چوڑی چکلی سطح سے روے زمین کے جتنا کہ آباد حصہ کرہ ارضی کا هوتا هی اپنی غذا حاصل کرتا هو تو اُسمیں کھانے والوں کی تعداد کے بڑھ جانے سے سطح مذکور پر کہ جسکا وہ ایک جزو قلیل هی چنداں اثر نہوگا اور ملک مذکور میں بلا ڈالنے داب کے متخازن پیدایش پر یا بڑھانے قیمت غذا کے روئے زمین پر آبادی تگنی چوگنی هوسکیگی مگر ناظرین اوراق کو معلوم رهے کہ اِس قیاس کے قایم کرنے میں چند اُمور سے چشم پوشی کی جاتی هی اول تو ملکہاے غیر جنسے غلہ

درآمد کرسکتے ھیں کل کرہ ارضي کو مشتمل نہیں ہو سکتے وہ صرف اُسکے
اُسي حصہ کو مشتمل ھیں جو لب بحر یا کنارہ پر کسي دریاے عظیم کے
جسمیں جہاز اور کشتیاں چل سکیں واقع ہو بہت سے ملکوں میں لب بحر
وہ قطعات زمین کے ہوا کرتے ھیں جو سب سے پہلے اوربہت کثرت سے آباد
ہوتے ھیں اور جنکا اپنا ھي خرچ اکثر اتنا ہوتا ھی کہ وہ دوسروں کے لیئے
غذا پس انداز نہیں کرسکتے پس سب سے بڑا مخزن رسد کے مہیا کرنیکا
وہ قطعے زمین کے ہوا کرتے ھیں جو کنارے کنارے کسي جہاز راني کے
قابل دریا مثل رود نیل اور وسٹولا اور مسیسپي کے واقع ہوتے ھیں اور پیدا
کرنے والے حصوں میں روے زمین کے ایسے قطعوں کي اتني فراواني
نہیں ہوتي کہ غیر انتہا زمانہ تک روز بروز جلد بڑھنے والي مانگ کا
سرانجام بلا بڑھانے داب کے اوپر بار آور قوتوں زمین کے ہوسکے اور یہہ بھي
اُمید نہیں ہوسکتي کہ وسایل آمدورفت کي جیسي اب صورت ھی
اُس میں غلہ کي رسد مفرط اندروني حصص سے ملک کے بہم ہوسکے
اچھي سڑکوں سے اور اکثر بذریعہ نہروں اور ریل روڈ کے اِس وقت میں
رسد مہیا کرنے کي تخفیف ہوسکتي ھی مگر یہہ بڑي دھیمي اصلاح ھی
اور بجز ملک امریکا کے اور سارے غلہ برآمد کرنے والے ملکوں میں وہ
بہت ھي دھیمي ھی یہہ اصلاح آبادي کے ساتھہ ھمقدم نہیں رہ سکتي
اِلا اُس صورت میں کہ آبادي کي افزوني کامل طریق سے روکي جاے *

*

دوسرے اگر یہہ بھي مان لیں کہ رسد کل سطح سے اُن ملکوں کے
حاصل آتي ھی جو غلہ برآمد کرتے ھیں تو بھي جسقدر غذا اُن سے بلا
بڑھانے خرچ متناسب کے حاصل آئیگي وہ مقدار میں محدود ہوگي جو
ملک غذا برآمد کرتے ھیں اُن کي دو تفریق ہوسکتي ھیں ایک تو وہ
جنمیں مال جمع کرنے کي خواھش با اثر قوي ہو اور دوسرے وہ جنمیں
خواھش مذکور ضعیف ہو آسٹریلیا اور ریاست ھاے متفقہ امریکا میں
یہہ خواھش قوي ھی وہاں راس المال جلد بڑھتا ھی اور غذا کي

پیدایش کو بہت سرعت سے وسعت حاصل ہوسکتي ہی مگر اِن ملکوں میں آبادي بهي غیر معمولي سرعت سے بڑهتي جاتي ہی اور اُن کي کشتکاري کو اپني بڑهنے والي آبادي اور غیر ملکوں کي جو غلہ درآمد کرتے ہیں آبادي کي غذا کا بندوبست کرنا پڑتا ہی اِس سے لازم آتا ہی کہ اُنکو بهي بہت جلد اِس امر کي ضرورت لاحق ہو کہ وہ اُن زمینوں کي طرف رجوع کریں جو گو بہ نفس خود زر ریزي میں کم نہوں مگر بوجہہ واقع ہونے کے فاصلہ پر اور ایسے مقامات میں کہ جہاں تک رسائي کم آسان ہو بمنزلہ بنجر اور کم زر ریز کے ہوں اور مثل پرانے ملکوں کے آدمیوں کے ایسے طریق کشتکاري کے ضرورتاً اختیار کریں جو بمناسبت محنت صرف شدہ کے کم بارآور ہوں *

مگر ایسے ملک بہت کم ہیں جن میں ایک ہي زمانہ میں ارزاني غذا اور سرسبزي کاروبار محنت کي وجود رکهتي ہو ایسے ملک وہي ہوتے ہیں جن میں دانشمندي کے زمانہ کے ہنر بحالت کمال زرریز اور غیر آباد زمین پر مستعمل ہوتے ہیں پرانے ملکوں میں سے جو ملک غذا برآمد کرسکتے ہیں اُن کو یہہ قدرت غلہ کے باہر لیجانے کي صرف اِسي سبب سے حاصل ہوتي ہی کہ اُن کي محنت کے کاروبار طریق ترقي میں بہت پس پا ہوتے ہیں کیونکہ اُن میں راس‌المال اور اُس کي جہت سے آبادي اتني نہیں بڑهتي کہ غذا کي قیمت گراں ہو روس اور پولنڈ اور ہنگري اِس قسم کے ملک ہیں اور اُن میں مال جمع کرنے کي خواہش با اثر ضعیف ہی اور فنون پیدایش نہایت غیر کامل وہاں راس‌المال کم ہی اور اُس کي افزوني خصوصاً بذریعہ اسباب خانگي کے بہت دهیمي *

جب افزوں مانگ اتني بڑه گئي کہ غذا کا برآمد کرنا ممکن ہوا تو یہہ غذا بتدریج پیدا ہوسکتي ہی کیونکہ راس‌المال مطلوبہ بذریعہ انتقال کے اور کارخانوں سے مہیا نہوسکا بدینوجہہ کہ وہاں ایسے کارخانہ وجود نرکهتے

تھے روئی کا کپڑا اور لوھے کا سامان جو غلہ کے مبادلہ میں انگلستان سے
مل سکتا تھا اُس کو روسي اور اہل پولنڈ اپنے ملک میں نہیں بناتے
کیونکہ وہ اُس کے بغیر بسر کرتے ہیں یہہ اُمید ہوسکتی ہی کہ پیدا کرنے
والے بذریعہ اپني سعي زاید کے جسکے کرنے کي ترغیب بوجھہ کھلنے
منڈیوں اُن کي پیداوار کے حاصل ہی بہرور ایام کچھہ پیدا کرینگے
مگر قوانین اِن ملکوں کے جہاں کے کھیتي کرنے والے یا تو غلام یا ایسے کاشتکار
ہیں کہ قریب قریب غلاموں کي حالت میں بسر کرتے ہیں ایسے نہیں ہیں
کہ اُن سے سعي مزید کے وجود پانے کي آساني ہو اور اِس زمانہ میں بھي
تحریک و اصلاح کے یہہ قوانین جلد تبدیل نہیں ہوتے اگر اِس امر پربھروسا
کیا جاے کہ زیادہ راس المال کے لگانے سے پیداوار زیادہ ہوجائیگي تو راس المال
دو طریق سے بہم ہوسکتا ہی یعني یا توبذریعہ پس انداز کے جو بآہستگي اور
بہ تقاضی اُس تحریک کے کیا جائیگا جو نئي نئي چیزوں کے دیکھنے اور
آمد و رفت کے زیادہ وسعت پانے سے ہوگي اور اِس صورت میں غالب
ہی کہ آبادي بھي اُسیقدر جلد بڑھیگي یا بذریعہ لانے کے اُسکو غیر ملکوں
سے اگر اِنگلستان چاھے کہ ملک روس یا پولنڈ سے روز افزوں رسد غلہ
کي ھاتھہ آئے تو اُسکو لازم ہی کہ اپنا راس المال اُن ملکوں میں بھیجے
اور غلہ پیدا کراوے مگر اِسمیں اِتني دقتیں پیش آتي ہیں کہ وہ بمنزلہ
واقعي نقصانوں کے تصور ہوتي ہیں اختلاف زبان اور اختلاف طریق و
عادات اور بہت سي اَور مشکلیں جو طریق معاشرت اور رسم و رواج و
قوانین ملکي کے تباین سے پیدا ہوتي ہیں اِس تدبیر کي مخالفت
کرتي ہیں اور باوجود اِن سب دشواریوں کے جو راس المال کو وہاں
لیجا کے اِس کام میں لگایا بھي جاوے تو بلا ریب وہاں کي آبادي کو
اُس سے ایسي تحریک ہو گي کہ قریب قریب ساري افزوں غذا جو
اُسکے ذریعہ سے حاصل آئیگي غالباً وہیں خرچ ہوجائیگي باہر نہ نکلنے
پائیگي پس جو یہہ بات نہوتي کہ غیر ملکوں کے ہنر و علوم کو اِن

ملکوں میں جاري کرنے اور وہاں کي سست قدم دانشمندي کو تیز قدم
بنانیکي صرف یہي تدبیر ہی تو اُسپر کم اعتبار کیا جاتا کہ وہ اجناس
بر آمد کي مقدار کو بڑھائیگي اور غذاے روز افزوں لانہایت درجہ تک
غیر ملکوں کو دلاسکے گي مگر کسي ملک کي دانشمندي کو ترقي دینا
ایکدن کا کام نہیں اُسکو زمانہ دراز لگتا ہی اور اِس مدت دراز میں
آبادي رسد دینے اور رسد لینے والے ملکوں کي اِتني زیادہ ہوجاتي ہی
کہ غالب نہیں کہ ترقي مذکور قیمت غلہ کي بمقابل افزوني مانگ کے
ارزاں رکھہ سکے یہہ ترقي چاہے چھوٹے قطعہ میں کسي ملک خاص کے
کي جاے چاہے کل فرنگستان میں دونوں صورتوں میں بعلت افزوں
ہونے آبادي کے اُسکا اثر غلہ کي قیمت پر یکساں ہوگا پس یہہ قانون کہ
جہاں آبادي بمناسبت اصلاح کے جلد بڑھتي ہی وہاں عوض جو محنت
سے حاصل آتا ہی کم ہوتا جاتا ہی حق میں صرف اُنہیں ملکوں کے
صادق نہیں آتا جو اپنا رزق اپني ہي زمین سے پیدا کرتے ہیں بلکہ اُن
ملکوں کے حق میں بھي کلیہ صادق آتا ہی جو واسطے لانے رزق کے کسي
بھي ملک سے جس تک رسائي ممکن ہو اور جہاں سے رزق مذکور
سستا مل سکتا ہو آمادہ ہوں کسي بھي سبب سے دفعتاً سستا ہوجانا
رزق کا مثل کسي اور اصلاح فنون کے میلان طبعي کو اِن معاملات کے
صرف ایک دو منزل پیچھے ہٹا دیتا ہی مگر وہ اُسکے طریق کو بدل نہیں
سکتا غلہ در آمد کرنے کي آزادي کے متعلق ایک اور امر قابل الوقوع ہی
جو ممکن ہی کہ چند روز کے لیے اُن اثروں کي نسبت سے زیادہ بڑے
اثر پیدا کرے جو غلہ کي تجارت آزاد کے نہایت سخت مخالفوں یا
اُسکے نہایت گرمجوش حامیوں کے وہم و خیال میں بھي گذرے ہوں
جوار اور باجرہ ایسي جنسیں ہیں کہ واسطے پرورش و پرداخت کل
ملک کے بمقدار کافي باوجود منسوب کرلینے فرق قوت تغذیہ کے آلوؤں
سے بھي زیادہ سستي مہیا ہوسکتي ہیں اگر کبھي ایسا اتفاق ہوجاے کہ

غربا اِن غلوں کو بجاے گیہوں کے کھانے لگیں تو محنت کي قوت بارآوري باعتبار حاصل کرنے رزق کے اتني بڑھجائیگي اور کنبے کي پرورش کا خرچ اتنا گھٹ جائیگا کہ جو آبادي امریکا کے انداز کے موافق بھي بڑھنے لگے تو بھي اُسکو کئي بشت لگینگي کہ پرورش کي اِس آساني کے ساتھہ ہمقدم ہو جاے *

۳ جس ملک میں بڑھنے والي آبادي سے راس‌المال پر تو داب نہ پڑتي ہو مگر زمین کي بار آوري اُسکے دباو سے سخت دبي جاتي ہو اُسکو سواے درآمد کرنے رزق کے ایک اَور تدبیر پر بھي دست رس ہوسکتي ہی یعني نقل مکان پر بطور بستي بسانے کے اِس تدبیر کا اثر جتنا کہ ہونا ہی حقیقي ہی کیونکہ اِس صورت میں ایسے زرریز قطعات غیر آباد زمینوں کے دوسرے مقاموں میں تلاش کئے جاتے ہیں کہ جو نقل مکان کرنے والوں کے وطن میں اگر موجود ہوتے تو بڑھنے والي آبادي کي مانگ زاید کا سرانجام بلا گھٹانے بارآوري محنت کے ہوسکتا پس جب وہ ملک کہ جسمیں بستي بسائی جائیں قریب ہو اور نقل مکان کا شوق و ذوق لوگوں کي طبیعتوں میں کافي و وافي تو یہہ تدبیر کلیۃ کارگر اور با اثر ہوتي ہی پراني بستیوں سے امریکا کي نکل کے نئے پرگنات کي طرف چلا جانا جو نفس‌الامر میں بمنزلہ بستي بسانے کے ہی ایسي تدبیر ہی کہ جسکے سبب سے کل ملک متفقہ میں آبادي بلا مزاحمت نوعے بڑھتي چلي جاتي ہی او محنت سے جو عوض حاصل آتا ہی وہ اب تک مقدار میں کم نہیں ہوا ہی اور نہ رزق بہم کرنے کي مشکل زیادہ ہوئي ہی اگر آسٹریلیا اور قلبي کنیڈا انگلستان سے اُسي مسافت پر ہوتے جس مسافت پر کہ دسکونسن یا آئیاودا نیویورک سے ہیں اور اگر انگلستان کي فاضل آبادي بلا عبور کرنے کے سمندر سے اُنمیں نقل مکان کرسکتي اور مثل مردمان نیوانگلنڈ کے وہ بھي

دل چلے اور سیماب صفت اور خانہ نشینی کے کم عادی ہوتے تو اُن
ملکہاے غیر آباد سے انگلستان کو وہی فائدہ حاصل ہوتا جو پرانی
بستیوں کو امریکا کے وہاں کی نئی بستیوں سے پہونچتا ہی مگر بہہ
معاملے جیسے ہیں ویسے معلوم اِس صورت میں ہر چند تدبیر
کے ساتھہ بر روے کار لانا نقل مکان کا واسطے ہلکا کرنے دباؤ آبادی کے
ایک ہی بار کی سعی سے ایک بڑی تدبیر ہی اور ہر چند ایسی غیر
معمولی حالت میں جیسے کہ ایرلنڈ کے بایام قایم ہونے تین سببوں یعنی
بگڑ جانے فصل آلو اور عمل درآمد قوانین مساکین اور بیدخلی عام سارے
کاشتکاروں کے توہی ممکن ہی کہ بہت سے آدمی زیادہ آدسے کہ جنکا
ایکبارگی ملک سے نکال دینا کبہی مقتضاے تدبیر ملکی ہوا ہو برضاے
خود کسی خاص حالت میں غایت تنگی کی کسی ملک سے نکل
جاویں تا ہم غالب نہیں ہی کہ باوجود نہایت اچھے انتظام کے اتنا نقل
مکان برابر ہوتا رہے کہ جس سے مثال امریکا کے وہ سارا حصہ سالانہ افزوں
آبادی کا ( اور وہ بہی اُس زمانہ کا کہ جب آبادی نہایت سرعت سے
افزوں ہوتی ہو ) جو اُسی مختصر زمانہ میں فنون معاش کی
اصلاحوں کے تناسب سے زیادہ ہونے کے سبب سے ہر اوسط درجہ کی فرد
مدینہ کی تنگی معاش کا باعث ہوتا ہی ملک میں ٹہرنے نہ پائے اور
جب تک یہہ بات بر روے کار نہ آئیگی ممکن نہیں کہ آبادی کے روکنے
کی ضرورت تدبیر نقل مکان سے رفع ہوجاے نقل مکان کے معاملہ میں
اِس مقام پر ہم زیادہ اور کچہہ نہیں لکہتے اِس کتاب کے کسی اور مقام
میں بستی بسانے کے معاملہ عام پر زیادہ بسط سے گفتگو کرینگے اور نسبت
اُسکے قابل الوقوع ہونے اور اُسکی عظمت اور بزرگی کے باعتبار ملک
انگلستان کے بحث کرینگے اور بیان کرینگے کہ کن اُصول پر اُسکو بفعل

لانا چاہیئے *

## خاتمہ

للہ الحمد کہ [illegible] مجموعہ اصول کسب دولت کہ حکیم بےعدیل جرن ستوارٹ [illegible] اللہ تعالی کی کتاب لاجواب کے مقالہ اول کا ترجمہ ہی بتوفیق امداد الہي مدت درنیم سال میں تاریخ شروع سے بماہ اپریل سنہ ۱۸۶۸ع بمقام اندور بسعي گاہ گاہے اس ہیچ میرز کے کہ دھرم نارایں نام رکھتا ہی پورا ہوا مگر حقیقت میں پورا اُسوقت ہوگا کہ نظر فیض اثر سے مربع نشین چاربالش فضل و کمال سید احمد خاں صاحب بہادر سکتر سین ٹیفک سوسئیتي عليگدہ کے کہ مسود اوراق سے رابطہ ہموطني اور واسطۂ الفت روحاني رکھتے ہیں اور اس اہتمام کے سلسلہ کے وہي متحرک ہوئے ہیں گذرکے زیور قبول سے محلے ہو مولف جانتا ہی کہ یہہ اوراق پریشان ہزاروں خلل و زلل سے مالامال ہیں مگر جس حال میں شہسواران عرصۂ سخندانی و یکہ تازان ** د شیوا بیاني تسلیم کرتے ہوں کہ ترجمہ لغات کا ایک زبان سے بزبان دیگر آسان نہیں ہی تو یہہ بے بضاعت کہ علم و ہنر سے عاري ہی اور مدت بیس سال سے وطن مالوف سے آوارہ اور فیضان صحبت اہل زبان سے محروم کیونکر اس لغزش گاہ سے بسلامت گذرتا جو رضا جوئي اُس بزرگ منش ملکي سیرت کي مقدم تھي چار ناچار باوجود بے استعدادي کے اس کار پر خطر کا کفیل ہونا پڑا اب صاحبان سخن فہم سے التجا ہی کہ جس جگہہ سقم دیکھیں بےتکلف اصلاح دیں اور اس عنایت خاص سے مولف کو مرہون منت فرمائیں *